مصنفہ - مولوی [illegible]

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فلسفۂ امثال

مثل کی جمع ہے میں مثل کی جگہہ ضرب المثل استعمال کروں
معنی مثل کہنے کے ہیں ضرب کے معنی عربی زبانمیں کہنے کی ہیں
ننا ہے یعنے بولی جاتی ہے - اسکی ترقی کا یہ اصول ہکہ
اہل زبان جو اپنی زبان میں قدرت سخن رکھتے ہیں وہ اسمیں
الفاظ و محاورات و تشبیہات و استعارات تراشتے ہیں
بروز غیر زبانوں کے الفاظ اور محاورات و تشبیہات و استعارا
ت اور ضرب الامثال کے ترجمے اپنی زبان میں داخل کرسکتے
ہیں میں نے اس اصول پر نظر کرکے مختلف مغربی و مشرقی
لی ان ضرب مثلوں پر غور و خوض کی جنمیں بالکل سچے
اور نہایت پاکیزہ و نفیس خیالات فلسفیہ و تصورات حکمیہ
تھے اور پھر انہیں سے بعض کو باعتبار مضامین کے تقسیم کیا

یعنی ایک مضمون کو عنوان بنایا اور اوسکے نیچے اُن سچے خیالات بلند
کو تحریر کیا جو اسکی نسبت تمثیلات اور امثال مذکور مین موجود ہے
تاکہ طلبہ کو جب ان مضامین میں سے کسی مضمون کی تحریر و تقریر
کا اتفاق ہو تو وہ مضمون کے عنوان کے نیچے اُن تمام سچے
خیالات کو جو امثال اور تمثیلات مین اس مضمون کی نسبت بیان
ہوئے ہیں ایک نظر مین دیکھہ لین اور اونسے اپنی تحریر و تقریر
کو فصیح و پرتاثیر بنالین ۔ انسان کے دل پر امثال اور تمثیلات
سے زیادہ کسی کلام کی تاثیر نہیں ہوتی اور چوٹ نہین لگتی ۔ جاہل کے
دلپر ضرب المثل کا وہی اثر ہوتا ہے جو ایک عالم کے دلپر کلام مدلل کا یہ رسالہ اس باب مین
بہت مختصر اسلئے لکہا ہے کہ یہ امر مشتبہ ہے کہ مجھے میری محنت کا ذراسا بھی صلہ عام
پسندی کا ملیگا یا نہین ۔ اگر وہ ملا تو مین خود انشاء اللہ تعالیٰ
بشرط زندگی اور اور ارباب علم جو مجھسے زیادہ لایق و فایق ہین آپ
توجہ فرمائینگے اور اپنی زبان کے علم ادب کی کتاب کو اس باب
حکمت مآب سے محروم نہین رکہینگے اور اپنی زبان کی حق تلفی نہ
فرمائینگے اور ایسی غفلت بیجا نہ کرینگے جیسی کہ ابتک کی ہے ✤
اس رسالہ کے لکہنے سے میری غرض یہ نہین ہے کہ مین اپنے
ملک کی امثال کا اسکو معلم بناؤن بلکہ میرا مقصد اصلی وہ ہے جو
اوپر مین نے بیان کیا عربی فارسی و اردو ہندی کی ضرب المثلون
کی سکہلانے والی بہت سی کتابین ہین جنمین امثال کا مجموعہ بترتیب
حروف تہجی لکہا ہوا ہے جسنے ایک لڑکا بھی ایک نیا مجموعہ تالیف
کرسکتا ہے ✤

## تمثیلات و مثل کی تعریف

ضرب المثلون کی اقسام اسقدر مختلف ہین کہ وہ ایک حدود کے اندر مقید نہین ہوسکتین اور اونکی تعریف جامع و مانع نہین ہوسکتی - مگر ہم اسکی تعریف جو مختلف زبانون میں ہوئی ہے لکھتے ہین - گو کہ تعریف مین کچھہ کسر باقی رہتی ہے عربی زبان مین اسکی تعریف اور زبانون کی نسبت بہتر معلوم ہوتی ہے عربی زبان کے علم بیان کی کتابون مین باب استعارہ مین ضرب المثلون کی یہ تعریف کی جاتی ہے کہ استعارہ کی ایک قسم تمثیل بہ سبیل استعارہ کہلاتی ہے کیونکہ اسمین مشبہ بہ ذکر کرتے ہین اور مشبہ مراد لیتے ہین یہی استعارہ کا طریق ہے اور کبھی فقط اسکو تمثیل بے استعارہ کے کہتے ہین استعارہ کی قید نہین لگاتے - مثل ایک نوع کی مجاز مرکب ہے جسکا استعمال شایع اور مشہور ہوکر مروج ہوگیا ہو اس مین ایک صورت کو دوسری صورت سے تشبیہ دیتے ہین جسمین وجہ شبہ کسی چیزون سے حاصل ہوتی ہے اور اسمین دعوے یہہ کر لیتے ہین کہ صورت مشبہ کی جنس مشبہ بہ سے ہی اور اسکے واسطے اس لفظ کا اطلاق کرتے ہین کہ مشبہ پہ دلالت نہیں کرتا مثلاً ذوق نے اس شعر مین ✤ شعر

مرسے نالون سے چپ ہیں مرغ خوش الحان زمانہ مین
صدا طوطی کی سنتا کون ہے نقار خانہ مین

اس مثل مین کہ طوطی کی صدا نقار خانہ مین کون سنتا ہے - قوی اور حقیر لطیف کے سامنے ضعیف اور لطیف کی نہ پوچھے جانے مین تشبیہ دی ہے اور وجہ شبہ کئی چیزون سے پیدا کی ہے نقارہ کی زور کی آواز اور طوطی کی کمزور آواز وغیرہ سے اور اس مین کوئی

لفظ ایسا نہیں کہ مشبہ پر دلالت کرے +
بعض علمائے عربی نے مثل کی تعریف یہ بھی کی ہے کہ امثال کی عجیب تحریک اذہان میں اور عجیب تاثیر نفوس میں پیدا ہوتی ہے کہ جو کلام مثل پر مشتمل ہوتا ہے وہ کلام مدلل کے مثل ذہن نشین ہوتا ہے بلکہ اس سے بھی زیادہ تر جیسے ان اشعار ذوق میں +

## اشعار

دل جو گھر غم کا ہے اس میں نہیں سرمایہ عیش
وہ مثل ہے کہ کہاں گھونسلے میں چیل کے ماس

گر رخ کا بوسہ دیتے نہیں لیکا دیجئے + وہ ہی مثل ہر پھول نہیں پنکھڑی سہی
مثل شہرت کی سبب سے حقیقت کا حکم پیدا کرتی ہر اور معنی حقیقی اس سے حکم مجاز - علامۂ جلال الدین سیوطی نے اپنی کتاب مزہر میں لکھا ہے +

ابو عبید نے لکھا ہے عرب کی حکمت جاہلیت اور اسلام کے زمانہ میں مثالیں ہیں اور وہ اونہیں کے ساتھ اپنے کلام میں معارضہ او مقابلہ اور مناظرہ کرتے تھے اور بیان کی کل حاجتوں تک جو انہیں مقصود ہوتی تہیں امثال ہی کے ذریعہ سے کنایہ کے ساتھ بدون تصریح کے پہونچتے تھے - عرب کی زبان میں مثالوں ہی کے سبب سے تین خوبیاں اکھٹی ہوئیں - اختصار لفظ اور مراد تک پہونچ جانا اور حسن تشبیہ اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی مثالیں بیان کی ہیں اور جو متقدمین رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بعد ہوئے اونکا شعار بھی بیان امثال رہا - اور فارابی نے دیوان الادب میں بیان کیا ہے مثل وہ ہے کہ جسکے لفظ اور معنی کو عام اور خاص

نے اسقدر پسند کیا ہو کہ ہمیشہ اوسے اپنے کلام مین استعمال کرتے
رہے ہون - اور خوشی اور رنج کی حالت مین بولتے رہے ہون
اور جسکا دودہ نکلنا بند ہوگیا ہتا اوسکا دودہ کثرت کے ساتہ اُسکے
سبب سے نکلا ہو یا جس کا سانس بند ہوگیا ہو اوسکا سانس اوس کے
سبب سے جاری کیا ہو اور بڑے بڑے مقاصد تک اُس کے
سبب سے پہونچے ہون اور رنج اور مصیبت سے اوس کے
سبب سے کشایش پائی ہو - مثل اعلے درجہ کی حکمت ہی اِسکی
دلیل یہ ہے کہ ناقص یا عمدگی اور جودت مین تقصیر کرنے والے
یا نفاست کی حد تک پہونچنے مین مبالغہ نہ کرنیوالے پر آدمیون کا
اجتماع اور انبوہ نہین ہوتا - فارابی نے کہا ہے نادرہ بہی صحیح حکمت
ہی جو بات مثل سے بیان ہوتی ہے وہی نادرہ سے بیان ہوتی ہے
مگر دونون مین فرق یہ ہے کہ نادرہ کا استعمال صرف خاص لوگ کرتے
ہیں عام اور خاص مین مشہور نہین ہوتے اور مثل عام اور خاص
مین مشہور ہوتی ہی اور مرزوقی نے شرح فصیح میں بیان کیا ہے :
مثل ایک کلام ہے جو اپنی اصل سے قطع کیا گیا ہو یا اپنی اصل پر
چہوڑا گیا ہو اور جسپر قبول کا سکہ لگایا گیا ہو اور جو استعمال سے
مشہور ہوا ہو اور لفظ کی تبدیل اور تغیر کے بغیر - پہلے استعمال
کی جگہہ سے ہرایک اُس چیز کی طرف نقل کیا گیا ہو کہ جسکا اُس سے
مراد لینا صحیح ہو اور مقتضائے ظاہر سے اُن معانی کی طرف منقول
ہوا ہو جو اوس کے مشابہ ہین - اور اسی سبب سے امثال بیان
کی جاتی ہیں اگرچہ اونکے وہ اسباب معلوم نہین ہوتے کہ جنکے باعث
سے اُنکا استعمال ابتداء مین ہوا تہا اور حذف اور شعری ضرورتون

کی مثل جو اور کلام میں جائز نہیں ہے امثال میں جائز ہے اور ابو
عبید نے کہا ہے اجناؤہا ابناؤہا عرب کی ایک مثل ہے یعنے جنہون
نے اس گھر کو ڈھایا ہے اُنہون نے ہی بنایا تھا ابو عبید نے کہا ہو
میرے گمان میں اس مثل کی اصل جنا تھا بناتھا ہے کیونکہ فاعل
کی جمع افعال کے وزن پر نہیں آتی - مگر یہ ہوسکتا ہے کہ یہ مثل نوادر
میں سے ہو کیونکہ امثال مین وہ آجاتا ہے جو غیر امثال مین نہیں آتا

**قاعدہ** امثال مین تبدیل اور تغیر جائز نہین ہے بلکہ جس طرح یہ
سنی گئی ہین اوسی طرح استعمال کی جاتی ہیں +
مثلاً یہ مثل اس مطلب کے لئے مستعمل ہو کہ ایک دوسرے سے
بدتر ہے - بڑے میان تو بڑے میان چھوٹے میان سبحان اللہ - یہ
مثل اول مردوں مین مستعمل ہو - پس اگر عورتون کے حق مین
یہ مثل مستعمل ہوگی تو اس میں کچھہ تغیر نہین کرینگے یون نہ کہینگے کہ بڑی
بی بی تو بڑی بی بی چھوٹی بی بی سبحان اللہ +

ہر مثل کا ایک مورد خاص ہوتا ہے اگرچہ وہ اپنی اصل معنی کے اعتبار
سے تعمیم پیدا کرے +
مثلاً خس کم جہاں پاک اس محل پر بولتے ہین کہ کوئی خفیف چیز تلف
ہو بھی ہو + اسکو غیر صورت میں نہین بولینگے + امثال کے استعمال اور
موارد مین معنی لغوی کا قرار دینا عقلاً و نقلاً موجہ نہیں +

نکات جو خواص کے زبان زد ہوتے ہیں اُنکو بھی امثال مین داخل
کرلیا ہے اُنکو علماء فارس و عرب نوادر کہتے ہین - بعض محاورات و استعارات
بھی ضرب المثل بنگئے ہین بعض اُنمین موزون بعض مصرعہ بعض ابیات
بعض عبارات غریبہ ہوتے ہین -

امثال میں تصرف جائز نہیں انہوں نے اپنی محکمی اور مضبوطی کے
سبب سے آیات کا حکم پیدا کیا ہے وجہ اس کی یہ ہے کہ
استعارہ میں لازم ہے کہ بعینہ لفظ تشبیہ بہ کا مشبہ میں استعمال کیا
جائے پس اگر مثلوں میں تغیر کیا جائے تو لفظ مشبہ بہ بعینہ نہیں
ہے گا اس لیئے استعارہ نہیں کہلائے گا جب استعارہ نہ ہوا تو
مثل بھی نہ ہوا۔

غرض یہ تعریف ان مثلوں پر صادق آتی ہے جو استعارہ ہوں
اور باقی مثلوں پر صادق نہیں آتی جیسی ان مثلوں پر (۱)
اللہ دے بندہ لے (۲) اچھا کیا خدا نے برا کیا بندہ نے (۳) اللہ
دے اللہ دلاوے ۔ بندہ دے مراد پاوے (۴) آدمی کو آدمیت لازم
ہے ۔ عربی کی تعریف کے موافق یہ مثلیں امثال سے خارج ہیں اسلئے
کہ ان میں کوئی استعارہ نہیں ہے ۔ اہل عرب ان کو نادرہ کہتے
ہیں ۔ غرض جتنی قسموں کی امثال ہیں اتنی ہی قسم کی اونکی
تعریفیں ہیں +

حکیم ارسطو اونکے باب میں کہتا ہے کہ قدیمی فلسفہ کا جہاز جو
غارت اور تباہ ہوگیا ہے اسکے یہ ٹکڑے بچے کھچے ۔ مثلیں اس
سبب سے باقی رہی ہیں کہ وہ مختصر اور سچی ہیں

انگریزی کولا کہتا ہے کہ وہ مختصر کلمات ہیں کہ جنہیں متقدمین نے
اپنی زندگی کا خلاصہ سمیٹ کر رکھا ہے ۔

ارسیمس کہتا ہے کہ وہ مشہور کثیر الاستعمال بیانات ہیں جو
کچھ غیر معمولی طور پر وضع ہوئے ہیں ۔ سروانتیس
کہتا ہے کہ مثل وہ ہے جو طویل بجربہ سے مختصر کلام بنایا گیا ہو

جانسٹن کہتا ہی کہ کلام مختصر جسکو اکثر عوام بار بار استعمال کرین
ہوویل - مثل کی تعریف تین لفظون سے کرتا ہی جو لفظ ایس
سے شروع ہوتے مین - سورٹ ؛ اور سنس
اور سالٹ ان انگریزی لفظون کا ترجمہ مختصر و معنی و
نمک ہی نمک سے مراد یہ ہے کہ دلپر ایسا تیز اثر کرے جیسا
نمک اس تعریف مین یہ نقص ہی کہ اسمین عام پسندی اور
اشاعت کی شرط نہین لگائی گئی ہے ایک شاعر نے مثل کی
اس تعریف کی تشبیہ شہد کی مکھی سے دی ہے کہ خرد اندام
نوش و نیش رکھتی ہے ✦

لارڈ بیکن نے یہ تعریف کی ہی کہ مثل قوم کی ذہانت و
فراست و ظرافت کی جان ہی ارل رسل کا ارشاد ہے کہ مثل ایک
کی ذکاوت اور بہتون کی فراست ہے ✦

## ضرب المثلونکا استعمال

ضرب المثلون کے استعمال کے لیئے اِس ضرب المثل کو ذہن
مین رکھنا چاہیئے کہ المثل فی الکلام کالملح فی الطعام یعنے ضرب
المثلین کلام مین ایسی ہون جیسی کہ طعام مین نمک اگر کھانے
مین نمک زیادہ ہوگا تو وہ تلخ بے مزہ ہوگا - ایسے ہی کلام
مین اگر ضرب المثلین زیادہ ہونگی تو وہ بے لطف ہوگا ؛
اسی طرح انبیاء اولیاء سلاطین امراء احبار شعرا حکماء
و علماء اونکو اپنے کلام مین استعمال کرکے اپنے کلام کا اثر
بڑھاتے ہین حضرت عیسی علیہ السلام نے اپنے زمانہ کی

ضرب المثلوں کو اسی طرح استعمال کیا ہے (۱) ای حکیم تو
اپنے تئیں تندرست کر (۲) ایک بوتا ہے دوسرا کاٹتا ہے (۳)
پیغمبر اپنے گھر کے سوا کہیں بیقدر نہیں ہوتا - بعض دفعہ
انبیاء اولیاء کا خود کلام ضرب المثل بن جاتا ہے جیسے کہ یہ
حدیثیں (۱) خیر الامور اوسطہا (۲) الدنیا زور لا یحصل
الا بالزور شعرا میں بعض ان ضرب المثلون کے استعمال مین
بڑی مہارت رکھتے ہین چنانچہ ہمارے شہر کے اوستاد ذوق جو
کل فنون نظم مین بے مثل ہین وہ نظم امثال میں بھی بےنظیر
ہین - انکے تین شعر اوپر لکھے ہین جن مین سے ہر ایک میں ایک
مثل ہے ہندی زبان کی ضرب المثلون کو اکثر بھگت وشی و
منتی کے اقوال سے منسوب کرتے ہین - ہندوستان مثلون
کی کان ہے ہمیشہ سے اسکے گھر گھر مین کوچہ و بازار مین
ہر روز کے کار و بار مین روزمرہ کی بول چال مین تجارت
مین بنج بیوپار مین دنیاوی معاملات و دینی عبادات مین عدالت
وکچہری دربار مین وکیل کی دلیل مین حاکم کی تقریر میں گواہ
کی شہادت مین لڑائی جھگڑون اور خانگی امور مین زنانہ مردانہ
مین غمی شادی مین بولی جاتی ہین - عورتین انکا بولنا خوب جانتی
ہین وہ اپنے مصائب و تکلیفات میں انسے اپنی تسلی اور تشفی
کرتی ہین مبارک سلامت مین کام مین لاتی ہین اونکے بچے انکو
بے تکلف فورا یاد کرلیتے ہین عورتوں کا حال جو کسی اور طرح
سے نہین معلوم ہوسکتا وہ ان ضرب المثلون سے پردہ سے باہر
نکل آتا ہے انکی ضرب المثلون کو خیال کرو (۱) پیس موئی ہنکا

موئی آئے لوہٹے کہا گئے (۲) الالون بلالون صحنک سرکا ہون (۳)، آنکھ نہ ناک بنون چاند سی (۴)، آبرو وسن لڑین۔ تصویرون برتنون کپڑون۔ دسترخوانون انگوٹھی چھلون مین وہ منقش ہوتی ہین خاص دانون پر لکھا دیکھا ہوگا۔ برگ سبز است تحفۂ درویش ✦

# ضرب المثل کا عام پسند ہونا

ضرب المثل کے لئے ضرور ہے کہ وہ عام پسند ہو اور جمہور نے اسکو قبول کیا ہو اور وہ مشہور اور مروج ہو بغیر اس صفت کے کسی نکتہ پر خواہ وہ مثل سے کیسا ہی زیادہ مختصر و لطیف و فصیح و بلیغ ہو مثل کا اطلاق نہین ہوگا مجموعہ امثال جو مؤلفون نے لکھے ہین اکثر اپنے مجموعہ کی مثلون کی تعداد بڑہانے کے لئے بہت محاورے اور فقرے ایسے لکھ دیئے ہین جنپر ضرب المثل کا اطلاق نہین ہوسکتا وہ آخور کی بھرتی ہین جیسے (۱) موئی جون (۲) منہ پر خاک لی - بہت سے نکات و اقوال ایسے ہوتے ہین کہ وہ مثلون سے بدرجہا بہتر ہوتے ہین مگر انام کے حسن قبول کا سہرا انکے سرپر نہین چڑھتا اسلئے وہ ضرب المثل نہین بنتے جیسے عبدالرحیم خانخانان کا یہ نکتہ کہ خواہش کاری ہمیشہ کا ہشر دروی ہی جسکا مضمون حکیمانہ اور صوفیانہ نہایت سچا موجود ہے کہ دنیا مین ساری کاہشین خواہشہائے نفسانی سے پیدا ہوتی ہین مگر مقبول انام نہ ہونے سے وہ زبان زد خلایق نہ ہوا - اس نکتہ مین کہ مکان مین رہنے کے لئے ضرور نہین کہ ہم معمار ہون - ضرب المثل ہونیکا سارا مادہ موجود ہے سواء اسکے کہ جمہور مین مشہور ہوکر زبان زد خلائق نہین ہوا - اسمین ایک قاعدہ کلیہ موجود ہے کہ جن چیزون کو

ہم سمجھتے ہین یا استعمال مین لاتے ہین ان کا علم ہمکو اتنا نہین ہوتا جتنا ہم
اُنسے متمتع ہوتے ہین - گل سے ہمکو مسرت حاصل ہوتی ہے گو ہم علم
نباتات سے جاہل ہون - مذہب سے ہمکو خوشی حاصل ہوتی ہے گو
ہم اسکے عالم نہ ہون یہ نکتہ کہ زمین اور آسمان احمق سے ناحق
لڑتے ہین - اس جیسی ضرب المثل سے بہتر ہے کہ احمقوں سے
باتیں کرنے مین ذہانت کی ضرورت نہین مگر وہ ضرب المثل نہین -
کچھ ضرور نہین کہ کوئی مصنف نہایت لطیف استعارہ پیدا کرے
تو وہ ضرب المثل ہوجاے جیسے (۱) عذر شیطان کے باغ کا
پھول ہے (۲) دوسرے کی شمع کے گل کرنے سے اپنی اونگلیون
کو نہ جلاؤ (۳) ایمان عروس ہے اعمال اسکے زیور ہین - اس قسم
کے نکات اور ضرب المثلون کا حال ایسا ہی جیسا کہ ان دو قسم
کے سونوں کا کہ ان مین سے ایک ابھی کان سے نکلکر بے غش
بنایا گیا ہو دوسرا سونا ٹکسال میں شاہی سکہ بناہو اور امتحان مین
کامل عیار نکلا ہو - پس یہ دوسرا سونا مقبول خاص و عوام ہوکر مروج
ہوگیا اور دوسرے سونے پر اسکے ٹکسالی ہونے کے سبب سے
ترجیح دیجاتی ہے پس ضرب المثل ٹکسالی سونا ہے اور نکات غیر
ٹکسالی دونوں کی قیمت برابر نہین سمجھی جاتی -

## ضرب المثلونکا سچا ہونا ضرور نہین

ارسطو نے لکہا ہے کہ ضرب المثل کے لئے جمہور مین مشہور
ہوکر مروج ہونا ضرور ہے مگر یہ ضرور نہین کہ وہ ایسی سچی ہو کہ
اُسپر یقین سب کو ہو -

بعض ضرب المثلون کی ضد اور ضرب المثلین ہوتی ہین دونون سچی نہین ہوسکتین مثلاً یہ ضرب المثل ہے - نہایت عمدہ انتقام عفو ہے اسکی ضد یہ ضرب المثل ہے کہ جو شخص انتقام نہین لےسکتا وہ ضعیف ہے اور جو انتقام نہین لیتا وہ پاجی ہے -

ایک انگریزی ضرب المثل ہے - آواز خلق آوازہ خدا ہے - ضرب المثل آواز خلق ہے اسلئے وہ خالق کی آواز ہے - پس ضرب المثل جو انسان کی بنائی ہوئی اور عوام کی انتخاب کی ہوئی ہو ہوتین اور سچی ہوتی ہے گو اکثر مثلوتون پر یہ تعریف صادق آتی ہے مگر اسکی مستثنیٰ صورتین بھی بہت ہین -

# ضرب المثل کی اصل

ضرب المثل کی تعریفین جو اوپر ہمنے کی ہین اونپر گو اعتراض ہون - مگر اسمیں کوئی بات اعتراض کی نہین ہے کہ ضرب المثل کی اصل عام پسندی ہے جسکے بغیر مثل بن ہی نہین سکتی - اکثر ضرب المثلون کے مصنف نہیں معلوم - مگر اس سے یہ لازم نہین آتا کہ ہم مثل کی یہ تعریف کرین کہ وہ مصنف کے بغیر تصنیف ہوئی ہین - وہ خود بخود نہین پیدا ہوگئین بلکہ وہ ایک احوال گذشتہ کو بتلاتی ہین کہ کسی نہ کسی وقت ایک حادثہ یا واقعہ پیش آیا جسکی نسبت کسی نے کچھہ کہا یا ایک حال کی دوسرے حال کے ساتھہ کسی نے مثال دی اور اوسمین ایک غرابت ولطافت ایسی تھی کہ وہ عوام کو پسند آئی - پس جبوقت ویسا ہی سانحہ اور واقعہ پیش آتا ہے یا ویسی ہی تمثیل دینی ہوتی ہے تو اس مثل کو خاص و عام بولتے ہین تاکہ سننے والے کے ذہن مین جو امر مخیل تھا وہ متیقن ہوجائے غائب

بمنزلہ مشاہدہ کے ہو جائے ۔

# ضرب المثلون کا آپس مین مقابلہ

ضرب المثلون کی ایک یا دو مثالون کو لیکر سوچو کہ ان میں کیا
فوقیت اور عظمت ایک کو دوسری پر ہے مثلاً یہ دو ضرب المثلین
ہین (۱) جو شخص اپنے دولتمند ہونے کے لئے مردون کے انتظار
مین بیٹھے گا وہ فقیر ہوجائیگا (۲) جو شخص مردون کی جوتیون کا
انتظار کریگا وہ ننگے پاؤں پھریگا دوم کو اول پر فوقیت سوچنے
سے معلوم ہوتی ہے ۔

دوسری مثال (۱) ہر آدمی فانی ہے (۲) سب دروازے بند
ہوسکتے ہین مگر موت کا دروازہ نہین بند ہوسکتا (۳) موت بہانہ
ڈھونڈھتی ہے اگر غور کروگے تو (۳) کو فوقیت دوگے ۔

تیسری مثال (۱) شراب میں جتنے آدمی ڈوب کر مرتے ہین
اتنے سمندر مین نہیں (۲) جام مے مین جتنے آدمی ڈوب کر مرتے
ہین اتنے سمندر میں نہینا (۳) مے و شراب مین ڈوب کر جتنے
آدمی مرتے ہین اتنے پانی میں ڈوب کر نہین مرتے ۔ ان میں
دوسری ضرب المثل پر خیال کرو کہ جام نہایت تنگ ظرف ہے
سمندر نہایت وسیع ہے دونون کے ظرفون کا مقابلہ کیا گیا ہے
اور اس جام میں سمندر سے زیادہ آدمیون کو ڈبوکر مارا ہے ۔
جسکے اندر حقیقت مین ایک آدمی نہین مرسکتا اب اسپر اور زیادہ
حیرت ہوتی ہے کہ جھوٹے بیان نے بالکل ایک سچا نتیجہ پیدا
کیا ہے بس ایسی مثلون میں قوت متخیلہ کو کام لانا پڑتا ہے

وہ اس تیزی سے ایمن دوڑ جاتی ہے کہ معلوم نہیں ہوتی مگر
مسرت دی جاتی ہے +

## ضرب المثلون کا مقفےٰ اور موزون ہونا

اکثر ضرب المثلین چند بول ہوتے ہین کبھی مقفےٰ کبھی موزون ہو
ہین - قافیہ اور وزن فصاحت زبان کی جان ہے ان کی خاصیت
ہے کہ وہ طبیعت کو محظوظ کرتے ہین اسلئے ضرب المثلون مین اکث
اسطرح سے طبیعت کے مسرور کرنے کا مادہ موجود ہوتا ہے +
اب ہم ادہر کے بیان کی مثالیں لکھتے ہین چند بول (۱) آد
تیتر آدہا بٹیر (۲) ابہی دہلی دور ہے (۳) آدمی کا شیطان آدمی
(۴) صدقہ دیا رد بلا -
مقفےٰ (۱) جوئندہ یابندہ (۲) اللہ بس باقی ہوس (۳) اللہ د
بندہ لے (۴) اللہ یار ہے تو بیڑا پار ہے (۵) اس ہاتھ
اس ہاتھ لے (۶) ہاتون مہندی پاؤن مہندی - اپنے پہن
دیندی (۷) آنکھون کا اندہا گانٹھ کا پورا (۸) آنکھین ہوئین چ
دلین آیا پیار - آنکھین ہوئین اوٹ دل مین آیا کھوٹ -
موزون (۱) دشمن نتوان حقیر و بیچارہ شمرد (۲) دولت
کہ بے خون دل آید بکنار (۳) یہان فکر معیشت ہی وہان دغ
حشر + آسودگی حقیقت نہ یہان ہے نہ وہان ہے +

## ضرب المثلون میں مبالغہ

فصاحت و بلاغت مین مبالغہ وتشبیہ و استعارہ کو بڑا دخل

سو وہ ضرب المثلون میں موجود ہوتا ہے " " " " "
" " " " اسلئے طبیعت ضرب المثلون سے بہت محظوظ
ہوتی ہے خاصکر مبالغہ سے جیسے تنکے اوجھل پہاڑ اوجھل - ایرانیون
کی ضرب المثل ہے کہ دو دوستون کے لیئے سوئی کا ناکا وسیع
ہے اور دو دشمنون کے ملئے ساری دنیا تنگ ہی - اقبال اور ادبا
کے باب میں یہ ضرب المثلین ہین (۱) بخت بد با کسے کہ بار بود
سگ گزد گرچہ شہر یار بود (۲) بخت گر یاری دہد دندانت سندان
بشکند + بخت اگر بر گردد از پالودہ دندان بشکند (۳) اگر بدبخت
پیٹھ کے بل گرے تو ناک ٹوٹے (۴) عرب کہتے ہین کہ اگر
خوش نصیب سمندر مین ڈوبے تو مچھلی منہ مین لیکر نکلے -
جب ضرب المثل مین ایک ملک کے اہل زبان غیر زبان
کے لفظ مین تصرف کرتے ہین تو ایک ظرافت پیدا ہوجاتی ہی
جیسے اہل فارس عربی الفاظ مین تصرف کرتے ہین (۱) الغربہ خواہ
مخواہ مرد آدمی (۲) الامام ماکیان بچہ دار (۳) اللہم یک یک (۴) فارسی
را شنگرٹی می تودیم کہ بنگڑای شود (۵) عقل چہ کنی کہ پیش مردان بنائے

## غیر زبان کی ضرب المثلین

جس زبان کی ضرب المثل ہوتی ہی اوسمین وہ لطافت و شگفتگی رہتی ہے
جب وہ دوسری زبان کا لباس پہن لیتی ہی تو اپنی مقفیٰ و موزون ہونیکی لطافت
کھو بیٹھتی ہے گو معانی کی خوبی مین فرق نہین آتا - اسکا حال
انگور کی شراب کا سا ہی کہ اسکے پینے کا مزہ وہین آتا ہے جہان
وہ بنتی ہے لیکن اگر اوسکو دوسرے ملک مین لے جاؤ اور
ایک ظرف سے دوسرے ظرف مین انڈیلو تو وہ بے لطف

ہوجاتی ہے - یہ اتفاق کی بات ہے کہ ہم کسی ضرب المثل کا
ترجمہ ایسا کریں کہ اسیں الفاظ و معانی کی خوبیاں. اصل کے برابر
ہوں جیسے کہ مثل من جدّ وجد کا ترجمہ جوئیندہ یابندہ ہے یہ معلوم
ہی نہیں ہوتا کہ فارسی میں یہ ضرب المثل اصل ہے یا کسی عربی
ضرب المثل کا ترجمہ ہے +

# ضرب المثلوں کی خوبیاں

ضرب المثلوں کا علم ادب منثور الادب ہے - افکار دانش وبینش
کا خلاصہ - خردمندوں کے بازو کا تعویذ دانشمندوں کا افسون جادو
ارکان سلطنت کا دستور العمل - آگاہی کا کارنامہ - جمہور انام کے
لئے پیر خرد کا ایک دانش نامہ - کافۂ خلائق کے لئے سلطان
خرد کا منشور - مزاج عالم کی اصلاح کا نوشدارو عشرت وغم کے
مسموموں کا تریاق فاروق -
امثال - ہر روزہ تجربہ کی لڑکیاں ہیں + عرب کہتے ہیں کہ امثال
دنیا کی چراغ ہیں + عبرانی میں مثل ہے کہ جیسے باغ کے لئے
پھول طعام کے لئے مصالح لباس کے لئے جواہر ایسی ہی کلام
کے لئے ضرب الامثال + ضرب المثلیں انسان کی زندگانی کے
بڑے حصے پر محیط ہیں - وہ زندگانی کے سارے رنگ دکھاتی ہیں

# ضرب المثلوں کی قدامت

ہ کوئی زمانہ ایسا ہوا نہ کوئی قوم ایسی ہوئی کہ جسمیں مثلیں
انسان کے زبان زد نہ ہوئی ہوں - کوئی کام انسان نے ایسا

ہنین کیا کہ جسمین وہ اونکو کام مین نہ لایا ہو - آدمی سنے کتابون کا کیڑا بن کے اور دماغ کو دود چراغ سے سیاہ کرکے شعرون کو اختراع ہنین کیا - بلکہ ان کا وجود اس زمانہ مین موجود تھا کہ کتابون کا نام و نشان نہ تھا لکھنے کا فن ہی ایجاد نہ ہوا تہا مدتون تک علم زبانی روایات اور احادیث و فقرات مین رہا ہے آدمی کے حالات مین خواہ کیسے ہی تغیرات واقع ہوئے ہون مگر حادثات اور واقعات جو اسپر پہلے زمانہ مین گذر چکے ہینا وہی اسپر اب بہی گذرتے ہین اور گذرتے رہینگے اور جو اصول اسپر قدیم زمانہ مین کار فرما تہے اسکی متماثل وہ اب بہی اپنا عمل کر رہے ہین گو ہمارے زمانہ مین اونکے نام بدل گئے ہین مگر اسنکے کام ہنین بدلے سچی باتین ساری دنیا مین ایک ہی چلی آئی ہین فطرت (نیچر) مین تغیر ہنین ہوتا پس جو باتین سچی اور فطرت (نیچر) کے موافق ہین وہ کبہی متروک ہنین ہوتین ضرب المثلون مین یہ دونو باتین موجود ہین - پہلے زمانہ مین جو ضرب المثلین جاہلون کی فلسفہ ہین. وہی حکما اور دینادار مورخون کے لیئے انسان کی زندگانی کا نہایت دلچسپ دبستان بن گیا - مشہور ہے کہ آواز خلق نقارہ خدا خلق کی آواز خالق کی آواز ہوتی ہے قدیم زمانہ مین ضرب المثلین خلق کی آواز ہین گویا وہ خالق کی آواز ہین پس جاہلون کا ربانی صحیفہ ہی ضرب المثلون کا زبانی صحیفہ تہا - جس زمانہ مین حکومت کو رائے پر اور تجربہ کو ایجاد پر ترجیح دیجاتی تھی اور ملکون مین آبادی کم تہی اور انسانون مین دولت نے متفاوت درجے ہنین پیدا کئے تھے تو تجربہ نے نہایت

عمدہ ضرب المثلین پیدا کی ہین حکیم ارسطو نے جو انکی تعریف کی
ہے اور اسکا اوپر ہم نے ذکر کیا ہے وہ ضرب المثلون کی
فلسفیت و قدامت پر کافی شہادت ہو ان قدیمی ضرب المثلون
کی مثالین یہ ہین (۱) می نوشی و بسیار خوری سے افلاس ہوتا
ہے اور نقبہ کا خمار بدن پر چیتھڑے لگواتا ہے (۲) جو مشورہ
دیتا ہے وہ دولت دیتا ہے (۳) کمہار کمہار کا دشمن ہوتا ہے
(۴) عدالت کے عذاب سے بچنے کے لئے نصف لے لینا کل
کے لینے سے اچھا ہے بعض ضرب المثلین پرانی ایسی ہین کہ
اب وہ سمجھ مین نہین آتین - زمانہ کے سخت انقلابون نے
اسکے معانی کو تاریکی مین ڈالدیا ہے انکا پتہ ایسا ہی چلتا ہے جیسے
حضرت نوح علیہ السلام کے طوفان کا ہمالیہ پہاڑ کی چوٹیون پر گھونگون
اور بحری جانورون سے - کسی پرانی ضرب المثلون کا زمانہ صحیح
صحیح دریافت کرنا مشکل ہے +

بڑا حکیم وہی ہوتا ہے جو انسان کے عالم باطنی کا عالم ہوتا ہو
اسلئے حکما نے ضرب المثلون سے انسان کے باطنی حالات کی تفتیش
مین کوشش کی ہے اور اسنے عجیب عجیب تحقیقات علمیہ کی ہین
بعض ضرب المثلین ایسی ہین کہ وہی حکما کی تصنیفات مین ابواب
حکمت کی عنوان ہین انکی توجہ سے ضرب المثلون کی عزت بڑھ گئی
ہے - انھون نے ان ضرب المثلون سے وہ نتائج پیدا کئے ہین
جو تواریخ سے نہین پیدا ہوسکتے - ارسطو جو معلم اول ہے وہی
ان ضرب المثلون کا مربی اول ہے -



## ہماری زبانمین قدیمی ضرب المثلونکا داخل ہونا

ہماری زبان جدید زبانون مین سے ہنین ہے اس مین جیسے کہ قدیمی زبانون سنسکرت و عربی و فارسی کے الفاظ داخل ہین ایسے ہی ان زبانون کی ضرب المثلین داخل ہین عربی (۱) المرء یقیس علےٰ نفسہ (۲) الانسان عبید الاحسان (۳) من عرف نفسہ فقد عرف ربہ فارسی (۱) آنانکہ غنی تر اند محتاج تر اند (۲) جواب جاہلان باشد خموشی (۳) جوے طالع ز خروارے ہنر بہ (۴) جہاندیدہ بسیار گوید دروغ (۵) آرزو عیب نمی باشد۔

## ایک ہی ضرب المثلونپر مختلف قومونکے دعوے

اقوام مین گو بعد المشرقین ہو ایک بچھم میں دوسری پورب نیز تیسری اُتر مین چوتھی دکھن مین بستی ہون مگر انکی ضرب المثلون مین ایسی مطابقت اور مماثلت ہوتی ہے کہ جس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ سب جگہ ہمیشہ سے انسانون کی فطرت ایک ہی ہے جب انہون نے متشابہ مواقع پر متشابہ چیزون پر سوچ بچار کیا ہے تو وہ ایک ہی نتیجہ پر پہنچے ہین - مثل ہے کہ دو باتین ملتی ہین پس اس توارد کے سبب سے اُس مصنف کو وقت پیش آتی ہے جو ایسی ضرب المثلون کو جمع کرنا چاہتا ہو کہ وہ مخصوص اسی کی قوم کی تصنیف سے ہون - جب ایک ضرب المثل کے متعدد مدعی کھڑے ہون تو کسی کے حق مین ڈگری نہین جاری ہوسکتی - اسلئے کہ کسی کے پاس

دستاویز رجسٹری شدہ نہیں ہے ضرب الامثال زبان زد ہوتی ہیں مگر کبھی رجسٹری اُنکی نہیں ہوتی جس سے انکا قطعی فیصلہ ہو کہ وہ کس قوم کی اور کس زمانہ کی ہیں - اِنکا حال ایسا ہے کہ جیسا مداری کے بٹون اور گولیون کا پتا ہی نہیں چلتا کہ کس بٹے مین گولی ہے یا نہیں اور اگر ہے تو ایک ہے یا کئی ہین -

## ضرب المثلونکی تحقیقات

اونیسوین صدی علمی و عملی تحقیقات مین سب سابق کے زمانون پر سبقت لے گئی ہے جیسی اسمین آثار قدیمہ و کتابون اور سکون کی تحقیقات ہوئی ہے ایسی ہی ضرب المثلون کی جو کان حکمت کے جواہر اور آسمان فلسفہ کے ستارے ہین تفتیش ہوتی ہے اور اس تحقیقات ثانی کو تحقیق اول پر اس سبب سے فضیلت دیجاتی ہے کہ اول سے سلاطین اور امرا کا کچھ حال اور زمانہ دریافت ہوتا ہے - دوم سے قومون کی معاشرت - زمانہ کی ذہانت و ذکاوت و ظرافت و ظرافت کی حالت تحقیق ہوتی ہے - یہ صدی عوام کی تعلیم مثلون اور نقلون سے کر رہی ہے - وہ تجربہ کی تصویر الفاظ و علامات مین اتار کر دلون پر منقش کرتی ہے -

## ضرب المثلونکی پیدائش

کسی قوم کی ضرب المثلین اسطرح پیدا ہوتی ہین کہ

اس سے انبیاء اولیاء سلاطین - امرا شعرا حکما و علماء خواہ طبقۂ اعلی کے ہوں یا ادنیٰ کے بعض ایسی باتیں کہتے ہیں کہ وہ اونکے منھ سے نکلکر ہوا ہیں اڑتی غائب ہوجاتیں بلکہ اپنے پاؤں سے خلقت کی زبانوں پر کودتی اور اچھلتی پھرتی ہیں اور ایسی عام پسند ہوتی ہیں کہ جمہور ۔ انکا سبق پڑھتے ہیں اور بارہ بار انکو بولتے ہیں یہانتک کہ وہ ضرب المثل ہو جاتی ہیں سکندر اعظم جب ایرانیوں سے لڑنے گیا ہے تو اوسکے افسروں نے کہا کہ ایرانیوں کا لشکر بیشمار ہے جو حملہ کرنے کو ہے تو اس نو جوان شہنشاہ نے کہا کہ ایک قسائی بہت بھیڑوں سے نہیں ڈرتا پس یہ قول اسکا جمہور کو ایسا پسند آیا کہ انہوں نے اسکو بر محل بار بار بول کر ضرب المثل بنادیا -

دوم: بعض واقعات و حادثات پر ایک بات ایسی کہی جاتی ہے کہ وہ ضرب المثل بنجاتی ہے - چنانچہ ایک شخص مرتے کے وقت اپنا مال اسباب اپنے بال بچوں میں تقسیم کرنے لگا اتفاق سے اوسکی ایک گائے کھوئی گئی تھی اوسکی نسبت اسنے یہ کہا کہ اگر وہ ملجائے تو میرے بچے لے لیں نہیں خدا کے نام دیدیں - پس اس کہنے سے یہ ضرب المثل پیدا ہوئی جو کھویا جائے وہ خدا کے نام خیرات ۔ اسمیں انسان کی ایک خباثت پائی جاتی ہے کہ جو نکمی چیز ہو وہ خدا کے نام خیرات ۔ دی جائے - موئی بچھیا بامن کے نام -

سوم - ہر قوم جب اپنی استعدادوں اور قابلیتوں کو بروئے کار لاتی ہے اور نئے نئے تجربے کرتی ہے اور اپنے یقینات پیدا کرتی ہے تو اوسکے ساتھہ وہ نئے نئے مقولے کہتی ہے اور جب ان مقولوں پر عام پسندی کی ٹکسال میں سکہ لگ جاتا ہے اور وہ جمہور مین مشہور ہوکر مروج و مستعمل ہو جاتے ہین تو وہ ضرب المثل بن جاتے ہین -

چہارم - زبانون مین جبتک وہ زندہ رہتی ہین اور تاریکی مین نہین چھپ جاتی ہین آپس میں ضرب المثلون کی لین دین کا حساب جاری رہتا ہی کبھی بند و منقطع نہین ہوتا اور وہ ضرب المثلون کو گھٹاتا بڑھاتا رہتا ہی - ہر قوم مین اسکی اپنی ضرب المثلین تو قوم کی ہم عمر ہوتی ہین لیکن جو پہلی قومون سے ضرب المثلین مستعار لیکر اپنی زبان مین داخل کیجاتی ہین وہ قوم سے عمر مین بڑی ہوتی ہین -

## ضرب المثلون کا لکھا جانا

اگر ضرب المثلون کا علم ادب زبانی رہتا اور اوسکے شایق قلمبند نہ کرتے اور ان کی جڑکو زمین سے سوا گز اونچی رہنے دیتے تو انکے متروک الاستعمال یا فراموش ہونیکا احتمال تھا خاصکر ان ضرب المثلون کا جنکے رواج کا دائرہ تنگ تھا اور ان کو اپنے دائرہ سے باہر جانیکا موقع نہ ملا تھا اور اون کے استعمال کے محل و موقعے شاذو نادر ہوتے :

بعض ادیب ضرب المثلون کے شایق ایسے ہوئے کہ

اونھون نے زبانی ضرب المثلون کو اور کتب ادب مین سے انکو تلاش
کرکے ایک مجموعہ تحریر کیا جس سے وہ لازوال ہوگئین انکے بہول
جانیکا احتمال جاتا رہا

## ضرب المثلون کے ماخذ کا تاریکی مین رہنا

گو ضرب المثلون کے مصنف تحقیق نہین معلوم ہوسکتے مگر اس
نہ معلوم ہونے سے یہ نہین کہہ سکتے کہ ضرب المثلین بے
مصنف پیدا ہوگئی ہین انکے اندر رذائل کی تفضیح اور فضائل
کی سحتین ایسی کی گئی ہے کہ جس سے ثابت ہوتا ہے
کہ اونکے مصنف سوسائٹی کے اودنے درجہ کے آدمی نہ تھے
بلکہ اعلے درجہ کے روشن ضمیر تھے - تہوڑی ضرب المثلین
ایسی ہین کہ جنکے مصنف و ماخذ تحقیق معلوم ہوگئے ہین
جیسی کہ ہم نے اوپر دو مثالین پیدائش امثال کے عنوان
مین لکھی ہینگی - ہرچند اہل ادب نے انکے ماخذ کی تحقیق
میں جانکاہی کی مگر کامیابی نہین ہوئی اگر ہر مثل کا ماخذ
تحقیق ہوجاتا تو وہ علم ادب کا نہایت دلچسپ حصہ ہوتا
ضرب المثلون کا حال لاوارث یتیم بچون کا سا ہے کہ گو
وہ پرورش پاکر بڑے ہوجایئن لیکن انکے ماباپونکا حال نہین
معلوم ہوتا انکی قدر و عزت انکی لیاقت اور قابلیت کی سبب
سے ہوتی ہے نسب کے سبب سے نہیں اگر کوئی ان بچونکے ماباپ
ہونیکا دعوی کرے تو یہ نہین معلوم ہوتا ہے کہ انکا یہ دعوی
سچا ہے یا جہوٹا - ایسے ہی ضرب المثلون کے ماخذ کے لئے
جو کوئی حکایت بیان کی جاتی ہے تو یہ نہین معلوم ہوتا

ہے کہ اس حکایت سے وہ مثل پیدا ہوئی یا اس مثل کے لیئے حکایت گھڑی گئی ہے +

گو یہ نا ممکن ہو کہ ہم اِن حالات و واقعات و حادثات کو دریافت کریں کہ جنسے ضرب المثلین پیدا ہوئی ہیں مگر یہ ہم بتحقیق جانتے ہیں کہ وہ انسان کی زندگانی کے عملی کاموں سے پیدا ہوئی ہیں اسلیئے وہ عملی کاموں میں برمحل استعمال میں آسکتی ہیں - وہ خود بخود بتلادیتی ہیں کہ انکو کس محل اور موقع پر استعمال کرنا چاہیئے -

## ضرب المثلون کا استعمال

بعض اوقات ہم اپنی غلط فہمی سے ضرب المثلون کا استعمال غلط کرکے خرابیان مچواتے ہیں جیسی یہ ضرب المثل ہے کہ - افعی را کشتن و بچہ اش را نگاہداشتن کار خردمندان نیست - اس ضرب المثل کی غلط فہمی نے بعض اوقات انسان کے معصوم بچون کو قتل کرادیا ہے اس ضرب المثل کا استعمال زہر دار جانورون کے لیئے صیحح ہے کیونکہ یہ امر تحقیق و یقینی ہے کہ زہر دار جانورن کے بچے زہریلے ہونگے مگر انسان کے بچون کی نسبت یہ امر یقینی نہیں ہے کہ بدون کے بچے بد ہی ہون اس کے بر عکس کبھی ہم مشاہدہ کرتے ہین +

## مختلف قومونکی ضرب المثلون کا باہم مقابلہ

قومون کی ضرب المثلین اسکے اندرونی تواریخ - اوضاع و اطوار رسم و رواج معتقدات توہمات فہم و فراست کے نوشتوں کا ایسا چشمہ ہے کہ ہمیشہ جاری رہتا ہے کبھی خالی نہین ہوتا - اب ہم بتاتے ہین کہ قومون کی ضرب المثلین کیا اونکا رنگ ڈہنگ چال چلن بتاتی ہین گو بعض محققین کے نزدیک یہ امر کہ ضرب المثلین ان باتونکو بتاتی ہین پایۂ اعتبار سے ساقط ہے وہ یہ کہتے ہین کہ ضرب المثلین کبھی انسان کے باطنی حالات کو منکشف نہین کرتیں ہان ظاہری حالات کو بتاتی ہین اس بحث طویل کے لکھنے کو ہماری مختصر کتاب منع کرتی ہے +

ضرب المثلون کے باب مین اور قومون پر یونانی تقدیم رکھتے ہین انکی ضرب المثلون مین دیو مالا و تواریخ اور شاعری کا ذکر اس طرح آتا ہے کہ جسنے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اِن علوم مین بڑی مہارت رکھتے تھے - جو مرد انکے ہان زنانہ لباس پہنتے تھے وہ اس ضرب المثل کو کام مین لاتے تھے کہ سر کو انگلی سے کہجاؤ جنپر اہل روم اعتراض کرتے تھے کہ وہ اپنے بالونکی آراستگی کا خیال رکھتے تھے کہ سر کو ایک انگلی سے کہجاتے تھے کہ وہ بگڑ نہ جائین -

رومیون کی ضرب المثلون مین ان باتون کا ذکر نہین آتا جنسے کہ یونانیون کی ضرب المثلین بہری پڑی ہین اہل اسپین ضرب المثلون کی کثرت مین اور سب قومون پر سبقت لے گئے ہین - گو انکا علم ادب بہت باتون مین گرا ہوا ہے مگر ضرب المثلون مین چڑہا ہوا ہے سات آٹھ ہزار ضرب المثلین انکی زبان مین

ہیں - اسی قدر ہندوستان مین ضرب المثلین مروج ہین فرنگستان
مین اسپین اور ایشیا مین - ہندوستان ضرب المثلون کی کان ہے
اہل اسپین کی ضرب المثلون مین ذکاوت ظرافت لطافت فراست
شجاعت پائی جاتی ہے بطور نمونہ کے چند مثالین لکھی جاتی ہین
(۱) سفید بات کسی کو تکلیف نہین دیتے (۲) گدہا جسکے چہرہ پر
رینگتا ہی اوسکو خوب پہچانتا ہے (۳) جب تو اپنا گھر جلتا دیکھے
تو اوس پاس جاکر اپنے تئین تاپ (آنکہونکے سامنے بلا پر مغرورانہ
نظر کرنے کی نصیحت ہی) (۴) بادشاہ جتنی دور جا سکتا ہی مگر
جتنی دور جانا چاہیئے نہین جاتا (اسمین اولوالعزمی پائی جاتی ہی- اکثر قومین
عیبون و حماقتون و کمزوریون کو ضرب المثلون مین ظاہر کرتی ہین -
اہل اسپین اپنی خانہ جنگیون کو یون ظاہر کرتے ہین (۱) تو مار
تو تجہے کوئی دوسرا مارے گا اور تیرے مارنے والے کو اور مارینگے-
اہل اٹلی کے علم ادب مین بہی بہت سی ضرب المثلین ہین
جنسے اونکی خود غرضی بیان ہت و دانائی مطلب برآری کے لئے
معلوم ہوتی ہے - بطور نمونہ مشتے از خروارے (۱) اگر انتقام
عمر مین سو برس کا ہوجائے تو بہی اوسکے دودہ کے دانت
نہین ٹوٹتے (۲) انتقام خدا کی غذا ہے (۳) انتقام کے لئے
فرصت کے منتظر رہو جلدی مین کام اچہا نہین ہوتا دوستی کے
باب مین ایسی ضرب المثلین ہین کہ من تو شدم تو من شدی -
تا کس نگوید بعد ازین من دیگرم تو دیگری (۱) دوست آسمین تہیلی
کے منہ کو مکڑی کے جالے سے باندہتے ہین (۲) جو محبت
کا احساس کرتا ہی وہ اعضا مین مہمیز کو احساس کرتا ہے (۲)

(۲) متدین کو تہوڑی ذہانت کافی ہے خائن کو بہت سی ذہانت
بہی جال مین پہنسنے سے نہین بچاتی - اسمین بڑی دانائی ہے
(۳) رعایا آپس مین ایک دوسرے کو قتل کرتے ہین بادشاہ آپس
مین گلے ملتے ہین (۵) جو دربار مین رہتا ہو وہ گہاس بہوس پر
مرتا ہے (۶) کشادہ پیشانی تنگ خیال (۷) بولنے والا بوتا ہو
سننے والا کاٹتا ہے (۸) اپنے تئین شہد بناؤ مکہیان سب چٹ
کرجائین گی (۹) ان ضرب المثلون سے انکی نیچر کی واقفیت معلوم
ہوتی ہے (۱۰) آگاہ ہو کہ میٹھی شراب کا سرکہ بنتا ہو (۹) حلیم
کو غصہ نہ دلا لڑائیون سے اپنے ملک کی تباہیان دیکہہ کر سپاہیانہ
خیالات اونکی ضعیف تہے (۱۰) سپاہی کو شرارت کے لیئے خوب تنخواہ
پاتے ہین (۱۱) سپاہی آگ پانی کی اپنے لئے جگہ کرلیتا ہے
اہل فرانس کی ضرب المثلین نہایت دلچسپ و مسرت افزا ہیں اور
ان مین سپاہیانہ ذہانت پائی جاتی ہے (۱) حلقہ بہ حلقہ زرہ بنتی
ہے (۲) نیزہ سے زیادہ گہرا زخم زبان کا لگتا ہو (۳) جو تنبورہ
سے نکلتا ہو وہ بانسری مین جاتا ہو (۴) غیر کی دم بننے سے کتے
کا سر ہونا اچہا ہو یعنے عوام میں اول رہنا امرا مین آخر رہنے سے
اچہا ہے +

انگریزون کی ضرب المثلین سب قسم کی ہموار ہین اور بہت خوبیان
ایسی ہوتی ہین بطور نمونہ چند لکہی جاتی ہین - ظرافت (۱) احمق
دعوت کرتے ہین عقلمند کہاتے ہین (اس مین ظرافت ہے) (۲)
جتنی مدت لومڑی کی نوکری کرو اوسکی دم کو لیکر چلو (ظرافت) -
(۳) کوّا دہونے سے سفید نہین ہوتا (۴) بچّے کو رستا ایسا بتنہ

نہین کرتا جیسا کہ اشراف کو ایک ناگا (۵) جسکی چہاتی مین سینگ
ہون اوسکو سر پر سینگ رکہنے کی ضرورت نہین (۶) تہوڑا نقصان
بہت رنج سے اچہا ہوتا ہے (۷) احمق ہمیشہ بلا کے سامنے دوڑتا
ہے (۸) رشوت بغیر دروازہ کہٹکہٹائے داخل ہوتی ہے (۹) مرے
ہوئے گہوڑے پر کوڑے مارنے سے کیا فائدہ (۱۰) کیا فائدہ کہ کتا
رکہے اور خود بہونکے (۱۱) جہان خدا کا چرچ ہوتا ہی وہان شیطان
کا بہی چیپل ہوتا ہے (۱۲) جو کنوے چلتے رہتے ہین وہ خشک نہین
ہوتے (۱۳) وہ گہر غمزدہ ہے جسمین مرغ سے زیادہ مرغی ککڑون
کون کرتی ہے - یہ یوروپ کی ضرب المثلون کا حال ہے -

اب ایشیا کی ضرب المثلون کا حال سُنو کہ عرب کی ضرب المثلون
مین بڑی فصاحت و بلاغت ہی یعنی محنت و مصیبت و افلاس
و شجاعت و سخاوت و مہمان نوازی کا بہت ذکر ہے + سخاوت
(۱) سخی حبیب اللہ و لو کان فاسقاً (سخی خدا کا دوست ہی اگرچہ وہ
فاسق ہو) (۲) سخی لا یدخل النار (سخی دوزخ مین نہین ڈالا جائیگا
افلاس (۳) خیرات کا سرکہ خریدے ہوئے شہد سے اچہا ہوتا ہی
(۴) حجام یتیمون کے سر سے حجامت بنانی سیکہتے ہین - محنت مین نے
اونٹون کی رسیان اپنی پیٹہہ پر ڈالین - جب اونٹون کو چراگاہ
مین چہوڑتے ہتے تو اونکی رسیان اپنی پیٹہہ پر ڈال لیتے ہتے
ایران کی ضرب المثلون مین شیرینی و لطافت و ظرافت و فہم
و فراست بہری ہوئی ہے - آدمیان گم شدند ملک خدا خر گرفت
آب آمد تیمم برخاست - آشنائی ملا تا سبق - آمدن بہ ارادت
و رفتن بہ اجازت - آمد و آمدہ اینہم گناہ ماست -

عبرانی ضرب المثلون سے یہودیون کے حالات و توہمات معلوم
ہوتے ہین (١) روزہ خواب کے واسطے ایسا ہی جیسے آگ جاڑےکے لیےکر
انکا توہم تہا کہ روزہ رکہنے سے خواب دکہائی دیتے ہین - جنکی
تعبیرسے وہ اپنے خیالات پیدا کرتے تہے (٢) کسی نے ہیکل مین
سے پتھر نہین نکالا کہ اوسکی آنکہون مین خاک اوڑکر نہ پڑی ہو -
ترکون کی ضرب المثلون مین اونکی نخوت - صداقت نیک دلی
معلوم ہوتی ہے - ہندوستان کی دولت یورپ کی ذہانت ترکون
کی شان و شوکت حشمت مشہور ہے -
چینیون کی ضرب المثلون مین ذہانت و ذکاوت اور دنیا کے
حالات مین سیانہ پت و جفاکشی کی عادت کا بہت بیان آتا ہی
انکو عالیشان عمارات بنانے کا بڑا شوق ہے اس لئے
ان کی ضرب المثلون مین عمارات کا بہت ذکر ہوتا ہے (١) قبر
اور اوسکے گرد کی عمارات روح کا قصر ہے (٢) بادشاہ ایک
گہر ہے جسکے افسر اسکا زینہ اور اوسکی رعیت زمین جسپر وہ
کہڑا ہے (٣) مینار اونکے سایہ سے ناپے جاتے ہین اور
بڑے آدمی انکی غیبت کرنیوالون سے (٤) دوستون سے ملنا
آسان ہے مگر انکے ساتھ رہنا مشکل ہے (٥) آقا سست نوکر
ڈہیلا (٦) جو لفظ منہ سے نکلیگا پہر اوسکو چوکڑی کی سواری بہی
لیا نہین لاسکتی (٧) بہتر ہے کہ تال مین مچھلی کے لئے نہ
کودو گہر جاکر جال بناؤ (٨) بڑے آدمی سارے شہرکو شعلہ خیز کرسکتی
ہین مگر غریب آدمی اپنے گہر مین ایک لالٹین ہی نہین جلا سکتے
(٩) دسون انگلیون کا طول یکسان نہین ہو سکتا (١٠) کہیرے جو

برسات مین مینہ سے بچاتے ہین وہ خشک موسم مین بنائے جاتے
جاتے ہین (۱۱) بہت پختہ میوہ مینہ مین نہین گرتا (۱۲) جو قرض
لیکر مکان بناتا ہے وہ اوسکو بیچنے کے لئے بناتا ہے (۱۳) غلطی
سے ہم پکڑے جاتے ہین مگر جہوٹ نہین سکتے -

## خاص و عام ضرب المثلین

بعض ضرب المثلین خاص ہوتی ہین کہ وہ ایک خاص ملک یا
قوم مین ایجاد ہوئی ہین اور کسی دوسرے ملک یا قوم مین وہ
ایجاد نہین ہوسکتین مثلاً عرب کی یہ ضرب المثلین الدنیا جیفۃ
وطلابہا کلاب - دنیا مردار ہے اسکے طالب کتے ہین - عرب
مین ایجاد اس سبب سے ہوئی ہے کہ وہان لینڈی کتے کوچے
گلیون مین پڑے پہرتے ہین کوئی انکو پالتا نہین جہان مردار دا
دیکہتے ہین وہان کہانیکو دوڑ جاتے ہین - اب یہ ضرب المثل
یورپ کے کسی ملک مین ایجاد نہین ہوسکتی تہی وہان کتون کو
پالتے ہین اور کبہی مردار پر اسطرح کتے کہانے کے لئے نہین جاتے
ایسے ہی انگلستان کی یہ ضرب المثل کہ دہوپ نکلے تو اپنی گہاس
سکہاو - ان جنوبی ملکون مین نہین ایجاد ہوسکتی جہان ہمیشہ
دہوپ نکلی رہتی ہے وہ انگلستان کے آسمان کے تغیرات کے
سبب سے ایجاد ہوئی ہے -

عام ضرب المثلین وہ ہین جنکا مضمون ساری قومون کی ضرب
المثلون مین پایا جاتا ہے یعنی انکا مضمون ایسا سچا ہے کہ وہ
سب قومون کو بہایا اور اوسکو اپنا زبان زد کیا - اور سب

قوموں کی دانائی کا سرمایہ بنی ہیں۔

## مثالیں

اول انگریزی: انسان پیش کرتا ہے خدا فیصلہ کرتا ہے۔ عربی
الانسان یدبر الله یقدر
اس مضمون کی مثلیں: ساری زبانوں مین موجود ہین۔
دوم۔ انگریزی (۱) جو شخص کسی کو اپنے کندھے پر سوار ہونے
دیگا وہ اوسکے سر پر چڑھے گا۔
ایضاً (۲) اگر تو اپنے اوپر بچھڑے کو لادنے دیگا تو تھوڑے
دنوں بعد تجھپر گاے لادی جاویگی۔
اسپین (۳) مجھے بیٹھنے کے لئے جگھہ ملے لیٹنے کے لیے مین خود
جگھہ نکال لوں گا۔
ان تینوں ضرب المثلوں مین نا واجب سخاوت کو ابتدا مین
روکنے کے بلئے کہا گیا ہے۔
سوم۔ ایک ہی مضمون کو مختلف پیرایوں مین ادا کیا ہے۔
انگلستان (۱) اپنے اوپر شہد لگالو مکھیان خود جھپٹ جائینگی۔
ڈنمارک (۲) گدھے بجاؤ ہر ایک بورا پیٹھ پر رکھا جائیگا۔
فرانسیسی (۳) جو اپنے تئین بھیڑ بنائیگا اوسکو بھیڑیا کھائیگا۔
فارسی (۴) شکر نہ بنو نہین تو ساری مکھیان کھا جائینگی۔
چہارم۔ ایک مضمون جسمین کوئی استعارہ و تشبیہ نہین۔
انگریزی (۵) چوری کا مال لینے والا چور کے برابر بد ہوتا ہے۔
فرانسیسی (۶) جو تھیلے کو پکڑتا ہے وہ اسکے بھرنے والے
کے برابر خطا وار ہوتا ہے۔

جرمنی (۱) جو زینہ کو تھامتا ہے وہ دیوار پر چڑھنے والے کے برابر گنہگار ہوتا ہے -

پنجم انگریزی (۱) مصیبت کبھی اکیلے نہیں آتی -

اٹلی (۲) وہ بڑا خوش نصیب ہے جسپر مصیبت تنہا آوی

" (۳) ایک مصیبت دوسری مصیبت کا رتجگا ہوتی ہے -

(۴) مصیبت اور فقیر بہت کم اکیلے آتے ہیں -

ششم (۱) بہت سے اون کے لئے جاتی ہیں خود شڈی آتی ہیں

(۲) اونٹ سینگوںکے لئے گیا اور کان کٹوا آیا -

ہفتم - ضرب المثلوں کا مضمون ایک ہے مگر زبان اُدن کو زیادہ نمکین بنا دیتی ہے -

(۱) خدا کپڑونکے موافق سردی لگاتا ہے -

(۲) خدا اون کتری بھیڑ کا ہم حرارت ہوا کو بناتا ہے -

ہشتم (۱) ایک جلا ہوا بچہ آگ سے ڈرتا ہے -

(۲) برف کا مارا ہوا آب سرد سے خوف کھاتا ہے -

(۳) کُتّے پر جو لکڑی لگتی ہے اُسکے سایہ سے ڈرتا ہے -

(۴) سانپ کا کاٹا ہوا چھپکلی سے ترسان ہوتا ہے -

(۵) مار گزیدہ از ریسمان ہترسد -

(۶) دودھ کا جلا چھاچھہ کو پھونک کر پیتا ہے -

(۷) جلی لکڑی سے مار کھایا ہوا پٹ بیجنے سے ڈرتا ہے -

بعض ضرب المثلین کلام الہٰی کے نمونہ پر بنتی ہیں - انجیل میں ہے کہ جو کوئی تجکو ایک کوس بیگار لے جائے تو اوس کے ساتھہ دو کوس چلا جا - اسکے نمونہ پر یہ ضرب المثل بنی ہے

کہ اگر تیرا ہمسایہ تجھے گدھا کہے تو پالان پیٹھ پر رکھ لے -
بعض دفعہ ایک قوم دوسری قوم کی ضرب المثل مین اصلاح
دیکر اپنی ضرب المثل بنا لیتی ہے انگریزی ضرب المثل ہے کہ دریا سے
عبور کیا خدا کو بھولے اسپین والون نے اسکو یون بدلا کہ دریا
سے گذرے ولیون کو بھولے یا آفت سے بچے ولیون کا
منہ چڑایا +

## ضرب المثلون کی ذکاوت وفراست و شاعری

اکثر ضرب المثلون میں ذکاوت و فراست و لطافت و ظرافت
و حسن اخلاق علم الٰہی شامل ہوتے ہین اور بعض مین کج خلقی
خود غرضی - نا اتفاقی - نامردی - بیدینی داخل ہوتی ہے - ایک
ایک دو دو مثالین سب ملک کی مثلون کی نیچے لکھتے ہین -
انگریزی (۱) سفید بال موت کی کلیان ہین (۲) وقت ایک بے
آواز سوہن ہے -
یونانی (۳) انسان بلبلا ہے - ترکی (۴) موت سیاہ اونٹ ہے
جو ہر ایک کے دروازہ پر گھٹنے ٹیکتا ہے ۔
عربی (۵) خاک کی ایک مٹھی آدمی کی آنکھ کو بھر دیتی ہے
(۶) جہنم مین پنکھے نہین (۷) اگر آسمان سے ہُن برسے
تو دامن کو خوب کھولکر پھیلاؤ - ایین شاعرانہ خیالات ہین
ہندوستانی (۸) صندل کلہاڑی کو جو اوسے کاٹتی ہے خوشبو دار
کرتا ہے" یہ ضرب المثل بدی کے بدلہ میں نیکی کرنے کی
نصیحت کرتی ہے (۹) جسکی زندگانی روشنی پھیلاتی ہے اُسکے

الفاظ گرجتے ہین (۱۰) ایک آدمی اپنے گھر سے محبت رکھتا ہے مگر کبھی اوسکی تگری پر ہنین چڑھتا - یہ ضرب المثل بتلاتی ہے کہ آدمی کو چاہئے جو چیزین اوسکے لیئے بیش قیمت فائدہ مند ہون اونکو چاہے مگر کبھی اونکی نمایش و نمود نہ کرے -

(۱۱) جب شیطان مرتا ہے تو اوسکو کبھی بڑھنے سوگ کرنے والے کی حاجت ہنین ہوتی - یہ ضرب المثل تبلاتی ہے کہ دینا مین بہی ایسی پہیلی ہوئی ہے کہ بہت آدمی نفس امارہ کی پیروی کے ساتھ ایسے بندھے ہوئے ہین کہ بدی کے معدوم ہونے پر واویلا مچاتے ہین -

(۱۲) بچون کی سواری میں صلیب شیطان کے ہاتھ میں ہوتی ہے یہ ضرب المثل تبلاتی ہے کہ جب بدکار اپنی راہ پر چلتے ہین تو اسمین سب بہلی باتین بُری ہوجاتی ہین -

(۱۳) جوتیان بنانے والے جب نماز کو جاتے ہین تو گاہونکے مرنیکے لئے دعا مانگتے ہین یہ مثل دعا مین خود غرضی کو بتاتی ہے -

(۱۴) وہ انڈے کو کھا جائے اور چھلکے کو خیرات دیکر (خیرات مین دیگی)

(۱۵) سب قسم کی لکڑیان خاموش جلتی ہین مگر کاٹنے بھڑ بھڑ کرتے ہین - کہ ہم بھی لکڑی ہین (مود)

(۱۶) جب بلی ملائی چراتی ہے تو آنکھین بند کرلیتی ہے - یہ ضرب المثل انسان کے دل کا آئینہ ہے کہ جب وہ گناہ کرتا ہے تو اوسکے عیب دیکھنے مین اندہا ہوتا ہے یہ گناہگار کی خوب تمثیل ہے -

(۱۷) احمق نہ اگائے جاتے ہین نہ بوئے جاتے ہین وہ خود ہوتی ہین - روسی

(۱۸) احمقون کے لیئے ماہواری کی دستک کی ضرورت نہین - ڈنمارک

(۱۹) اگر حماقت سے کوئی درد پیدا ہوتا تو ہر گھر مین رونا پیٹنا ہوتا

(۲۰) جو شخص کچھہ نہین جانتا وہ کسی بات میں شبہ نہین کرتا -

(۲۱) اگر سب لڑکیان نیک ہون تو بُری بیویان کہان سے پیدا ہون -

(۲۲) اندہیری رات مین چلتی ہوئی جیونٹی کو جلد پکڑ لیتے ہین مگر اپنے دلمین غرور کی حرکتون کو نہین دیکھہ سکتے - فارسی

(۲۳) اگر غرور کوئی علم ہوتا تو اوسکے سند یافتہ بہت ہوتے - اٹلی -

(۲۴) مغرور کو مغرور تر ذلیل کرتا ہے -

(۲۵) غرور آگے پیچھے چلتا ہے -

(۲۶) ایک دشمن بہت سو دوست تہوڑے - دنیا کے معاملات مین دیکھتے ہین کہ ایک دشمن سے جو گزند پہنچتا ہے وہ سو دوستون سے فائدہ نہین ہوتا -

(۲۷) چار چیزین ایسی ہین کہ جتنی آدمی کے پاس ہوتی ہین آدمی وہ نہین جانتا - گناہ قرض عمر کے برس دشمن -

(۲۸) باپ دس بچون کو پال سکتا ہے مگر دس بچے باپ کی خبر گیری نہین کرسکتے - انتظام گیتی کے لئے خدا نے پدرانہ محبت کو پسرانہ محبت سے زیادہ پیدا کیا ہے - باپ بچون کو ہر حال مین پرورش کرتا ہے - محبت بہ نسبت اوپر کی طرف کے نیچے کی طرف زیادہ جاتی ہے آدمی جو بیٹے سے محبت رکھتا ہے وہ باپ سے نہین اور جو پوتے سے محبت رکھتا ہے دادا سے نہین -

(۲۹) اگر مین بہی آقا ہون اور تم بہی آقا تو گدہے کون ہکائے
یہ عربی ضرب المثل ہے اگر دنیا مین سب برابر ہون تو کام
کیسے چلے -

اب ہم ان مضامین کو جطرح ہمنے انکے لکھنے کا وعدہ دیباچہ
مین کیا تہا لکھتے ہین یعنے ضرب المثلون کو باعتبار مضامین کے
تقسیم کرتے ہین ہر مضمون کی بابت جو مختلف قومون مین ضرب
المثلین ہین اُنکو یکجا جمع کرتے ہین ہم کو ضرب المثلون کے
الفاظ کا سکہانا منظور نہین ہے بلکہ انکے معانی مین جو خیالات
و فہم و فراست و ذہن و ذکاوت و لطافت و ظرافت اقوام
کی پائی جاتی ہے ان کا سکہانا مد نظر ہے جن کے علم سے
طلبہ اپنی تحریر و تقریر مین جان ڈال سکتے ہین -
خدا کے نام سے جو کام شروع ہوتا ہے اوسکا انجام نیک ہوتا ہے
اس لیئے مین مضامین کا آغاز لفظ اللہ سے شروع کرتا ہون
گو حروف تہجی کی ترتیب کا اقتضار یہ تھا کہ الف ممدودہ سے
مضامین کو شروع کرتا -

## اللہ تعالےٰ

**اُردو** (۱) اللہ بس باقی ہوس (۲) اللہ دے بندہ لے (۳)
اچھا کیا خدا نے برا کیا بندہ نے (۴) اللہ دے اللہ دلاوے
بندہ دے مراد پاوے (۵) اللہ ہے تو کیا غم ہے (۶)
خدا رزاق بندہ قزاق (۷) خدا مہربان تو کل (جگ) مہربان
(۸) خدا کو دیکھا نہین عقل سے پہچانا (۹) خدا کی باتین خدا

ہی جوسنے (۱۰) خدا دیتا ہے تو چھپر پھاڑ کے (۱۱) خدا دیتا ہے تو پوچھتا نہین کہ تو کون ہے (۱۲) خدا کی لاٹھی مین آواز نہین (۱۳) خدا کا دیا سر پر +

فارسی (۱) خدا با خلق خلق با خدا (۲) خدا نہ دہد سلیمان کے دہد (۳) خدا کہ میدہد نمی پرسد کہ کیستی (۱۱) (۴) خدا داری چہ غم داری (۵) درِ خانۂ خدا دائم باز است (۶) داد حق را قابلیت شرط نیست بلکہ شرط قابلیت اوست (۷) درد را خدا بدوستان خود میدہد (۸) کاریکہ خدا کند فلک را چہ مجال (۹) خدا را ندیدہ بعقل شناختہ (۱۰) خدائیکہ دندان دہد نان دہد (۱۱) بہر ناسپاس کہ خوانی سر بر آرد +

عربی (۱) اللہ جمیلٌ و یحب الجمال (۲) خدا چار کام نہین کرسکتا جھوٹ نہین بول سکتا - مر نہین سکتا - اپنا انکار نہین کرسکتا گناہ پر نظر پسند نہین ڈال سکتا (۳) خدا نے اپنی قدرت سے انسان کو اپنی صورت کا بنایا (۴) لا یکلف اللہ نفساً الّا وسعھا (خدا کسی کو تکلیف نہین دیتا مگر جتنی وہ سہہ سکتا ہی (۵) ضل سعی من رجا غیر اللہ (خدا کے سوا جسنے کسی سے امید رکھی اوسکی کوشش گم ہوئی) -

فرانسیسی (۱) خدا اونکی مدد کرتا جو اپنی مدد کرتے ہین (ہمت مردان مدد خدا) (۲) خدا کے کام جلد ہوتے ہین (۳) خدا ہی جانتا ہے کہ کون اچھا حاجی ہے (۴) خدا تین قسم کے آدمیون کی مدد کرتا ہے احمقون کی بچون کی شرابیون کی (بھولے بھالون کا خدا مالک ہے (۵) جو جالا تننا شروع کرتا ہے خدا

خدا اوسکو تاگا بھیجدیتا ہے (۶) خدا جسے کہتا ہے کہ کھینچ اُسکو رسہ دیتا ہے جسے کہتا ہے کہ سوار ہو تو اُسے گھوڑا دیتا ہے (۷) اون کترے ہوئے بھیڑ کے بچہ کے لئے ہوا مین خدا اعتدال پیدا کردیتا ہے (۸) سور کے بچہ کے رستہ مین خدا اچھی جڑ رکھہ دیتا ہے (۹) کپڑون کے موافق خدا آدمی پاس سردی بھیجتا ہے +

اٹلی (۱) خدا شفا دیتا ہے۔ ڈاکٹر فیس لیتے ہین (یا اِنکا شکریہ ادا کیا جاتا ہے (۲) خدا ہر چیز کا خریدار نہین ہے ۔

جرمن (۱) خدا زبردست کی مدد کرتا ہے (۲) خدا کی چکی آہستہ چلتی ہے مگر پیستی خوب ہے (۳) خدا آدمی پاس وہی چیز بھیجتا ہے جسکو وہ برداشت کرسکتا ہے (۴) خدا گوشت بھیجتا ہے شیطان بورچی ۔

سپین (۱) خدا دونو ہاتھہ سے نہین مارتا (۲) خدا بعض آدمیونکو بادام (اخروٹ) دیتا ہے جنکے دانت نہین ہوتے (۳) چیونٹی کو خدا پر دیتا ہے کہ جلد مرجائے (۴) جو میری بات سمجھتے ہین اونسے استدلال کرنے کی خدا اجازت دیتا ہے (۵) علم سے تھوڑا فائدہ ہوتا ہے اسلئے خدا نصیبہ دیتا ہے (۶) خدا سویرے اُٹھنے والون کی مدد کرتا ہے (۷) ہمکو بنایا خدا نے ہم اپنی تعریف کرنے ہو بیٹھے (۸) خدا اجازت دیتا ہے مگر ہمیشہ کے لئے نہین ۔

ڈچ (۱) ہفتہ وار خدا اجر نہین دیتا مگر آخر کو (۲) خدا پرندونکو خوراک دیتا ہے مگر اونکے واسطے اُڑنا ضرور ہے (۳) جب بھیڑیا حج

ہو تو خدا بہیڑ کی مدد کرتا ہے (۴) خدا ادسئے آدمیون کو اوتے چیزین دیتا ہے (۵) خدا کو ہم دور خیال کرتے ہین مگر وہ ہمارے پاس رہتا ہے (۶) خدا گوشت بہیجتا ہے مگر منہ نہین -

روسی (۱) خدا کی امداد سے دہلیز تک نہین جاسکتے اوسکی مدد سے سمندر پار جاسکتے ہین -

وی من جیسی تپلیان نچانے والا تپلیونکا تماشا چہپاکر کرتا ہی اسی طرح انسانون کے کامون کا انتظام خدا کرتا ہے -

ڈنمارک خدا کے دیوان عام کی کنجی نہین -

## آب و آتش

فارسی (۱) آب آمد تیمم برخاست (۲) آب ندیدہ موزہ کشیدہ (۳) آب و آتش را چہ آشنائی (۴) آب جو از سر گذشت چہ یک نیزہ و چہ یک دست (۵) آب شیرین و مشک گندہ (۶) آتش چو در پنبہ بیفتد تر و خشک نماند (۷) آتش دوست و دشمن نداند (۸) آتش بہ زمستان ز گل سوری بہ (۹) آتش نشاندن و اخگر گذاشتن کار خردمندان نیست (۱۰) از آتش او گرم نشدم از دودش مردم (۱۱) گر ہمہ آتش شوی خود را بسوزی -

اٹلی (۱) پانی ہر چیز کو صاف کرتا ہے (۲) جو پانی نکل گیا وہ مل کو نہین پہرائیگا (۳) دور کا پانی پاس کی آگ کو نہین بجہاتا (۴) پانی وہان نکل آتا ہے جہان اوسکی توقع نہین (۵) آگ آگ کو نہین بجہاتی -

جرمن (۱) پانی بڑا سقوتی ہے - وہ ملون کو پہراتا ہے (۲) آگ

اور پانی دو عمدہ خدمتگار ہین مگر بڑے آقا (۳) دل کی آگ کا دہان دماغ مین جاتا ہے -

**سپین** (۱) آگ اور محبت یہ نہین کہتے کہ تم اپنے کام پر جاؤ -

**ڈنمارک** (۱) آگ اسکی پروا نہین کرتی کہ مین کسکے کپڑے جلاتی ہون

**عربی** (۱) من الماء کل شئی حی پانی سے ہر چیز زندہ ہے (۲) النار تاکل نفسہا ان لم تجد ما تاکلہ (آگ اپنے تئین کہا لیتی ہے اگر اوسکو کوئی چیز کہانے کو نہ ملے) (۳) النار کثیر الرماد لانہا تطعم العباد (آگ کی بہت خاکستر ہوتی ہے تو وہ بہت آدمیون کو کھلاتی ہے)

**ہندی** (۱) پانی پی کر ذات پوچھتے ہین (۲) آگ لگتے جھونپڑا جو نکلے سو لابھ (۳) آگ کا جلا آگ ہی سے اچھا ہوتا ہے (۴) آگ لگائے پانی کو دوڑے (۵) آگ کہے منہ نہین جلتا (۶) آگ لگا کے تماشا دیکھا -

## آدھا و نیم و نصف

**فارسی** نیم حکیم خطرہ جان نیم ملا خطرہ ایمان (۲) نیم خوردہ سگ ہم سگ را شاید (۳) نیم نانے گر خورد مرد خدا بذل درویشان کند نیمی دگر -

**یونانی** (۱) آدھا کل سے بہتر ہے (یہ یونانیون کی بڑی دقیانوسی ضرب المثل ہے دو بھائیون مین وراثت پر جھگڑا تھا دیوتاؤن نے اونکو ہدایت کی کہ عدالت مین نہ جاؤ آپس مین آدھا آدھا بانٹ لو وہ عدالت سے کل لینے سے اچھا ہوتا ہے -

**اٹلی** (۱) جو تھوڑا بولتا ہے اوسکے لئے نصف دماغ کافی ہے -

جرمن آدھا گھر آدھا جہنم ہوتا ہے -
ڈچ اکہا لفظ عاقل کو کافی ہے -
فرانس آدھا. انجیر آدھی کشمش -
ہندی آدھا تیتر آدھا بٹیر (۲) جو دھن جاتا دیکھیئے آدھا دیجئے بانٹ

## آدمی اور اوسکی. حیات اور روحانی وجسمانی تعلقات

آدمی کی دو حالتین ہین ایک ظاہری جسم و حواس - دوسری باطنی قلب و روح اتم بودھ مین لکھا ہو کہ دانشمند دلمیانی گیانی پر جسمانی خواص کا اثر ایسا نہین ہوتا جیسا کہ آکاش پر ان چیزونکا نہین ہوتا جو اسکے اندر اڑتی ہین -
تلو گو املی خشک ہونے سے اپنی ترشی نہین کھوتی - یہی حال انسان کا ہے کہ اسکی فطرت نہین بدلتی -
عرب کی ضرب المثل ہو کہ ظاہری چشم روشن نہ ہو تو کچھہ نقصان نہین بشرطیکہ چشم قلب منور ہو -
وی من کہتا ہو (۱) جیسے پرانے برتن کے ٹوٹنے پر نیا برتن آسانی سے ہم خرید لیتے ہین ایسے ہی آدمی مرنے کے بعد اگر ایک نیا جسم پائے تو کیا متعجب ہی - (۲) سونا ایک ہی ہے خواہ اسپر ٹھپے یا سکے مختلف ہون (۳) بھوک ایک ہی ہے خواہ اعضاء مختلف ہون (۴) انسان کی حیات حباب ہو جسکو ایک تیز لہر مٹادیتی ہے (۵) افسوس ہے کہ آدمی مٹی کے برتن (جسم) کا خیال کرتا ہے (۱) روح کے رہنے کے لئے جسم انسانی مٹی کا مکان ہے - مکان رہنے کی جگہ کو کہتے ہین - قبر کل زندون کے رہنے کا مکان ہو

اسمین مرنے کے بعد آدمی ایسا رہتا ہے جیسے کہ مکان مین
(۷) کھال کی ہتیلی روح لئے پہرتی ہے انسان کے جسم کو
مٹی کے مکان سے اسلئے تشبیہ دیتے ہین کہ پانی کی طغیانی سے
مکان بہ جاتا ہی اسمین جلدی سوراخ در زین دراڑین پڑجاتی ہین۔
جیسے سانپ اپنے بل اور ابابیلین اپنے گھونسلے بناتے ہین
وہ بودا اور ٹپکتا ہوا کم قیمت ہوتا ہے۔
**بائیبل** آدمی کا جسم مٹی کا مکان ہی جسکو پنکھی ڈہا دیتے ہین۔
**منو** انسان کا جسم ایسا مکان ہے جسکی کڑیان اور شہتیر ہڈیان
ہین روح اسکو اسطرح بالکل چھوڑ کر چلی جاتی ہے جیسے کہ درخت
دریا کے کنارہ کو اور پرند درخت کی شاخون کو۔
**بھاگوت گیتا** مین لکھا ہی کہ (۱) آدمی جیسی اپنے پرانے چیتھڑے
لگے ہوئے کپڑون کو اتار کر پہینک دیتا ہے ایسے ہی جسم کو
روح اُتار کر پھینک دیتی ہے اور اپنی اور صورت بنالیتی ہے
انسان کا جسم ایک خیمہ ہے
**شانتی شکست** (۱) دنیا مین ہمارے دوست مسافر ہین جن سے
اتفاقی ملاقات ہوتی ہے اور جلد جدائی ہو جاتی ہے۔ (۲) ہمارا
جسم ایک گوشت کا مکان بنا ہوا ہے (۳) خوفناک جنگل مین
ہماری بود و باش ہے (۴) تھوڑے دن رہ کر ہم سب مسافر
چل بستے ہین۔ امیر غریب سب مر جاتے ہین عالیشان مکانون
مین امیر رہنے سے اور جھونپڑون مین غریب رہنے سے زیادہ
دنون تک جیتے نہین (۵) ہستی ایک اتھا سمندر ہے جس مین
حیات انسانی کف کی طرح لہرون پر پہرتی ہے (۶) نو جوان خوش رو

خندہ پیشانی آدمی جمنا کی لہروں کی طرح لہراتے ہیں ان کے غائب ہوجانے پر رونا پیٹنا عبث ہی -

**للتا وستر** (۱) حیات کو باغ کے دیکھنے سے بجلی سے - پہاڑ پر سیل کے اترنے سے تشبیہ دیتا ہے - آدمی کی زندگی ایک طوفان ہے **چینی** کہتے ہیں کہ جیسے لہریں اپنے آگے کی لہروں کو ہٹاتی و ستاتی چلی جاتی ہیں ایسے ہی دنیا میں ایک نسل جدید نسل قدیم کو فنا کرتی چلی جاتی ہے -

**ایرانی** دنیا ایک پرانی عمارت دریا کے کنارہ پر ہے جسکے حصوں کو دریا بہائے لئے جاتا ہے

**بدھ یودہ چندراوی** میں لکھا ہے (۱) دوستوں کی صحبت بجلی کی چمک ہے جس سے چکاچوندہ لگتی ہے مگر تھوڑی دیر میں وہ ختم ہوجاتی ہے (۲) نیک آدمی ایسا درخت ہے کہ فردوس میں لگایا جاتا ہے مگر اسکے پھول زمین پر گرتے ہیں (۳) انسان کی زندگی ایک پھول ہے (پھول حضرت سلیمان سے زیادہ خوبصورت پوشاک پہنے ہوئے ہیں مگر موت کی درانتی - طوفان - مینہ - کیڑے ان کو فنا کئے دیتے ہیں -

**مہا بدہ گر** - حیات کنول کے پتے پر قطرہ غلطان ہے - آدمی کو کہتے ہیں کہ وہ پتے کی طرح مرجھاتا ہے - پتے سے آدمی کو بہت باتوں میں مشابہت ہے - پتے میں تبدیلی ایسی بتدریج ہوتی ہے کہ وہ ہر روز محسوس نہیں ہوتی ہفتہ کے بعد اسکا حال کھلتا ہے یہی حال انسان کے نشو نما کا ہوتا ہے کوئی نہیں جانتا کہ پتا کب گرے گا اور کیونکر گرے گا -

کیڑے اسکی جڑ کاٹینگے - بالا گرائیگا - ہوا کی تیزی سے نیچے آیگا نکلتے ہی اسکو کیڑا کھائیگا - وہ گر کر زمین پر اُترتا ہے - مٹی اُسکو گلاتی سڑاتی ہے کھات بناتی ہے یا سُکھاکر ایندھن بناتی ہے - بعض پتے نکلکر سب گر پڑتے ہین یہی حال انسان کا ہے کہ دنیا کی کل آبادی جو ایک وقت مین موجود ہو دوسرے وقت مین معدوم ہوجاتی ہے آدمی ماکے پیٹ سے نکلتے ہی مرجاتے ہین بعض جوانی کی عین بہار مین مردہ ہوجاتے ہین بعض پیری کے سرا مین آخر ہوتے ہین - سب کے لئے وقت تھوڑا ہے انسان کا جوبن ڈھل جاتا ہے وہ شیشہ کی طرح نازک ہے - حسن پر بھروسا کرنا ایسا ہے جیسا کہ جزیرہ روان پر لنگر ڈالنا - نیک آدمی کا جسم گو مُرجھا جاتا ہے مگر وہ اندر سے سر سبز رہتا ہے -

**چینی** آدمی کی زندگی ہوا مین شمع ہے یا کھپرون پر پالا (۲) جیسا آدمی بڈھا ہوتا ہے اوسکا دل بڈھا نہین ہوتا -

**افغانی** مرغی کہتے ہین کہ ہمارا لڑکا عمر مین بڑھا گو حقیقت مین گھٹا

**ترک** (۱) قبر کی آنکھ آدمی کی آنکھ کو پُر کرتی ہے (۲) تاتاری شہر مین رہنے کو قید جانتے ہین -

**پیر بودھ** ادیب مین روح کو اس شمع سے تشبیہ دی ہے کہ جو بو سوراخ کے مکان مین روشن ہو -

**ایرانی** مرچ کو چھوٹا سمجھ کر حقیر نہ جانو اسکو کھاؤ تو اوس کی تیزی دیکھو - تیلگو اگر مرچ کے بیج کو دیکھو تو وہ نہایت سیاہ ہوتا ہے مگر چکھو تو دیکھو زبان کیسی جلتی ہے یہہ نہ دکھائی دنیا ہی بڑا بیش قیمت ہے **سنسکرت** ظاہر مین چھوٹا

گنون مین بڑا **تیلوگو** برانے درخت کا گھوا مضبوط ہین ہوتا رہی
سوئی چھوٹی ہوتی ہے مگر کیسی تیزی سے چھیدتی ہے **تامل**
سونے کا برتن ٹوٹنے پر سو ہی رہتا ہے مٹی کی ہنڈیا ٹوٹنے
پر کیا خاک رہتی ہے **بنگالی** جوہر گو کوڑی پر پڑا ہو وہ جوہر
ہی ہے ان ضرب المثلون مین سے ہرا ایک مثل انسان کی
ایک حالت کو استعارات و تشبیہات مین بیان کرکے آئینہ بنائی ہی
آدمی مٹی ہے خدا کمہار ہی۔ ہم خدا کے ہاتھہ مین مٹی کی طرح
ہین جیسی صورت کا برتن وہ ہم کو بنانا چاہے بنادے۔ انسان
ایک برتن نیکی و بدی سے بھرا ہوا ہے بہر اوسپر بھی اوسکا
حال ایسا ہی جیسا کہ ان ضرب المثلون مین بیان ہوتا ہے۔
**ایرانی** (۱) پودنا اپنی ٹانگون کو اونچا کرتا ہے کہ آسمان اوسپر
نہ گر پڑے۔ مچھر کا سانس آفتاب کو نہین گل کر سکتا۔
**تیلوگو** ٹڈا آگ مین گرتا ہے کہ آگ بجھائے۔
**روسی**۔ مٹی کا برتن پیتل کے برتن سے نہین لڑ سکتا۔
**چینی** (۱) انڈا جب لوہے سے لڑیگا اوسکی زردی نکل پڑیگی
(۲) بیخون پر دوڑنا۔
**گجراتی**۔ پتھر کاٹنے سے دانت گر پڑین گے۔
**بنگالی** (۱) چاند کا تھوکا منہ پر آتا ہے (۲) بیدُم کی لومڑی
ہاتھی پر حملہ کرتی ہے ہر مثل کے موافق انسان کام کرتے ہین
انسان کی عمر چھاؤں ہے دنیا کی ہر چیز کا حال دہوپ
چھاؤں کا سا ناپائدار ہے ایک قرار پر نہین۔ **بنگالی**
بادلون اور کھجور کے درخت کے سایہ کی طرح ملازمت ناپائدار ہی

**چینی** (۱) ابابیل کو اپنے گھونسلے پر کچھ سب بے فائدہ ہے (اجدی
نقل مکان کرتا ہوگا) (۲) پہاڑون پر ہزارون برس کے درخت
ہین مگر آدمی سو برس کے بھی شاذو نادر ہین (۳) چاند ہمیشہ
بدر ہنین رہتا (۴) بادل بعض اوقات غائب ہوجاتے ہین -
**ترک** کسی نے کوئی دن ایسا نہین دیکھا جس کی شام نہ ہو
(۲) آدمی کی خوشی بلور کی مانند ہے جتنی زیادہ چمکدار ہوتی ہے
اتنی ہی جلد ٹوٹ جاتی ہے -
**عرب** (۱) تیرا ہر ایک روز تیری زندگی کی تاریخ کا ایک ورق
ہے (۲) زندگی دہنوئے سے شروع ہوتی ہے اور خاکستر پر ختم
ہوتی ہے (۳) زندگی بھی پروانہ شمع ہے -
**یونانی** بیمار آدمی کے سرہانے بہت سے مردے بیٹھتے ہین
(یعنے بہت سے زندہ آدمی جو بیمار کی عیادت کو آتے ہین وہ
بیمار سے پہلے مرجاتے ہین)
**افغان** (۱) زندگی ایسا لقمہ نہین کہ اوسکو کوئی نگل جائے -
(۲) زندگی ایسی چہوٹی نہین کہ اوسکو آدمی بے خبر گذار دے
جسم مین روح کا حال ایسا ہی ہے -
**بنگال** (۱) موٹے پہٹے ہوئے ہتیلے مین باریک چاول -
**عرب** (۱) گندہ برتن مین عمدہ شہد (۲) کمان خمیدہ مین سیدھا تیر
**اُردو** - جسم ہوا بھری کھال مثنو روح دنیا کے غارت گر نہنگ
سے بچنے کے جسم سے الگ ہوکر بھاگ جاتی ہے -
**تامل** جسم نقش بر آب ہے **بنگالی** پرانے جھونپڑے مین سفیدی
ذودلہ آدمی لہر کی طرح قیام نہین رکھتا اسکا حال ایسا ہوتا ہے

**تیلگو** دو دلہ آدمی کیچڑ مین ایک بلی ہوتی ہے کہ اِدھر اُدھر ہتی ہے (۲) چور سے کہے چوری کر ساہ سے کہے کہ جاگ -
**بنگال** جگنا تھہ کا رتھہ دیکھتا ہے اور کیلے بیچتا ہے -
**ترک** جو دو مسجدون کی اذان کا انتظار کرتا ہی وہ نماز نہین پڑھیگا
**ملایا** دو کشتیون مین سوار ہوگے تو منہ کے بل گرو گے -
**عرب** (۱) دو گہوڑون پہ ایک وقت مین سوار ہونا -(۲) شبہ سے ایمان ایسا غارت ہوتا ہے جیسا کہ شہد نمک سے -

# ضرب الامثال

**اُردو ہندی** (۱) آدمی آدمی انتر کوئی ہیرا کوئی کنکر (۲) آدمی نے آخر کچا دودہ پیا ہے (۳) آدمی کا شیطان آدمی ہے -
(۴) آدمی سا کوئی پکھیرو نہین -
**فارسی** (۱) آدمی را آدمیت لازم ست ✦ عود را گر بُو نباشد ہیزم ست (۲) آدم به آدم میرسد کوه بکوه نمیرسد (۳) آدم که شکم دیگران پر نه کند حیوانے باشد سگ شکم (۴) آدم تا گندم بہشت نسازد (۵) آدمی آخر شیر خام خورده ست (۶) آدم خوش سودا شریک مال مردم ست (۷) آدمیان گم شدند ملک خدا خر گرفت (۸) آدمی جائز الخطا ست (۹) آدمی را بچشم حال نگر -
**عربی** (۱) انّ اوّل ناسٍ اول ناسٍ (بالتحقیق مردون مین اول مرد اوّل ہے) (۲) الانسان مرکبٌ من السّھوِ و النسیان -
(۳) الا انسان مع النسیان (۴) الانسان یسادق السھو والنسیان
ان سب مثلون کے معنی یہ ہین کہ انسان غفلت اور بہول

سے مرکب ہوا ہے (۵) الانسان عبیدالاحسان (انسان بندہ احسان ہے) (۶) الانسان مرآۃ الانسان (انسان کا آئینہ انسان ہے) (۷) الانسان حریص علی ما منع (انسان اس چیز کا حریص ہے جو منع کیا جائے) (۸) الانسان علی نفسہ بصیرۃ (انسان اپنی ذات کا بینا ہے) (۹) المرء علی دین خلیلہ (آدمی اپنے دوست کے دین پر ہوتا ہے) (۱۰) المرء عاقل بحالہ (مرد زیرک اپنے حال میں ہوتا ہے) (۱۱) المرء فی طی اللسانہ لا فی طیلسانہ (۱۲) المرء مخفی تحت لسانہ (۱۳) المرء مخبوء لدے طی اللسان (ان سب ضرب المثلوں کا حاصل یہ ہے کہ آدمی کا حال زبان کے نیچے پوشیدہ ہوتا ہے۔ (۱۴) المرء کثیر باخیہ (آدمی اپنے بھائیوں کے ساتھ کثیر ہوتا ہے) (۱۵) المرء لا یزال عدو الاجہل (آدمی ہمیشہ اس چیز کا دشمن ہوتا ہے جسکو نہیں جانتا) (۱۶) المرء مع من احب (آدمی اسکے ساتھ ہوتا ہے جس کا دوست ہوتا ہے) (۱۷) المرء مع رجلہ (مرد اپنے پاؤں سے ہوتا ہے) (۱۸) المرء یقیس علی نفسہ (آدمی اپنے نفس پر قیاس کرتا ہے) (۱۹) المرء یطیر بہمتہ و الطیر یطیر بالجناحہ (۲۰) المرء یعرف عند المعاملہ (آدمی معاملہ سے پہچانا جاتا ہے (۲۱) الناس اتباع لمن غلب (آدمی تابع ہیں اُس شخص کے جو غالب ہو) (۲۲) الناس اخوان وشتی فی الشیم (آدمی بھائی ہیں گو خصلتوں میں مختلف ہیں (۲۳) الناس علی دین ملوکہم (آدمی اپنے بادشاہ کے دین پر ہوتے ہیں) (۲۴) الناس کاسنان المشط (آدمی کنگھی کے دندانوں کے موافق ہیں (۲۵) الناس مخبرون باعمالھم

(آدمیون کو اونکے عملون کی جزا دی جاتی ہے) (۲۶) الناس
مع اللباس (۲۷) الناس موتے و اہل العلم احیاء (آدمی مردہ
ہین اور عالم زندہ) (۲۸) انما المرء باصغریہ قلبہ و لسانہ (آدمی
اپنی دو چھوٹی چیزون دل اور زبان کے ساتھہ ہی ہے یعنے
یہی دو چیزین اسکی نجات. یا ہلاکت کا سبب ہوتی ہین (۲۹) کل
الناس راض عن عقلہ (سب مرد اپنی عقل سے راضی ہین) (۳۰)
کل امرء فی بیتہ صبی (ہر مرد اپنے گہر مین لڑکا ہے (۳۱)
کل امر یعرف بقولہ و یوصف بفعلہ (ہر آدمی قول سے پہچانا جاتا ہی
اور فعل کے ساتھہ وصف کیا جاتا ہے) (۳۲) ایمان المرء یعرف
بایمانہ (آدمی کا ایمان اوسکی قسمون سے معلوم ہوتا ہے)
ڈینش (اہل ڈنمارک) (۱) آدمی اپنے سارے کنبے کو پیٹھہ پر
لاد کر نہین لے جا سکتا (۲) آدمی ہمیشہ یکسان ناچتا ہے گو
اپنی مرضی کے خلاف ناچے (۳) آدمی جس چیز پر نشانہ لگانا
چاہتا ہے اوسکو نشانہ نہین بناتا (۴) آدمی اگر دروازہ پر خود
نہ کھڑا ہو تو اوسکے پیچھے نہین دیکھتا (۵) جب بیل سن کی
رسی سے بندھا ہوتا ہے ایسا ہی آدمی اپنے قول سے
بندھا ہوتا ہے (۶) شہر مین آدمی کی شہرت آدمی سے پہلے
پہنچ جاتی ہے (۷) آدمی کی اپنی مرضی بہشت ہے (۸) آدمی
کا قول اوسکی عزت ہی (۹) آدمی لارڈ (لاٹہہ) اس سبب سے
نہین ہوتا کہ وہ کہانے عمدہ کھلاتا ہے (۱۰) آدمی جو بہوک کے
سبب سے دبلا نہ ہوا ہو وہ بیل سے زیادہ محنت ہوتا ہی
(۱۱) جس آدمی کا ذکر نہین ہوتا اوسکو برا کوئی نہین کہتا

(۱۲) آدمی جیسا لباس پہنتا ہے ویسی ہی اُسکی قدر ہوتی ہے
(۱۳) جیسا آدمی ایسی اُسکی تقریر ہوتی ہے -
**وناشیس** (۱) جس آدمی پر حملہ ہوتا ہے وہ آدہا مغلوب ہوجاتا ہے
(۲) آدمی جیسا اپنی قدر کا تخمینہ کرتا ہے ویسی ہی اوسکی قدر
ہوتی ہے (۳) آدمی بعض دفعہ خود اپنے گھر میں ایسی چیزین
لے آتا ہے کہ جو اوسکو رُلاتی ہین (۴) آدمی جہان اپنا حق
دیکھتا ہے اوسکو چہوڑتا نہین (۵) آدمی جو اچھا سوار ہو تو مغرور
ہوتا ہے (۶) روٹی کا محتاج ہر کام کے کرنے کے لئے آمادہ
ہے. (۷) جیسا آدمی ویسی ہی اوسکی زمین کی میّت (۸) آدمی
کی جب آدہی زندگی گذرجاتی ہے تو وہ جانتا ہے کہ زندگی
کیا شَے ہے (۹) ہر آدمی بلا مین مبتلا ہوکر دانا ہوجاتا ہے -
**جرمنی** (۱) آدمی ایک لفظ ہے اور لفظ آدمی ہے (۲) آدمی کا
چہرہ شیر کا چہرہ ہوتا ہے (۳) جیسا آدمی کھاتا ہے ویسا ہی
کام کرتا ہے (۴) جب سے آدمی پیدا ہوتا ہے مرنا شروع
ہوتا ہے -
**ڈچ** (۱) آدمی کو کوئی نہین جانتا جبتک اوسکو عزت نہ حاصل
ہو (۲) گو ہر درخت پہانسی کیون نہ ہو مگر آدمی اوسے کھائے
بنا نہین رہے گا -
**اٹلی** (۱) آدمی اپنی رائے کو غلط نہین جانتا ہے (۲) تنہا
نشین آدمی کیا وحشی ہوتا ہے یا فرشتہ -
**سپین** (۱) پیٹ بھرا آدمی کہاتا نہین (۲) سچا اشراف پھٹے
ہوئے کپڑون کو پیوند لگاکے پہننے پر ترجیح دیگا

(۳) ہر شخص کہتا ہی کہ میرا حق بجا ہے (۴) جتنے آدمی اُتنی رائین (۵) ہر شخص کو اپنے گہر کے آگے جہاڑو دینی چاہیے

## آزاد

فارسی (۱) آزاد مرد خدا ست (۲) آزادگان تہی دستند۔
عربی صدور الاحرار کنوز الاسرار (آزادون کے سینے اسرار کے خزانے ہوتے ہین۔

## آسان مشکل

ڈنمارک (۱) مشکل ہے کہ ایک ٹوپی مین کئی سر ہون۔ (۲) جو بات ہر شخص جانتا ہے اُسکا چھپانا مشکل ہے (۳) تلخ مُنہ سے شہد اگلنا مشکل ہے (۴) جو گھوڑا پیدا نہ ہوا ہو اوسکو اصطبل مین باندہنا مشکل ہے (۵) پُرانی لومڑی کا پکڑنا مشکل ہے (۶) تال کی شاخین نکالنی دریا کی شاخون کے نکالنے سے آسان ہین (۷) جب درخت نیچا ہو تو اسکا جھاڑنا آسان ہے (۸) جب دوسرا آدمی ٹہوڑی کو سہارا دے تو تیرنا آسان ہے (۹) دو آتش دان بنانے آسان ہین مگر ایک مین آگ رکھنی مشکل ہے۔

فرانیسی تہ پر جانے سے کنارہ پر سے جانا آسان ہے۔
اٹلی (۱) کتا جیب ہو تو چرانا آسان ہو (۲) پیٹ بھرے کو روزہ کا وعظ کرنا آسان ہے (۳) کھڑکی مین سے سانڈ کا دھمکانا آسان ہے۔

ڈچ۔ دوسرے کی ہتیلی پر فیاض ہونا آسان ہے۔
جرمنی اوسکی مدد کرنی آسان ہی جو مرد چاہتا ہے۔
فارسی آسان گردد ہر انچہ ہمت ببستی۔

## آغاز و انجام اول و آخر

فرانسیسی کبھی برا آغاز بہی نیک انجام ہوتا ہی (۲) آغاز انجام مصافحہ کرتے ہین (۳) کام کو انجام تاج پہناتا ہے۔
ڈچ (۱) سب چیزون کا انجام فنا ہے (۲) ہنسی کا انجام رنجیدگی کا آغاز ہے۔
جرمن (۱) غصہ کا انجام ندامت کا آغاز ہے۔
اٹلی (۱) بحری چور کا انجام ڈوبنا ہے (۲) کام کا آغاز کرنا آدھا کام بنیرتا ہے۔
فارسی آخر سائیس کاہ فروشی ہست (۲) آخر گذر پوست شرد وباغان ہست (۳) بسم اللہ غلط (۴) اول بہ آخر نسبتے دارد
عربی (۱) البادی اظلم (ابتدا کرنے والا ظالم ہوتا ہے۔

## آفت

عربی (۱) آفت المرو خلف الموعود (وعدہ خلافی آفت مرد ہے۔ (۲) آفت الملوک سوء السیرۃ (بادشاہ ہوسنے سکے لیئے آفت عادت بد ہے (۳) آفت الوزراء خبث السیرۃ (وزیرون کی لئی آفت۔ ناپاک عادت ہے (۴) آفت الرعیتہ مفارقتہ الطاعتہ۔ (رعیت سکے لیئے آفت طاعت چہوڑنی ہے (۵) آفت العلماء

حب الریاسته (عالمون کی آفت حب ریاست ہی (۶)، آفت الرعاۂ صنعف السیاسته (نگاہدارون کی آفت صنعف سیاست ہی (۷)، آفت الریاسته صنعف الیاسته (ریاست کی آفت صنعف سیاست ہی (۸) آفت القضاۃ شدۃ الطمع (قاضیون کی آفت طمع کی شدت ہے (۹) آفت العدول قلته الورع (عادلون کی آفت ورع کی کمی ہے (۱۰) آفت الجند مخالفت القادۃ (لشکر کی آفت کنندون کی مخالفت ہی (۱۱) آفت الکرام مجاورۃ اللیام (فیاضون کی آفت بخیلون کی ہمسایگی ہے (۱۲) آفت العلم النسیان (علم کی آفت فراموشی ہے (۱۳) آفت الاحسان لمن المن (احسان کی آفت احسان جتانا ہے (۱۴) آفت المذنب حسن الظن (گنہگار کی آفت حسن ظن ہے۔

**فارسی** آفت ہمسایہ بہ ہمسایہ میرسد

# آفتاب :

آفتاب ستارون کا مرکز۔ آفتاب منور بالذات ہی۔ آفتاب مخزن ضیاء حرارت ہے۔ آفتاب اپنی رفتار و اوقات مین ہمیشہ ایک طرح پر مستقل رہتا ہی۔

**اوتم بودھ** دنیا کا برکاش ناداق کو ایسا دور کرتا ہے جیسا کہ آفتاب تاریکی کو۔

**رگ وید** آفتاب چشم عالم ہے دنیا کا اگر ابر نہین ہوتا ایسی ہی روح پر دنیا کی خرابی سے اثر نہین ہوتا۔

**فارسی** از چشمۂ آفتاب جز تشنگی حاصل نشود (۲) آفتاب بگِل

نتوان اندود (۳) اگر لبسوئے خورشید تیز بینی چشم ترا زیان دارد نہ خورشید را -

## آنکھہ و دیکھنا

آدمی کی آنکھین تین طرح کی ہوتی ہین (۱) جسمانی آنکھہ جو سب جانورون مین ہے (۲) عقلی آنکھہ یعنی بصیرت جو انسان کے ساتھہ مخصوص ہے (۳) ایمانی آنکھہ جو خدا پرستون کے تئ مخصوص ہے اور وہ اس دنیا سے پرے دیکھتی ہے -

**تیلوگو** خدا نے آنکھین لے لین اُن کے عوض مین سمجھہ دیدی -

**ترک** جتنی چیزین دکھائی دیتی ہین اس سے زیادہ چیزین آنکھہ سے چھپی ہوئی ہین -

**یونانی** خرگوش کی آنکھین اور ہین اور اُلّو کی آنکھین اور ہین -

**وی من** آنکھون کے ڈھلے بڑے اور پتلی چھوٹی ہے مگر دیکھنے کا مادہ پتلی ہی مین ہے ایسی وسائط سے ہم دیکھتے ہین -

**افغان** گو آنکھین بڑی ہین مگر کام پتلی سے چلتا ہے -

**سنسکرت** اندھے وہ ہین جو عقبےٰ کو نہین دیکھتے -

**کرد** آنکھین وہ رکھتے ہین جو علم رکھتے ہین اُن کی آنکھین پیشانی مین دو سوراخ ہین جو علم نہین رکھتے -

**بنگال** احمق کے بیٹے کی دونو آنکھون سے زیادہ راجہ کے بیٹے کی آدہی آنکھہ دیکھہ سکتی ہے - انسان کے کل اعضا سے زیادہ آنکھہ مین خدا تعالیٰ کی حکمت بالغہ اور صنعت کاملہ نظر آتی ہے - دیکھنے مین ایسی متضاد باتین جمع ہین کہ اگر آنکھین سے

آنکھ ایک کے لئے کام کرتی ہے تو دوسرے کے لئے معذور
ہوتی ہے - آنکھ مین جو کمالات ہین وہ اس کے ان
نقصانون کے سبب سے پیدا ہوئے ہین کہ نہ وہ بہت پاس
کی چیز کو نہ بہت دور کی چیز کو دیکھ سکتی ہے فاصلہ پر
بڑی چیزون کو چھوٹا - چھدری چیزون کو گھنا - ناہموار کو
ہموار دیکھتی ہے - سب چیزون کا عکس اسمین اولٹا پڑتا
ہے - اگر یہ عیب اس مین نہ ہوتے تو آنکھین ہماری
کسی کام کی نہ ہوتین -

**روسی** رات کو ساری بلیان سیاہ (ہمرنگ) نظر آتی ہین (۲)
اپنی کھڑکی مین سے ساری دنیا کو نہین دیکھ سکتے ہین

**تیلگو** ہم اپنی پیشانی - اپنی چندیا کے بالون - اپنے کانون
اپنی پیٹھ کو نہین دیکھ سکتے - پس جب انسان اپنے تئین
نہین دیکھ سکتا تو خدا کو کیا دیکھے گا)

**تامل** اندھونکا جھگڑا ہاتھی کے دیکھنے پر -

**افغانی** مینڈک ڈھیلے پر چڑھا اوسنے جانا مین نے کشمیر دیکھا

**جاپان** مینڈک کنوئے مین بڑے دریا نہین دیکھتا -

**سنسکرت** جو باہر جاے نہین اور ساری دنیا کو دیکھنا چاہے
وہ عجیب مینڈک ہے -

**چینی** (۱) کنوے مین بیٹھ کر تارے دیکھے (۲) آنکھ کان
سے جو باتین آدمی دیکھتا سنتا ہے وہی خواب مین دیکھتا
ہے (۳) خوشۂ انگور کے دیکھنے سے پیاس نہین بجھتی -

**عرب** (۱) اگر دل روشن ہو تو آنکھین دھندلی نہین (۲) اگر دل

اندہا ہو تو آنکھین نکمی ہین (۳) یبصر العاقل بقلبه ما لا یبصر الجاہل بعینه (عقل اپنے دل سے وہ چیز دیکھہ لیتا ہے جو جاہل آنکھہ سے نہین دیکھتا (۴) عین السماء بر البر و العطاء (بلندی کی آنکھہ نیکو کار کی نکوئی وبخشش ہے (۵) عین النظرۃ نقص الفأر (بلی کی آنکھہ چوہے کو کاٹتی ہے) (۶) العین حق (بری نظر کا لگنا حق ہے) (۷) ابصر من الکلب (کتے سے زیادہ دیکھتا ہے)۔

**فارسی** (۱) چشم اگر بینا بود ہر روز روز حشر است (۲) چشم از روے دوستان روشن شود نہ از باغ و بوستان (۳) دیدہ را ناخنہ بہ از ناخن (۴) چشم مور و پائے مار و جز مسک کہ دید (۵) ہر انچہ از دیدہ برفت از دل برود۔

**اردو** آنکھہ پہوٹیگی تو کیا بہون سے دیکھینگے (۲) آنکھہ اوجہل پہاڑ اوجہل (۳) آنکھہ کا اندہا گانٹھہ کا پورا (۴) میرے بچّے کی آنکھین دُکھتی ہین شہر کے چراغ گل کرو۔

**فرانسیسی** (۱) اگر آنکھین دکھتی ہون تو کہنی سے پوچھو۔ (کہنی کی دہنیت دکھتی آنکھون کو مفید ہوتی ہے) (۲) دکھتی آنکھون کو روشنی بڑی معلوم ہوتی ہے۔

**اِٹلی** (۱) آنکھین اپنی باتون کو یقین کرتی ہین اور کان اور آدمیون کی باتون کو یقین کرتے ہین (۲) آنکھہ کو کبھی دیکھنے سے سیری نہین ہوتی (۳) گہوڑے کو موٹا اوسکے مالک کی آنکھہ کرتی ہے اور گہر کو پاک صاف مالک کی آنکھہ۔ (۴) اگر حضوری قلب نہ ہو تو آنکھین اندھی ہین۔

**ڈچ** آنکھین پیٹ سے بڑی ہوتی ہین ۔
**جرمنی** (۱) باہر سو آنکھین گھر مین ایک آنکھ (۲) آنکھین کتا؟
منہ بند ہونے مین کوئی قباحت نہین ۔
**ڈنمارک** (۱) آنکھ ہے خدمت کرنی اہل دربار کا ہنر ہے ۔

# اتفاق

آدمی کو مدد کی اکثر ضرورت ہوتی ہے اسلئے شراکت مین بڑی مسرت ہے ۔ یوسف کو چاہ مین سے نکالنے کے لئے دوسرے آدمی کی ضرورت تھی ۔ خدا نے آدم کو بہشت مین اکیلا نہ رکھا بام مارچی کا فرقہ کہتا ہے کہ اکیلا چراغ خواہ کتنا ہی بڑا ہو اسکے نیچے اندھیرا ہوتا ہے دوسرے چراغ کے جلانے سے دونو چراغوں کے تلے کا اندھیرا روشن ہوجاتا ہے ۔ محبت آتش ہے جو قدرتی اختلاط سے پیدا ہوتی ہے اور ضرور ہی نکلتی ہے ۔ انگور کی بیل اگر کسی چیز پر نہ چڑھائی جائے تو پژمردہ اور مردہ ہوجاتی ہے ۔ آدمی کے ہاتھ ۔ کان ۔ آنکھ ٹانگین کام کے اعضا دو دو ہین ۔
**روسی** (۱) اکیلا کوئلا جلد بجھ جاتا ہے (۲) لوہا لوہے کو تیز کرتا ہے
**بنگال** آدمی یکدل سمندر کو خالی کرسکتے ہین (دو دل یک شود بشکند کوہ را) (۴) بیل کو اگر کسی چیز پر نہ چڑھا کر تو پژمردہ ہوجاتی ہے ۔
**ترک** جو جہاز ایک لنگر پر اعتماد کرتا ہے وہ شکستہ ہوجاتا ہے
بدآگا اکیلا کوئلہ اچھا نہین دہکتا (۳) سفر مین تنہا آدمی

تھک جاتا ہے -

**روسی** ایک ہاتھ سے گانٹھ نہین لگ سکتی (تہ کھل سکتی ہے)

**افغان** ایک ہاتھ سے تالی نہین بجتی -

**تامل** کنبے مین اتفاق ہو تو دال دلئے سے بھی دل خوش ہوتا ہے

**مہابھارت** لکڑی ایک ایک جلاؤ تو دہنوان دیتی ہی ملاکر جلاؤ تو روشنی ہوتی ہے یہی حال رشتہ دارون کا ہے (۲) جو درخت ملے ہوئے ہوتے ہین وہ آپس کے اتفاق کے سبب سے ہوا کے زور کے جھکڑ کا بھی مقابلہ کرسکتے ہین (۳) رتھ ایک پہیۂ سے نہین چل سکتی -

**سنسکرت** پنچایت کے ساتھہ بہرو چلاؤ نہاؤ پنچایت مین کچھ تکلیف نہین ہے -

**اردو ہندی** (۱) پنچ ملکر کیجے کاج + ہارے جیتے آوے نہ لاج (۲) ایک سورما چنا بھاڑ نہین پھوڑتا -

## اچھا برا - نیک بد - چھوٹا بڑا

**اٹلی** (۱) اچھا اہرن ہتوڑیسے نہین ڈرتا (۲) اچھی اشتہا چٹنی و اچار کی محتاج نہین - (۳) اچھا سوار کبھی نیزہ سے خالی نہین ہوتا (۴) چھوٹی چنگاری بڑی آگ لگاتی ہے (۵) چھوٹا پتھر بڑے چھکڑے کو اُلٹ دیتا ہے (۶) اچھے بھلے ماسٹر کو ضمانت دینے مین تامل نہین ہوتا (۷) گرجا بڑا عبادت چھوٹی (۸) مٹھی برابر مادری ذہانت مدرسہ کی من بھر علم سے بہتر ہوتی ہی (۹) چھوٹی دم مکھیان نہین اڑاتیمین -

فرانسیسی (۱) اچھا حیوان کہانے سے گرم ہوجاتا ہے (۲) اچھا مقدمہ بھی مدد کا محتاج ہے (۳) اچھا ہکانے والا تھوڑی جگہہ مین موڑ لیتا ہے (۴) اچھی لومڑی ہمسایہ کے پالتو جانورون کو نہین کہاتی (۵) اچھے سر کو ٹوپیون کی ضرورت نہین (۶) اچھی زندگی چہرہ پر جھرّیون کے آنے کو روکتی ہے (۷) اچھا آدمی صاحب مال ہوتو ہے (۸) اچھا کھانا بہوک سے شروع ہوتا ہے (۹) اچھا شمشیر باز جہگڑالو نہین ہوتا (۱۰) بڑی جائداو تھوڑے دنون مین نہین ہاتھ آتی (۱۱) بہت سے شہد کو تھوڑا سا زہر خراب کردیتا ہے (۱۲) تھوڑی مدد بہت کام کرتی ہے (۱۳) تھوڑا خمیر بہت آٹے کو خمیر کردیتا ہے (۱۴) چھوٹا آدمی بڑے درخت کو گرادیتا ہے (۱۵) بعض دفعہ چھوٹے آدمی کا سایہ بڑا پڑتا ہے (۱۶) چھوٹا ہتیلا چھوٹے لباس کے کام کا ہوتا ہے (۱۷) تھوڑا مینہ بہت خاک کو دبادیتا ہے (۱۸) بعض اوقات چھوٹی چیز بہی بڑی مدد کرتی ہے (۱۹) چھوٹی تلوار بڑے بہادر کے لئے (۲۰) اچھے بڑے گھوڑے کو مہمیز کی ضرورت ہوتی ہے اور اچھی بڑی عورت کو لکڑی کی (۲۱) اچھا تیراک ڈوبنے سے بے خوف نہین۔

ڈچ (۱) اچھی آگ جلا ہکوادیتی ہے (۲) اچھا کاریگر سونے کی بنیاد رکہتا ہے (۳) جب سمندر خاموش ہو اور ہوا موافق ہو تو اچھا جہاز ران نہین معلوم ہوتا (۴) بڑی کتاب بڑی بلا ہے (۵) چھوٹا تیر بڑے اوک (درخت) کو گرادیتا ہے (۶) اچھی آگ بورچی کو تیز دست بناتی ہے۔

پرتگیز (۱) اچھی چیز کی جب قدر ہوتی ہے کہ وہ کہوئی جائے

(قدر نعمت بہت بعد زوال (۲) بڑے آدمی کا مانگنا حکم ہوتا ہے (۳) تہوڑی مضرت کمزور کردیتی ہے بڑی مضرت بٹھا دیتی ہے (۴) اچھا مرغا موٹا نہیں ہوتا (۵) اچھی چیز جب معلوم ہوتی ہے کہ وہ کھوئی جائے۔

ہسپین (۱) اچھا لفظ پانی کی پکہال سے زیادہ بجھاتا ہے (۲) بڑا نیزہ مردہ مسلمان کے مارا (۳) نیک دل قسمت بد کو توڑ دیتا (۴) اچھی چیز جب کھوئی جاے تو اوسکی قیمت بہت لگائی جاتی ہے (مرے ہوئے باپ کے بڑے بڑے دیدے)۔

# احسان و بر و بخشش و سخاوت و نوال و کرم وجود و عطا

**احسان عربی** (۱) الاحسان صنیعۃ الانسان (بھلائی کرنا انسان کا ہنر ہے) (۲) الاحسان یقطع اللسان (احسان زبان کو بند کردیتا ہے (۳) تاخیرۃ الاسار من الاحسان (برائی مین تاخیر کرنا احسان ہے) (۴) القلوب علی حب من احسن الیھا و بغض من اساء الیھا (جو بھلائی کرتا ہے دل اوس سے دوستی کرتے ہین اور جو برائی کرتا ہے اوس سے بغض کرتے ہین) (۵) وضع الاحسان فی غیر موضعہ ظلم (غیر محل مین احسان کرنا ستم ہے) (۶) ہل جزاء الاحسان الا الاحسان (احسان کا بدلا نہین ہے مگر احسان) (۷) یسود المرء قومہ بالاحسان الیھم (قوم پر احسان کرنے سے آدمی سردار ہوجاتا ہے بر (۸) بالبر تستعبد الحر (نکوئی کے سبب حر (آزاد) بندہ ہوجاتا ہے (۹) البر دافع البلیات (نکوئی بلاؤن کو دور کرتی ہے) (۱۰) زارع

البر یحصد السرور (جو نیکی کرتا ہے وہ سرور کاٹتا ہے) (۱۱) برک لا
تبطل بالمنة (احسان جتانے سے اپنا احسان باطل نہ کر)
**نوال** (۱۲) اجل النوال ما وصل قبل السوال (قبل از سوال بخشش بزرگتر ہے)
**عطاء** (۱۳) سرور الکرام من الاعطاء و سرور اللئام من الاخذ (سخیوں کی خوشی عطا میں اور بخیلوں کی خوشی لینے میں) (۱۴) بشاشة الوجه عطیة الثانیة (چہرہ کی بشاشت دوسرا عطیہ ہی) (۱۵) خلوص النیة خلاصة العطیة (بخشش کا خلوص نیت کا خالص ہونا ہے)
**سخاوت بخشش** (۱۶) الدراہم مراہم (درہم بخشش ہیں) (۱۷) السخی حبیب اللہ لو کان فاسقاً (سخی خدا کا دوست ہر گو فاسق ہو)
(۱۸) سخی لا یدخل النار (سخی آگ میں نہیں ڈالا جائیگا (۱۹) کافر سخی ارجی الی الجنة (سخی کافر بہشت کا زیادہ امیدوار) (۲۰) من سخی براسه فقد کرم (۲۱) الکریم اذا وعد وفا (سخی جب وعدہ کرتا ہی تو وفا کرتا ہے) (۲۲) الکریم المختار من استوی عنده الذہب و الاحجار (وہ بر گزیدہ سخی ہے جسکے نزدیک سونا اور پتھر برابر ہوں
**جود** (۲۳) کمال الجود الاعتذار معه (سخاوت کی ساتھ۔ اعتذار اس کا کمال ہے) (۲۴) من ثبت جوده ثبت وجوده (جسنے سخاوت ثابت کی ہستی اسکی ثابت ہوئی (۲۵) من جاد بماله جل و من جاد بعرضه ذل (جسنے اپنے مال کی سخاوت کی بزرگ ہوا جسنے سخاوت اپنی آبرو کی کی وہ ذلیل ہوا (۲۶) من جاد ساد (جس نے سخاوت کی وہ سردار ہوا)۔
جرمنی دینا کا انعام نا احسامندی ہے (۲) احسامندی فیاضی

کو درماندہ کردیتی ہے۔
**ڈنمارک** ناسپاس کبھی ذرا سا کام ایسا نہین کرتا کہ اسکا شکریہ ادا کیا جائے۔
**اردو ہندی** سخی سے سوم بھلا جو ترت دے جواب۔

## احمق

احمق کی نشانیان یہ ہین **اول** سمجھتا نہین **دوم** اپنا نقصان آپ کرتا ہے **سوم** پیتل کو سونا جانتا ہے **چہارم** کاٹنے کے وقت بوتا ہے **پنجم** شرارت سے خوش ہوتا ہے۔
**ترک** احمق کو سمجھانا اونٹ کو خندق کدانا ہے (۲) احمق مرغا بے ہنگام اذان دیتا ہے
**امثال سلیمان** اگر احمق کو پسے ہوئے گیہون کے ساتھہ اوکھلی مین ڈالکر موسل سے کوٹو تو بہی اوسکی حماقت نہ جائیگی۔
**وہی من گج** منش احمق مین راستی پیدا کرنا ایسا ہے جیسے شیر و شکر مین جھاڑ جھنکاڑ کا اُبالنا جس سے کوئی مزہ نہین پیدا ہوتا۔
**سنسکرت** (۱) جو شخص احمق آدمی پر مہربانی کرتا ہے وہ آسمان پر ہل چلاتا ہے ہوا کو پانی سے نہلاتا ہے اور پانی پر تصویر بناتا ہے (۲) یہ ممکن ہے کہ ہاتھی کو لات سے ہٹیرا دین اور ہر چیز کے لئے ایک علاج ہے مگر سرکش احمق کا کچھہ علاج نہیں (۳) احمق ہوا مین ہل چلاتا ہے حبشیون کو سفید کرتا ہے۔ دروازہ کلہاڑی سے کہولتا ہے مُردون سے خراج مانگتا ہے۔ سانپ

کو دم کی طرف سے پکڑتا ہے ۔ سانڈ کے سینگ پکڑتا ہے جھیلیوں
کو سی کر کپڑے بناتا ہے بوڑھی عورت کو ناچنا اور سور کو
بانسری بجانا سکھاتا ہی ہوا کو جال مین پکڑتا ہے مکھی کو
ہاتھی بناتا ہے ڈلاؤ پر عطر ڈالتا ہے پہاڑ پر ہل چلاتا ہی
ریت پر بوتا ہے آگ کو تیل سے بجھاتا ہے مردونکو دھمکاتا
ہے سمندر مین پانی ڈھونڈھتا ہے سوئی کے ناکے مین تاگا
پروتا ہی کوّے کو سفید بناتا ہے چھلنی سے پانی بھرتا ہے
گنّے کو گھاس گدہے کو ہڈیان دیتا ہے لہروں کو گنتا ہے
چھت پر فرش بچھاتا ہے مردون پر رنگ روغن چڑھاتا ہی
بھالے کی انی پر چڑھتا ہے جرّہ سے پنکھا ہلاتا ہے تنکے سے
مارتا ہے بادلون سے چمٹتا ہے مکھی کو بھالے سے مارتا ہی
لڑائی کے بعد آلات حرب لاتا ہے بھیڑون کو سڑے ہوئے
پانی سے دھوتا ہے آدم سے پہلے کی قدیمی باتین بیان کرتا ہے
گھاس مین برف بھونتا ہے چھچھوندر کو آئینہ دکھاتا ہے لوہے
کو تیرنا سکھاتا ہے سمندر پر ہل بناتا ہے ۔

عرب (۱) لولا الحمقی لخربت الدنیا (اگر احمق نہ ہوتے تو
دنیا ویران ہوتی اسکے یہ معنی ہین کہ سارے دنیا دار احمق ہین
جنہون نے دنیا کو آباد کر رکھا ہے (۲) الاحمق من قطعہ
العجب عن الاستشارہ و الاستبداد عن الاستخارۃ (احمق
وہ شخص ہے کہ جو غرور کے سبب سے مشورت کی طلب
کو قطع کرے اور طلب خیر سے جدائی کرے ۔ (۳) السفاہۃ
اقتل من السیاف و من السہم الزعاف صاحب شمشیر

اور تیر مارنے والے سے زیادہ حماقت مارتی ہے (۴) استرح من لا عقل لہ (جسکو عقل نہین وہ راحت مین ہی (۵) الحمق دار ولا دواء (حمق درد ہی جسکی دوا نہین -

فارسی (۱) دانا باشارہ ابرو کار کند نادان بزخم چوگان (۲) دشمن دانا بہ از دوست ناوان (۳) خود پسندی جان من برہان نادانی (۴) احمق ریش براست کند عاقل محاسن (۵) کیمیا کر بغصہ مردہ برنج - ابلہ اندر خرابہ یافتہ گنج (۵) ابلہ گفت دیوانہ باور کرد (۶) ابلہ در جہان باقی ہست مفلس درجہان نمی ماند-

فرانسیس (۱) احمقون کی باتین خدا ہی سمجھتا ہے (۲) احمق اور روپیہ کے درمیان جلد جدائی ہوجاتی ہے (بیوقوف اپنا روپیہ جلد خرچ کرڈالتے ہین (۳) ایک احمق اتنے سوال کرتا ہے کہ سات دانشمند جواب نہین دیسکتے (۴) ہر احمق اپنے کھلونے (ناچیز) کو پسند کرتا ہے (۵) احمق کی ڈاڑہی پر نائی مونڈنا سیکھتے ہین (۶) احمق تہی ایٹر مین جاتے ہین (۷) خاموش احمق عاقل سمجھا جاتا ہے (۸) احمق جج مختصر فیصلہ لکھتا ہے (۹) جو احمق بننا چاہتا ہے اوسکو احمقون کی ضرورت ہوتی ہے (۱۰) وہ بڑا احمق ہی جو اپنے تیئن بہول جاتا ہے (۱۱) احمقون سے حماقت کرنے مین مقابلہ نہ کرو (۱۲) خریدار زیادہ احمق بہ نسبت احمق فروشندون کے ہوتے ہین (۱۳) احمق اپنے تیئن چاقو سے کاٹتا ہے (۱۴) احمق وضعداریان ایجاد کرتے ہین عقلمند اوسپر چلتے ہین - (۱۵) چہوٹی حماقت بڑی حماقت سے اچھی ہوتی ہے (۱۶) بیرون کے لئے احمق ہنڈیا گرم کرتے ہین (۱۷) سفید دیوار

احمقون کے لیے کاغذ ہوتی ہی (۱۸) ایک احمق کو بڑا احمق تعریف کرنے کے لئے ملجاتا ہے (۱۹) کوئی پیشہ حماقت نہین ہوتا مگر پیشہ ور احمق ہوتے ہین (۲۰) مادر زاد احمق سے حماقت کا مرض دور نہین ہوسکتا۔

سپین (۱) احمق نصیحت کو ایک کان سے سُنتا ہے دوسرے کان سے اوڑا دیتا ہی (۲) احمق ہمیشہ وقت پوچھا کرتے ہین عاقل اپنا وقت آپ جانتے ہین (۳) احمق مکان تعمیر کرتے ہین عاقل اُن مین رہتے ہین (۴) احمق دعوت کرتے ہین عقلمند کہاتے ہین (۵) اگر حماقت درد ہوتا تو گھر گھر رونا پڑتا (۶) جو ہر بات مین ملائم ہی وہ ہر بات مین احمق ہے (۷) حماقت کا مریض کہین مدتون مین اچھا ہوتا ہے (۸) کو بولنے دانا احمق ہو مگر سننے والے عاقل چاہئین۔

اٹلی احمق اپنے گھر مین اور پیر اوروں کے گھر مین زیادہ چیزین اجانتے ہین (۲) احمقوں کو خدا کی مان نظر آتی ہے (۳) امیر کا سایہ احمقون کی لوٹی ہوتی ہے (۴) ہر دعوت مین ایک احمق ہوتا ہے۔

جرمنی اگر سب آدمی عاقل ہوتے تو ایک احمق نہ ہوتا (۲) اگر احمق نہ کہاتے تو اناج ستا ہوتا (۳) جو شخص عورت۔ راگ۔ شراب کو عزیز نہ رکھے گا وہ عمر بھر احمق ہی رہیگا (۴) احمقون کی اتنات زر۔ عورت۔ قسمت کرتے ہین (۵) احمق کے گلے مین گھنٹہ باندھنے کی ضرورت نہین وہ اپنے تئین آپ بتلادیگا (۶) اگر دنیا مین احمق نہ ہوتے تو عاقل بھی نہ ہوتے۔

ڈنمارک (۱) جس چیز سے آدمی بچ نہین سکتا اس سے بچنا حماقت ہے (۲) یہ حماقت ہی کہ دوسرے کے پاؤن سے کانٹا نکال کر اپنے پاؤن مین چبھوئے۔
ڈچ (۱) وہ احمق ہے جو اپنی تعریف کرتا ہے اور وہ دیوانہ ہی جو اپنی ہجو کرتا ہے (۲) اگر کل احمق سفید ٹوپیان پہنتے تو ہم سب بطون کی قطارین معلوم ہوتین (۳) احمق ان خچرون کو پوجتا ہے جنپر سونا لدا ہوا ہو۔

# ادب و گستاخی

فارسی (۱) ادب آب حیات آشنائی ست (۲) با ادب باش تا بزرگ شوی (۳) بازی بازی بریش بابا ہم بازی (۴) بزرگی عقل از ادب ست (۵) بزرگش نخواہند اہل خرد * کہ نام بزرگان بزشتی برد
عربی حسن الادب یستر قبح النسب (ادب کی خوبی نسب کی برائی کو چھپا دیتی ہے (۲) حلی الرجال الادب و حلی النساء الذہب (مردون کا پیرایہ ادب ہے اور عورتون کا پیرایہ زر ہے) (۳) طلب الادب خیر من طلب الذہب (ادب کی طلب زر کی طلب سے بہتر ہے) (۴) من اطاع غضبہ اضاع ادبہ (جس نے غصہ کی فرمانبرداری کی اوسنے اپنے ادب کو ضائع کیا (۵) من لا یودبہ الابوان ادبہ الزمان جسکو ما باپون نے ادب نہین سکہایا اوسکو زمانہ نے ادب سکہایا)
(۶) الامر فوق الادب (۷) ادب المرء خیر من الذہب (آدمی کا ادب اُسکے زر سے بہتر ہے)
(۸) من اساء ادبہ ضاع نسبہ (جس نے ادب بگاڑا

اوس نے نسب بگاڑا)

## ادبار و اقبال و ترقی و تنزل و طالع

**فرانسیسی** (۱) جہان ادبار آیا بلا پر بلا نازل ہونی شروع ہوئی (۲) بعض باتون کے لیئے ادبار اچھا ہوتا ہے (۳) دنیا مین کیا اقبال ہی یا ادبار (۴) پیٹھ کے بل وہ گرتا ہے اور ناک توڑتا ہے -

**جرمنی** (۱) ادبار و اقبال دولاب (رہٹ) کے دو ڈونگے ہین (۲) جو آج اپنی ترقی نہین کرتا کل اسکا تنزل ہے (۳) ادبار بے جنگل بال سارے سال بڑہتے ہی رہتے ہین (۴) اگر مین کلاہ ساز ہون تو آدمی بن سر کے پیدا ہونے لگین (۵) جب کسی قوم کا ادبار آتا ہے تو خدا اسکے حاکمون کی عقل سلب کردیتا ہے (۶) جب تک مجھے دفن نہ کرلو خوش اقبال نہ کہو (۷) ماشہ بھر اقبال سیر بھر دانش کی برابر ہوتا ہے -

**ڈنمارک** (۱) اقبال مند تھوڑے ہوتے ہین مرنے سب ہین (۲) اگر آدمی خوش اقبال ہو تو اسکے لئے بیل بھی گائے کی طرح بچھڑا جنتا ہے (۳) جب اقبال یاور ہو تو انتظام آسان ہے (۴) جب ادبار آتا ہے تو جو ہے کاٹنے سے آدمی مرجاتا ہے

**سپین** ادبار گزون آتا ہے اور انگلون جاتا ہے -

**فارسی** جوے طالع ز خروارے ہنر بہ (۲) چو تیرہ شود مرد را روزگار * ہمہ آن کند کش نباید بکار (۳) قدم نا مبارک و مسعود * گر بدریا رود بر آرد دود (۴) کوشش چہ سود چون

نکند بخت یاوری ۔

اردو ہندی کرم کا ہیٹا کہیتی کرے تو بدیا مرے یا بجر پڑے ۔

## ازدواج (شادی بیاہ) میان بیوی ساس بہو اور کل اوسکے متعلقات

(۱) میان بیوی ایک وشتت ہین (۲) خدا نے عورت کو مرد کی پیشانی سے نہین بنایا کہ وہ مرد پر حکومت کرے نہ اوسکے پاؤن سے پیدا کیا کہ وہ اوسکی غلامی کرے بلکہ اوسکی پسلیون سے پیدا کیا کہ وہ اسکے دل کے قریب ہو ۔

بال بودہ گو بیوی چھوٹی ہو تو بھی اوسکے آگے گردن جھکا ایعنے کوئی کام بغیر اوسکی صلاح کے نہ کر ۔

چینی (۱) میان بیوی کی موافقت ایسی ہی جیسے کہ سازون کی (۲) میان بیوی گاڑی کے دو پہیئے ہین جب اونین ایک تیز چلتا تو گاڑی نہین چلتی ۔(۳) مرغی و کبوتر کو جیسا اچھا جُتنا نہین مارتا ایسا عورت کو نیک مرد نہین مارتا (۴) بیوہ ایک کشتی بن پتوار کی ہے ۔

بلد اگر (۱) اگر بھینسے اور بیل کو ایک جوئے کے نیچے جو تو تو ایک دلدل کی طرف اور دوسرا پہاڑ کی طرف جائیگا (۲) بہچھلی بیوی ٹپکتا ہوا گھر ہوتا ہے ۔

تیلوگو گھر چہوٹا ہے بیوی بندریا ہے (۲) ایک میان مین دو تلوار نہین رہ سکتین ۔

ماسکو (۱) جو بھیڑئے سے بیاہ کرتا ہے اوسکو جنگل دیکھنا پڑتا ہے ۔

**بھاگوت گیتا** عورتین پھولون کی مانند نازک ہین انکو نرم ہاتھون سی لو۔
**ہرتری ہر من** میان بیوی مین یک دلی و محبت کا بھی اور
نا موافقت کا بھی پھل ہوتا ہی۔
**مرچھہ کٹی** جوانمرد اور نازک عورت کا بیاہ ایسا ہوتا ہے جیسا کہ
راجہ کی طرف سے باغ مین بڑے بڑے درختون کی پرورش کا
ہونا جس سے پھل پھول خوب لگتے ہین۔
**ملایا** (۱) ایک چھت کے نیچے دو بیویان ایک پنجرے مین دو شیر
(۲) پہاڑ کو پکڑکے دل اٹھانے کو چاہتا ہے مگر بازو نہ مان تو
کیا (بیاہ اپنے مقدور سے بڑہ کر چاہنا عبث ہی)۔
**تامل** جسکی دو بیویان ہون اوسکو آگ جلانے کی ضرورت نہین۔
(غصہ و حسد کی آگ بین جل رہی ہین)
**بنگالی** جسکی دو بیویان اوسکو بہت غم
**عربی** (۱) خچر گھوڑون کے ساتھ جتے ہوئے ہین (۱) النکاح یفسد الحب۔
**فارسی** (۱) بُری بیوی گردن کی رسی (۲) بُری بیوی دیوار کا
درخت (دیوار مین جو درخت ہوتا ہے وہ اوسکو شق کردیتا ہی
(۳) زن بد در سرائے مرد نکو * ہمدرین عالم ہست دوزخ او
(۴) زن جوان را تیر در پہلو نشیند بہ کہ پیر (۵) زن بیوہ ملن
اگرچہ حور ہست (۶) شوئے زن زشت رو نابینا بہ (۷) ہرچہ زن
خواہد باد و ہرچہ ما در خواہد مباد (۸) زندہ کسی ہست کہ زن
**ہندی** رنڈالے کی جورو سدا طلاق۔
**روسی** بیوی ستار نہین (بجایا اور دیوار پر لٹکا دیا۔
**فرانسیسی** (۱) آسمان پر بیاہ لکھے ہوئے ہین (۲) آج بیاہ کل ٹکر

(۳) بیٹے کی شادی جب چاہو کرو اور بیٹی کی جب کرسکو (۴) میرے نزدیک کھانا پینا سوتا ہے بیاہ ہے (۵) ہمیشہ نہین کہو تو کبھی بنا نہین ہوگا (۶) بیاہ مین جو دہوکا دیا جاسکتا ہے وہ دیا جاتا ہی (۷) دولہا گہوڑے پر سوار دیجی مین تردد و افکار (۸) بہرا خاوند و اندہی جورو خوب جوڑا ہے (۹) جو عاشق ہوکر بیاہ کرتا ہے اوسکی راتین اچھی گذرتی ہین اور دن برے کٹتے ہین (۱۰) جو جہیز کے لالچ بیاہ کرتا ہے وہ اپنی در کہوتا ہے (۱۱) بیوی کرنا آقا بنانا ہے ٭

پیین (۱) سب سے اچھا بیاہ اسکا ہے کہ جسکی نہ ساس ہو نہ نند (۲) بیاہ کی دعوت مین سب سے کم دلہن کھاتی ہے (۳) خوب چھان بین کرکے بیاہ کرو کیونکہ یہ عقد ایسا ہی جسکا ٹوٹنا نہایت ہی مشکل ہی (۴) اگر تم بھیڑیا بچون سمیت دیکھنا چاہتے ہو تو بیٹی کو بیاہ دو (۵) جو آدمی اپنی بیوی کی عزت نہین کرتا وہ خود ذلیل ہوتا ہے (۶) جو شخص بیاہ کرنے دور جاتا ہے وہ فریب دیتا ہے یا فریب مین آتا ہے (۷) جسکی بیوی نیک ہو وہ ہر آفت کی برداشت کرسکتا ہے (۸) جس آدمی کے پاس روئی روپیہ ہو اوسکی لڑکی جس سے چاہے شادی کرلے (۹) اگر جورو اندہی ہو تو خاوند کچھہ نہین دیکھتا (۱۰) جس وقت کوئی دیکھہ یا سن رہا ہو تو جورو کی نہ خوشامد کرو نہ اوسپر لعنت ملامت (۱۱) کوئی وحشی درندہ جانور ایسا نہین کہ وہ مادہ کو پیار نہ کرتا ہو (۱۲) بیاہو اور اپاہج ہوجاؤ (۱۳) خاوند کی ایک آنکھہ ہو مگر اوسکے ساتھہ سوتیلا بیٹا نہ ہو (۱۴) جب مین بہو تھی

تو ساس اچھی نہ ملی جب مین ساس ہوئی تو بہو اچھی نہ ملی
(۱۵) برات کے دن کوئی عورت دولہن سے زیادہ خوب صورت
نہین ہوتی (۱۶) گو میرا خسر اچھا آدمی ہو مگر مین ایسے کتّے کو
نہین پسند کرتی جسکے گلے مین گھنٹہ ہو —

جرمن (۱) ایک گوٹھ مین بیاہ اچھا نہین ہوتا (۲) بیاہنا آسان
خانہ داری کا نباہنا مشکل (۳) مرد بغیر عورت کے سر بے دھڑ
کے اور عورت بغیر مرد کے دھڑ بے سر کے (۴) ہم کف ہم عمر
ہم حالت مین بیاہنا اچھا ہوتا ہے (۵) کوئی عورت خدا کے
واسطے بوڑھے سے شادی نہین کرے گی (۶) بیاہ جہنم بھی
ہے بہشت بھی ہے (۷) جلدی کا بیاہ دیر تک کی پشیمانی (۸) بوڑھے
خاوند کو جوان جورو قبر تک پہنچانے مین گھوڑے کی ڈاک ہے
(۸) لڑکیون کا پالنا آسان بیاہنا مشکل (۹) خوبصورت لڑکی منگنی
کی ہوئی پیدا ہوتی ہے (۱۰) اما جان بیاہ کرو نہین گھر کو آگ
لگاتی ہون (۱۱) جوان بیوی اور بوڑھا خاوند ایسے ہی لڑتے ہیں
جیسے کہ دو مرغ ایک گھر مین یا باہر ایک چوہا اور ایک بلی۔

اٹلی (۱) جیسی بیٹی چاہتے ہو ویسی بیوی کرو (۲) جو بیاہ کرتا ہو
وہ اچھا کرتا ہے جو نہین کرتا وہ بہت اچھا کرتا ہے (۳) اگر
بیوی گناہ کرے تو خاوند بھی اوس سے خالی نہین ہوتا (۴) بہو
کے لئے ساس شیطان ہوتی ہے —

پرتگیز (۱) مور سے مجرد نے منگنی کی اور شیر نے گدھی سے
بیاہ کیا (۲) اولاد کے بیاہنے سے ترددات بڑھ جاتے ہین
(۳) جب میری ساس کی گردن پر شیطان سوار ہوتا ۔ پھر تو

مین اوسکی آنکھون کو دیکھتی ہون (۴) جب میرے داماد کی گرن
پر شیطان سوار ہوتا ہے تو مین اپنی لڑکی کی صورت دیکھتا ہون
فرینچ (۱) بیوہ جسکے تین بچے ہون اوسسے جو شادی کرتا ہے
وہ چار چورون سے بیاہ کرتا ہے (۲) ایک زوجہ و یک غذا
احباب کثیر (۳) جوان بھیڑیے اور بوڑہی بھیڑ کے ہرسالی بچہ
پیدا ہوتے ہین (زن جوان مرد پیر در ہر سالہ بچہ بگیر) (۴)
اماجان بیاہ کیسا ہوتا ہے ۔ بیٹی کاتنا - بچے جننا - رونا ۔
ڈنمارک بانجھ سوری کبھی سور سے رغبت نہین کرتی (۲) خصی
مرغا مرغی کی طرف رغبت نہین کرتا (۳) محتاجی مین پرانی بیوی
بھی بھاگ جاتی ہے ۔

# اسباب کا مہیا کرنا

**عرب** ما توالد الاسباب الا بمباشرة الاسباب (اسباب نہین پیدا
ہوتا الا اسباب کی مباشرہ سے یعنی اسباب سے اسباب پیدا
ہوتے ہین ۔

**تیلوگو** خدا غذا دیتا ہے مگر بگلا کے منہ مین نہین دیتا (۲) بغیر
ہل چلائے جو کھیت بویا جاتا ہے تو اوس کے کاٹنے سے کیا
ملیگا حاصل ہوگا ؟ کچھ نہین ۔

**چینی** تال مین مچھلی کے لئے نہ اترو پہلے گھر جاکر جال بناؤ ۔
(۲) سوئی بغیر کوئی سی نہین سکتا ہے جیسے بدون کشتی نکھے نہین سکتا
(۳) خشک انگلی سے نمک نہین چاٹا جاتا ۔

**افغان** گو خدا تعالی قادر مطلق ہی مگر بغیر ابر کے مینہ نہین برستا ۔

ترک کنوئے مین گلی رسی مین لٹک کر نہ اترو (۲) موٹا بیل خراب ہل کیا کام کر سکتا ہے (۳) بہرون (یا پہولون) کے بچھونے مین تحصیل علم نہین ہوسکتی -

روسی (۱) ایک اچھے سر کے سو ہاتھ ہوتے ہین (۲) جو دانائی کی تلاش نہین کرتا ہے اوسکو دانائی نہین ملتی -

## اسرار - راز - بھید

(۱) افشاء الاسرار لیس من سنن الاحرار (شرفا کی روشین نہین کہ بھیدون کو کھول دین) (۲) ضل من ذکر الاسرار (جسنے اسرار کا ذکر کیا گمراہ ہوا (۳) کل سر جاوز الاثنین شائع (جس راز نے دو لبون سے تجاوز کیا وہ مشہور ہوا (۴) ضع سرک عند من لا سر لہ عندک (جسکے راز اپنے پاس نہ ہون اوس پاس اپنا راز نہ رکھہ) (۵) منزلتہ الابرار فی صونہ الاسرار (ابرار کی منزلت اسرار کی حفاظت مین ہے)

فرانسیسی دو کا راز خدا کا راز تین کا راز ہر شخص کا راز -

## اعتدال - افراط - تفریط

اعتدال کے معنی یہ ہین کہ افراط تفریط سے بچو +

بال بودھ (۱) ان آٹھ چیزون کا اعتدال آدمی کے لئے اچھا ہوتا ہے مگر انکی افراط بری - محنت - خواب - دولت - سفر محبت گرم پانی خون - نگوانا شراب (۲) تین چیزون کی افراط بری اور تفریط اچھی - خمیر - نمک - فیاضی +

**فارسی** (۱) بالکل فکر نہ بجاؤ کہ تم کو لوگ کہا مالیں - نہ کپڑے کے کیڑے بنو کہ تم کو نکال کر پھینک دیں (۲) از بیم باران برنا وداں میگریزد -
**تامل** (۱) جب تم اعتدال کے ساتھ کھانا نہیں جانتے تو کیوں کھاتے ہو (۲) امرت کو بھی زیادہ کھاؤ تو وہ زہر ہوجاتا ہی (۳) اس طرح عمل کرو کہ جسم گرم ہو نہ یہ کہ وہ جل جائے۔
**بنگال** بہت عمل عنبارڈو مچلنے سے فائدہ نہیں ہوتا -
**مالابار** (۱) اگر نئے کپڑے کو بھی زیادہ تانو گے تو وہ پھٹ جائیگا (۲) اگر زیادہ کاوش کرو گے تو سوراخ ہوجائے گا -
**ملایا** شیر سے بچے ریچھ کے منہ مین پڑے -
**روسی** (۱) بھیڑیئے سے بچا ریچھ کے منہ مین پڑا (۲) ایسا میٹھا شہد کہ اوسکے دو چمچے ساتھہ پئے نہیں جاتے -
**چینی** خوشی کی افراط غم ہے شراب کی افراط بدمستی ہے - (۲) سامنے کے دروازہ کو بھیڑا پیچھے کے دروازہ سے بھیڑیا آیا -
**مسکوبی** سارنگی کے تار زیادہ کھینچنے سے ٹوٹ جاتے ہین -
**سنسکرت** سب چیزون مین افراط منع ہے گال شربت کو گرم کرنا چاہیئے نہ جلانا -
**عرب** (۱) اعتدال ایسا درخت ہی جسکی جڑ قناعت اور جسکا پھل آسودگی ہے (۲) ریچھ سے بچا گڑھے مین گرا -

## اعتماد و اعتبار - بھروسہ - توکل

**جرمن** (۱) اعتماد کرو مگر جان بوجھے پر (۲) اعتبار کرو مگر بہت

(۳) اس آدمی پر اعتماد کرو جسکے ساتھہ تم نے ایک سیر نمک کھایا ہو (۴) اعتماد گھوڑا لیکر خوب سوار ہوتا ہے -

**ڈنمارک** (۱) ہر ایک پر اعتماد کرو مگر سب سے زیادہ اپنے اوپر (۲) آب ایستادہ اور خاموش آدمی پر اعتماد نہ کرو -

**فرانسیسی** خوشحالی اور عافیت مین خدا پر توکل کرو -

**انگلیز** بھوس آگ پر اور مرد عورت پر اعتماد نہ کرو -

**اٹلی** اعتماد کرنا اچھا بھلا مالس ہے مگر اعتماد نہ کرنا اُس سے زیادہ بھلا مالس ہے -

**عربی** توکل علی اللہ یکفک (خدا پر توکل کافی ہے) (۲) من یتوکل علی اللہ فھو حسبہ +

**بال بودھ** خدا پر توکل کرنے مین چیتے کی طرح مضبوط - باز کی طرح ہلکا - مکڑی کی طرح جلد باز - شیر کی طرح بہادر بنو -

**فارسی** (۱) امروز داری بخور غم فردا مخور -

# افراط و کثرت

**عرب** (۱) کثرۃ الاختلاف فی شئ دلیل کذبہ (کسی شے مین کثرت اختلاف اسکے جھوٹے ہونے کی دلیل ہے (۲) کثرۃ التواضع علامۃ النفاق (تواضع کی کثرت نفاق کی نشانی ہے (۳) کثرۃ الخلاف شقاق (کثرت خلاف دشمنی ہے) (۴) کثرۃ الآمال تقطع اعناق الرجال - (امیدون کی کثرت آدمیون کی گردن کٹواتی ہے) (۵) کثیر العقاب یوجب البغضاء (کثرت عقاب سخت دشمنی کا سبب ہوتی ہے (۶) کثرت الغنم لا یھول القصاب (بھیڑون کی کثرت قصاب کو نہین ڈراتی

(۷) کثیر الوفاق نفاق (موافقت کی کثرت نفاق ہوتا ہے) (۸) کثیر
(۹) کثیر النصح یہجم ملو کثیر الظنہ (نصیحتون کی کثرت بہت تہمت لگاتی ہے)
**فرنگستانی** (۱) بہت بہوسا تھوڑا اناج (۲) بکواس بہت
تھوڑی (۳) ھنستا بہت ظرافت تھوڑی (۴) بہت دھنوان مگر
پخت تھوڑی (۵) بہت بکواس کام تھوڑا (۶) تھوڑا لکہنا بہت
غلطیان (۷) بہت عبادت بہت قدر۔

## افعال و اعمال نہ الفاظ (زبانی جمع خرچ)

کہنا آسان کرنا مشکل مشہور ہے۔ کہنے مین ڈیڑھ انگل کی زبان ہلتی
ہے اُسکے ہلانے مین کچھ خرچ نہین ہوتا۔ جو لوگ زبانی باتین
ہین اور اونکے موافق کام نہین کرتے اونکی نسبت یہ ضرب المثلین
مشہور ہین۔

**تیلوگو** (۱) ہاتھ خالی زبان شیرین (میٹھی باتین بناتے ہین دیتے
خاک نہین) (۲) تمھارا منہ میٹھا ہاتھ پاؤن خار دار جھاڑی (۳) کہنا
آسان ہے مگر دل کا ٹھیرانا مشکل ہے (۴) اگر تم روٹی کپڑا نہ مانگو
تو مین تمھاری خبرگیری ایسی کرون گا جیسے اپنے بچون کی (۵) اسکے
الفاظ تخت پھلانگتے ہین مگر اوسکے پاؤن دہلیز سے باہر نہین جاتے
(زبان سے خلق یار) (۶) الفاظ بڑے پیمانے چھوٹے۔
**ترکی** (۱) گو وہ بھائی ہین مگر اونکی جیبین نہین ہین (زبان سے
بھائی کہتے ہین مگر جیب سے نکال کر کچھ نہین دیتے) (۲)
شہد شہد کہنے سے منہ میٹھا نہین ہوتا یا مٹھاس منہ مین
نہین آجاتی

...نگال (۱) نرم زبان سے دل کو نرم کرتا ہے مگر چانون کو نرم
...نہین کرتا (۲) بھیگے ہوئے چاول لفظون سے مٹھائی نہین بنجاتی
(۳) زبانی شیر لڑائی مین چھپکلی (۴) میرا گھر تمھارا گھر ہے مگر کھانیکو
...نگو تو تم میرے دشمن ہو۔
...الک۔ سر ہلانے سے کشتی نہین چلتی۔
...وسی) کہانی جلدی کہی جاتی ہے مگر کام جلدی نہین کیا جاتا
(۱) زبانی صلاح کار بہت مدد کرنے والے ٹھنڈے۔
...لی الفاظ عورتین ہین کام مرد ہین۔
...ینی زبانی محبت پیتل کے برتن کی ٹھن ٹھنانے کی برابر ہے۔
...انسیسی افعال اور اقوال مین بڑا فاصلہ ہے۔
...رمن الفاظ جب اچھے ہین کہ اونکے بعد کام ہون۔
...رب (۱) لسان یسبح و قلب یذبح (زبان سبحان اللہ پڑھتی
ہے اور دل ذبح کرتا ہے (۲) لسان من رطب و ید من
...شب (زبان از تر، ہت و دست از چوب (۳) دلیل عقل الم
...ہ دلیل اصلہ فعلہ (آدمی کی عقل کی دلیل اسکا قول ہے
اور اوسکی اصل کی دلیل اوس کا فعل ہے (۴) لا تقل فی غیر
...غیر و لا تعمل بغیر تدبیر. (۵) لا تعمل شیئاً فی السر تستحی ان یذکر
فی العلانیۃ (ایسا کام پوشیدہ نہ کرو جس کے ظاہر ہونے سے
شرمندگی حاصل ہو۔
...ارسی بہ زبان تسبیح در دل گاؤ و خر +

## افلاس و احتیاج

فرانس (۱) افلاس بھی ایک قسم کا جذام ہے (۲) جس کے پاس
کچھ نہین ہے وہ کچھ نہین کرسکتا (۳) جسکی ہتیلی مین روپیہ نہو
وہ شیرین کلام ہو (۴) جسکے پاس کچھہ نہین اوسکو خوف نہین
(ننگلے زیر و لنگے بالا نے غم وزد نے غم کالا (۵) جو واقعات
کو قبل از وقوع دیکھ لیتا ہے وہ مفلس نہین ہوتا (۶) ہاتھ سے
منہ تک رہتا ہے (جو ہاتھ مین آتا ہے وہ کھا جاتا ہے باقی
کچھ نہین رہتا) فارسی مین ایسی ضرب المثل دست دوہان ہے
یعنے صرف ہاتھ اور منہ ہی کھانے کو خاک نہین (۷) بھوکا پیٹ
کان نہین رکھتا -

اٹلی (۱) بورچی خانہ کی فضول خرچی مفلسی کا نہایت قریب ہتا
ہے (۲) پھٹے ہوئے کپڑون کا اعتبار کم ہوتا ہے (۳) مفلس
آدمی سے کوئی صلاح نہین پوچھتا - پھٹے ہوے تھیلے مین کوئی
اناج نہین بھرتا (۴) مفلس کیمیا گر سے ہوشیار ہو (۵) افلاس
چھٹا حواس ہے (۶) مفلس کا رشتہ دار کوئی نہین (۷) اُمرا کے
گناہون کے لئے مفلس توبہ کرتے ہین (۸) ایسا مفلس جیسا
کہ گرجا کی چوہیا -

جرمنی (۱) کل قیدی مفلس کل عاشق دولت مند (۲) جو یہ
کہے کہ میرے پاس تہا وہ مفلس ہے (۳) ایک بھیک منگے
کو گھوڑے پر سوار کردو وہ شیطان سے آگے نکل جائے گا
(۴) مفلس سے لیتے ہین امیر کو دیتے ہین (۵) جب افلاس
آتا ہے تو محبت گھر کی کھڑکیون مین سے نکل جاتی ہے -

سپین (۱) افلاس کوئی گناہ نہین مگر وہ بدمعاشی کی الف

بے سلتے ہے (۲) تم مجھے مفلس دکھاؤ تو مین خوشامدی تبلادونگا
(۳) مفلس سراپا تدبیر ہی ہوتا ہے –

**پرتگیز** (۱) اگر مفلس آدمی کچھہ دیتا ہے تو اوسسے زیادہ پانے کی توقع رکھتا ہے (۲) اگر تم ایسا مفلس ہونا چاہتے ہو کہ تمکو معلوم نہ ہو تو کام پر کاریگرون کو لگاکے سو رہو (۳) کوئی آدمی مفلس نہین ہوتا جب تک وہ اپنے تئین ایسا سمجھتے نہین (۴) عشق مین افلاس تیز رو نہین ہوتا –

**ڈچ** (۱) آدمی بن روپئے کے ایسا ہے جیسا کہ بے بادبان کے جہاز (۲) مفلس کو چھپنے سے فائدہ نہین ہوتا (۳) افلاس عزت کے ساتھہ بے عزتی کی دولت سے بہتر ہوتا ہے (۴) مفلسون کے منہ مین دانائی اکثر بہت سی گم ہوجاتی ہے (۵) مفلسون کے دماغون مین بہت سی دانائیون کا گلا گھٹ جاتا ہے (۶) افلاس اور احتیاج بڑے معلم ہین (۷) خشکی مین مفلسی سمندر مین تونگری سے اچھی ہے –

**ڈنمارک** (۱) مفلس کے آشنا چند ہوتے ہین (۲) مفلس کی خوشی بھی آلائشون سے خالی نہین ہوتی (۳) مفلس ما کی گود مین اکثر دولت مند بچہ ہوتا ہے (۴) مفلسونکی دولت انکی اولاد ہوتی ہے

**عربی** المفلس فی امان اللہ (۲) الاستیناس من علامتہ الافلاس (افلاس کی نشانی موانست کرنی ہے) (۳) القفر سواد الوجہ فی الدارین (درویشی دونو جہان کی سیاہ روئی ہے)

**اُردو ہندی** (۱) مفلسی مین آٹا گیلا (۲) مفلسی اور فالسے کا شربت (۳) مفلس سے سوال حرام –

**فارسی** (۱) گدا را اگر ہمہ عالم بدہند گداست (۲) گدائی بہ گدا رحمت بخدا (۳) تہی دست رو سیاہ (۴) اول شب میکشد مفلس چراغ خویش را (۵) این دست را مباد بآن دست احتیاج۔ (۶) بیدولت اگر مسجد آدینہ بسازد + یا طاق فرو افتد و یا قبلہ کج آید (۷) آنکہ شیران را کند روباہ مزاج + احتیاج است و احتیاج است و احتیاج (۸) آواز گدا رونق بازار کریم است (۹) در خانہ بینوا چہ پنج چہ شش (۱۰) دست بے ہنر کفچۂ گدائی (۱۱) چراغ مفلسان نورے ندارد (۱۲) چہ کند بینوا ہمی دارد (۱۳) در مسکینی مردن بہ کہ حاجت پیش کسے بردن (۱۴) پراگندہ روزی پراگندہ دل (۱۵) خکم درویشان تغار خدا (۱۶) صاحب کرم ہمیشہ مفلس است (۱۷) غریب کور می باشد (۱۸) ہر کہ تہی کیسہ تر آسودہ تر۔

**انگریزی**۔ افلاس صحت کی ما ہے۔

**اردو ہندی** ضرورت کے لئے گدھے کو باپ بناتے ہیں

## اگر۔ مگر

اگر وہ نہیں جسکو خوشبو کے لئے جلاتے ہیں مگر وہ نہیں جو دریا میں رہتا ہے مثل مشہور ہے دریا میں رہنا مگرمچھ سے بیر بلکہ صرف و نحو کے حرف شرط و حرف استثنا۔ یہ دونو غضب کے حروف ہیں جنسے حکما۔ شعرا۔ علما۔ فضلا نے عجیب و غریب لطفے ارشاد کئے ہیں حکیم فیثا غورث دانا ہے کہ اگر مجھے لیور (بیرم) کے ذلکرم (الضابام) کے ٹیکنے کے لئے

جگہہ ملتی تو مین زمین کو اسپر اوٹھا لیتا - حضرت سرآئزک نیوٹن کا قول ہے کہ اگر مجھے بیٹھنے کے آلات ملتے تو مین زمین کو بھیچ کر کئی مکعب فیٹ بناد یتا - حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ فرماتے ہین شعر گربۂ مسکین اگر پر داشتے + تخم کنجشک از جہان برداشتے + یہ شکر ہیلئے - اگر ماند شبے ماند شبے دیگر نمی ماند - اور آگے بڑہیئے تو لو لاک لما خلقت الافلاک پر پہنچیے

اب ہم وہ ضرب المثلین لکھتے ہین جو اس حرف شرط اگر نے بناکے عالم مین مشہور کین ہین -

**فارسی** (۱) اگر قحط الرجال افتد ازین سہ اکس کم گیری + یکی افغان دوم کنبوہ سوم بد ذات کشمیری (۲) اگر یار اہل ست کار سہل ست (۳) اگر ہمہ آتش شوی خود را بسوزی (۴) اگر این بار جان برم زعمنت + دیگرم عاشقی ہوس نبود (۵) اگر حزمنی بود قاضی منیشد (۶) اگر بشکار شغال روی سامان شیر کن (۷) اگر ہوس است ہمین قدر بس ست - اگر ز باغ رعیت ملک خورد سیبے + برآورند غلامان او درخت از بیخ + بہ نیم بیضہ کہ سلطان ستم روا دارد زنند لشکریانش ہزار مرغ بہ سیخ -

**فرانسیسی** (۱) اگر آدمی کو دعا سیکھنی ہو تو اکثر وہ سمندر مین جایا کرے (۲) اگر صرف حلقت پر منحصر ہے تو گائے ہماری ہے (۳) اگر آسمان گر پڑے تو جتنے چاہین چنڈول پکڑ لین (۴) اگر آرزوئین پوری ہوتین تو گدا شاہ ہوتا (۵) اگر بول نہین سکتے تو انگلی سے بتاؤ (۶) اگر تمھارا سر مکھن کا ہو تو باورچی نہ ہو (۷) حرف شرط اگر سے چاہو تو شہر پیرس کو ایک بوتل مین داخل

کر سکتے ہو۔
اٹلی (۱) اگرچہ پیرے چھلے جاتے رہیں مگر انگلیاں سلامت ہیں
(۲) اگر میں سوتا ہوں تو اپنے لئے مگر جب کار کرتا ہوں تو
نہیں جانتا کہ کسکے لئے کرتا ہوں (۳) اگر میں سمندر پر جاؤں
تو اوس کو خشک پاؤں (۴) اگر غرور کوئی فن ہوتا تو اس فن
کے بہت سے ڈاکٹر ہوتے (۵) اگر مرغی کڑکڑاتی نہیں تو ہم کو
معلوم نہیں ہوتا کہ اوسنے انڈا دیا (۶) اگر جوان جانیں اور
بوڑھے کر سکیں تو کوئی کام سرانجام ہونے سے باقی نہ رہے
(۷) اگر تم چوہیا بنو تو مینڈک کی پیروی نہ کرو (۸) اگر تم کاٹ
نہ سکو تو اپنے دانت نہ دکھاؤ (۹) اگر اونکو اپنے کندھے
پر بچھڑا رکھنے دو گے تو تھوڑے دنوں میں وہ گائے سر پر رکھینگے
(۹) اگر تم چاہتے ہو کہ تمھارا کام بُرا ہو تو مزدوری پہلے دیدو۔
جرمن (۱) اگر کوئی شخص جاننا چاہے کہ میں کیا ہوں تو وہ اپنے
ہمسائے سے لڑے (۲) اگر کوئی مجھے دیکھ لے تو ہنسی کرنے لگوں
اور نہیں چوری کروں (۳) کنجی کہتی ہے کہ اگر میں پڑی رہوں
تو مجھے زنگ لگ جائے (۴) اگر کتیا کو جلدی نہ ہوتی تو وہ
بہت سے اندھے بچے نہ جنتی (۵) اگر بادشاہ سیب لینا چاہے
تو اوسکے نوکر درخت لے لیں (۶) اگر آقا مفلس اور نوکر تونگر
ہو تو دونو کسی کام کے نہیں (۷) اگر بھیڑیا بھاگنا چھوڑ دے
تو لوگ اوسکے پیچھے غل مچانا چھوڑ دیں (۸) اگر جنگل کٹنے کا
حکم ہوتا تو جوگی بہت کم ہوسکتے (۹) اگر تمھارے ترکش میں
تیر نہ ہوں تو تیر اندازوں کے ساتھ مت جاؤ (۱۰) اگر آگ

چاہتے ہو تو خاکستر مین ڈہونڈو (۱۱) اگر تم سوراخ مین سر
سُنو تو اپنے عیب ایسے ہی سنو گے جیسے کہ اورون کے
**سپین** اگر حماقت کوئی درد ہوتا تو گھر گھر اسکا غم ہوتا
(۲) اگر مین احمق ہون تو میرے منہ مین انگلی رکھ دو (۳)
اگر ایک دو تین تجھے گدھا کہین تو دُم لگالو (۴) اگر مٹکا پتھر
پر لگے تو مٹکے کا نقصان اور اگر پتھر مٹکے کے لگے تو مٹکے
کا نقصان (۵) اگر چوری کے مال رکھنے والے نہ ہون تو چور
نہ ہون (۶) اگر ڈاکٹر تمہارا دوست ہو تو اوسکو سلام کرکے
دشمن کے گھر بھیجو (۷) اگر جان تم مجھ سے محبت رکھتے ہو
تو تمہارے کام مجھ سے آپ اُسے کہہ دینگے (۸) اگر تم اپنا
قرض ادا کردوگے تو اپنی ساکھ جان جاؤ گے (۹) اگر تم
چاہتے ہو کہ مجھ سے کوئی کینہ نہ رکھے تو زبان کو لگام دو
(۱۰) اگر تم کتے کو پیٹنا چاہو تو کہو کہ وہ لوہا کھاتا ہے (۱۱) اگر
تم مخفی باتون سے آگاہ ہونا چاہتے ہو تو اونکو رنج یا خوشی
مین دیکھو (۱۲) اگر تم چاہتے ہو کہ میری خدمت اچھی ہو تو خود
اپنی خدمت کرو (۱۳) اگر تم اپنی شہرت چاہتے ہو تو اپنے بچھونے
پر سورج کو نہ چمکنے دو (سویرے اُٹھو) (۱۴) اگر تم چاہتے ہو کہ
کتا میرے ساتھ چلے تو اوسے روٹی دو (۱۵) اگر چور کو دیانتدار
بنانا چاہو تو اوسپر اعتبار کرو —
پرتگیز (۱) اگر غریب آدمی تم کو کچھ دیتا ہے تو اوس سے زیادہ
لینے کی توقع رکھتا ہے (۲) اگر تم نیک جج بننا چاہتے ہو تو
ہر ایک کی بات سنو (۳) اگر تم تندرست بننا چاہو تو پہلے

دانا ہو (۴) اگر یہ چاہتے ہو کہ مفلس ہو جاؤن اور مجھے معلوم نہ ہو تو کام پر آدمیون کو لگاکر سو رہو۔

**ڈچ** (۱) اگر ایک نہ چاہے گا تو دوسرا چاہے گا (۲) اگر ایک سور کی دم تم پکڑ کر گھسیٹو گے تو سارے سور چیخینگے۔

**ڈنمارک** (۱) اگر ڈاڑھی پر سب باتون کا مدار ہوتا تو بکرا جیت مین رہتا (۲) اگر آدمی کی آستین مین حماقت ہو تو لوگ اوسکو یقینی تاکینگے (۳) اگر حسد بخار ہوتا تو ساری دنیا بیمار ہوتی (۴) جن جھوٹی باتون کا یقین ہو جائے اُسکو سچ کی مد مین داخل کرو (۵) اگر آدمی کے خیالات شرعی گواہ ہوتے تو بہت سے دیانت دار بدمعاش ثابت ہوتے (۶) اگر تم پرند نہین پکڑ سکتے تو اوسکا ایک ہی پر حاصل کرلو (۷) اگر زخم کو اچھا نہین کرسکتے تو اوسکو کھاؤ نہ بناؤ۔ (۸) اگر کیچڑ کو کریدو تو اوسکی بو کی متحمل ہو (۹) اگر تم لومڑی پکڑنی چاہو تو بط کو شکار مین ساتھ لیجاؤ۔

**عربی** (۱) لو کان المزاح مخلا لم ینتج الاشرار (اگر خوش طبعی زیادہ ہو تو اسے شر پیدا ہوتا ہے) (۲) لو لا الاعتبارات لبطلت الحکمۃ (اگر اعتبارات نہ ہوتے تو دانش باطل ہوتی) (۳) لو لم یکن ذنب لما عرف العفو (اگر گناہ نہ ہوتا تو عفو نہ پہچانا جاتا) (۴) لو بقی الحیواۃ یرجی الملاقات (اگر باقی رہتی زندگی تو ملاقات کی امید ہے)

## امید و نا امیدی و یاس

ہر ایک آدمی کچھ نہ کچھ امید رکھتا ہے۔ امید پر تاجر تجارت کسان زراعت کرتا ہے (دنیا سمندر ہے جس مین طرح طرح کی تکالیف ہوتی ہین طوفان آتے رہین تلاطم ہوتا ہے وہ ہمیشہ بے چین رہتا ہے۔ کبھی وہ اپنے تبسم سے فریب دیتا ہے اُمید دن کو سمندر کا لنگر ہین اعتبار سے کہتے ہین۔ اول لنگر جہاز کو طوفان سے و طغیان سے بچاتا ہے ایسے ہی اُمید رنج کے طوفان بچاتی ہے دوم لنگر نگاہ سے پوشیدہ ہوتا ہی اُمید بھی نادیدہ چیزون کی ہوتی ہے سوم لنگر زمین پر قائم ہوتا ہی اُمید بھی کسی مستحکم وجہ پر قائم ہوتی ہے اُمید کو ان چیزون سے بہی تشبیہ دیتے ہین ریت پر مکان۔ خربوز کی بیل جو کسی سہارے پر ضرور ہوتی ہے۔ روحانی دشمنون سے سر بچانے والی۔

مہا بدگر۔ دن رات۔ جاڑا گرمی۔ بہار خزان۔ آتے جاتے رہتے ہین ان مین وقت ہمارے ساتھ بازیان کھیلتا ہے۔ مگر امید ہماری کبھی منقطع نہین ہوتی۔ جسم تحلیل ہوجاتا ہی سر سفید منہ پوپلا ہاتھ مین خوبصورت لاٹھی لئے کانپتے ہوئے چلتے ہین مگر اُمید ہم سے وہی ہنسی دل لگی چھیڑ چھاڑ کئے جاتی ہے۔

بال بورہ۔ آدمی کی امیدین حشرات الارض ہین۔

عرب (۱) بلوغ الآمال فی رکوب الاہوال (امیدون کا حاصل ہونا خوفون پر سوار ہوتا ہے) (۲) الیاس احد الراحتین (دو آسایشون مین سے ایک نا امیدی ہے) (۳) یاس القلب راحتہ النفس۔ (دل کی نا امیدی نفس کی راحت ہی) (۴) الیاس حر والرجاء عبد نا امیدی آزادی اور امید بندگی ہے) (۵) الیاس خیر من التضرع

الی الناس (نا امیدی آدمیون کے سامنے زاری کرنے سے بہتر ہے)
(۶) رب الرجاء یودی الحرمان (بہت سی امیدین بر ہنین آتین)
(۷) لا تقنطو من رحمۃ اللہ (خدا کی رحمۃ سے نا امید نہ ہو) (۸)
استراحۃ النفس فی الیاس من ایدی الناس (نا امیدی مین آدمیون
کے ہاتھون سے دل کو آسائش ہے) (۹) المامول خیر من الماکول
(امید داشتہ بہتر بہت از خوردہ شدہ) (۱۰) تامل فی افعالک تبلغ آمالک
(اپنے افعال مین تامل کر تو اپنی امیدونکو پہنچ گا) (۱۱) اشرف الاعمال
فی تقصیر الآمال (عملون کی بزرگی امیدون کے کم کرنے مین ہے)
تامل سارس یہ بیہودہ امید رکھتا ہے کہ جب سمندر خشک ہوگا
تو مین مچھلیان کھاؤنگا

متفرق (۱) دنیا کی امیدین سراب ہین جو اُنکو دیکھتا ہے اور
اونسے امید رکھتا ہے وہ دہوکا کھاتا ہے (۲) پاجی سے امید
رکھنی کتے کی دم سے چربی کی امید رکھنی ہے)

فارسی (۱) اے بسا آرزو کہ خاک شدہ (۲) آرزو را عیب بنا شد
یا تمنا را عیبے نیست (۳) مرا بخیر تو امید نیست بد مرسان۔

فرانسیسی آرزوؤں کا تھیلا کبھی نہین بھرتا (۲) بغیر امید کے
کوئی جی نہین سکتا۔

ڈنمارک (۱) امید و توقع احمق کی آمدنی ہے (۲) امید ایک
انڈا ہے ایک آدمی کو اوسکی زردی ملتی ہے دوسرے کو
سفیدی تیسرے کو چھلکا (۳) امید بیداری کا خواب ہے۔

## اندھا

ہندی (۱) اندہا کیا چاہے دو آنکھین (۲) اندھا بے ایمان (۳) اندھا راجہ چوپٹ نگری (۴) اندھا بانٹے ریوڑیان پھر پھر کے اپنے ہی کو دسے (۵) اندھا آنکھ پائے ہی پتیائے (۶) اندھا چوتھا تھوتھے دھان (۷) اندھا کیا جانے لالے کی بہار (۸) اندھی کے ہاتھ بٹیر لگی (۹) اندھے کی جورو کا اللہ نگہبان (۱۰) اندھے کی داد نہ فریاد اندھا مار بیٹھے گا (۱۱) اندھے کے آگے روئے اپنے دیدے کھوئے (۱۲) اندھون مین کانا راوت -

فرانسیسی (۱) جس اندھے کے ہاتھ مین علم ہو اوسکے پیروؤن پر افسوس ہے (۲) اندھون کے شہر مین کانا راجہ (۳) اندہا آدمی رنگون کی شناخت کا فیصلہ نہین کرسکتا (۴) اندھا بہت سی مکھیان نگل جاتا ہے (۵) اندھے آدمی کی ضرب پانی کے تلے خاک اڑاتی ہے -

ڈچ اندھا آدمی بھی کبھی کوے کے نشانہ لگا دیتا ہے -

ڈنمارک اندھے کبوتر کو بھی کبھی اناج کا دانہ مل جاتا ہے -

فارسی (۱) آئینہ داری در مجلس کوران (۲) کور و نظر بازی - (۳) کور چہ خواہد دو چشم (۴) کور بکار خود بینا ہست (۵) کور احتیاج چراغ ندارد (۶) کور را بہ تماشاے گلستان چہ کار (۷) (۷) کوری بہ از نادانی -

# انصاف و عدل

انصاف وہ ہے جس مین اپنے اور غیر مین حق رسی مین اپنا کچھ نہ خیال کیا جاوے مگر ایسا نہ کبھی انسان نے کیا ہے

نہ کرتا ہے نہ کرے گا -
سپین (۱) انصاف کہین اپنے گھر مین نہین (۲) انصاف اوس طرف جاتا ہے کہ ہتھیلی بھری ہوئی ہو (۳) دغاباز سے دغا کرنی انصاف ہے -
فرانسیسی چھٹانک بھر مہربانی سیر بھر انصاف سی زیادہ ہوتی ہی
جرمن انصاف کی ناک موم کی ہوتی ہے -
عرب (۱) الانصاف احسن الاوصاف (۲) ثبات الملک بالعدل (۳) عدل الساعۃ خیر من عبادۃ الثقلین (انصاف ایک ساعت کا ثقلین کی عبادت سے اچھا ہے -
فارسی انصاف شیوہ ایست کہ بالاے طاعت است -

## انقلاب

اُردو ہندی (۱) کبھی ناؤ گاڑی پر کبھی گاڑی ناؤ پر (۲) کبھی کے دن بڑے کبھی کی راتین بڑی (۳) چار دن کی چاندنی (۴) گھڑی مین گھڑیال - گھڑی مین تولہ گھڑی مین ماشہ -

## باپ - بیٹا - ما

فارسی پدر خویش باش اگر مردی - گرد نام پدر چہ گردی -
کسے کو ندارد نشان پدر      تو بیگانہ خوان مخوانش پسر
بنگال درخت کو اپنے پھل بھاری نہین معلوم ہوتے
افغان مان اگر بھیڑن ہو تو بھی وہ اپنے بچونکو نہین کھائیگی
رگھوبنس اولاد کو باپ ایسا سجھائیگا جیسا کہ بجلی کو بادل اپنے

پانی سے بجھاتا ہے۔
فارسی (۱) پدر کشش پادشاہی را نشاید + وگر شاید بجز شش مہ نیاید (۲) ہر کسے را فرزند خویش خوش نماید (۳)
فرزند اگرچہ عیب ناک است در چشم پدر ز عیب پاک است
(۴) فرزند کسان نمیکند. فرزندی (۵) پسر کہ بد گہر افتد پدر چہ کند
ہندی باپ نہ مارے پدڑی اور بیٹا تیر انداز (۲) بیٹا بن کے کھاتے ہیں باپ بن کے نہیں کھاتے۔
عربی (۱) الجنۃ تحت اقدام الوالدین (ما باپون کے قدمون کے نیچے جنت ہے) (۲) ابن الفقیہ نصف الفقیہ (۳) الولد سر لابیہ (بیٹے مین باپ کا اثر ہوتا ہے) (۴) الولد یشبہ بالخال (بیٹا چچا سے مشابہ ہوتا ہے (۵) الولد الحر یقتدی بآبائہ الغر (پسر آزاد پیروی میکند بہ پدران مشہور خود) (۶) الولد الرشید یقتدی بابیہ الحمید (پسر رشید آباے حمید کی پیروی کرتا ہے
فرانسیسی (۱) عیش و آرام مین بیٹا ما باپون کو بھول جاتا ہے (۲) مرغی کی آنکھین اپنے بچون کی طرف ہوتی ہین
پرتگیز (۱) بیٹے کو وارث بناؤ خزانچی نہین
جرمنی جیسا باپ ویسا بیٹا۔ جیسا کھیت ویسی فصل۔ (۲) ما کی محبت سدا بہار ہے۔
ڈچ باپ سے عزت اور ما سے آرام ملتا ہے۔
سپین بخیل باپ کا بیٹا مسرف ہوتا ہے

# بچہ۔ طفل۔ کودک۔ صبیان:

فارسی (۱) بچہ نہ گرید مادر شیر نہ دہد (۲) بہانۂ بچہ مادر خورد (۳) طفلی و دامان مادر خوش بہشتی ست (۴) طفل بمکتب نمیرود ولی برندش (۵) طفل دامن گیر من آخر گریبان گیر شد (۶) کودکے کو بہ عقل پیر بود بنزد اہل خرد کبیر بود (۷) بچہ در شکم نامش مظفر۔

عربی (۱) ضرب الصبیان کالماء فی البستان (لڑکون کا مارنا ایسا ہے جیسا باغ مین پانی دینا) (۲) ولی الطفل مرزوق (بچہ کے ولی کو رزق پہنچتا ہے) (۳) الشیئان ہما ابرد من یخ شیخ یتصبی و صبی یتشیخ (دو چیزین عجیب ہین وہ یخ سے زیادہ سرد ہین + بوڑھا جو بچہ کی اور بچہ جو بوڑھے کی باتین کرتا ہے ۔

ڈنمارک (۱) بچہ کو جب تک چلنا نہین آتا گھٹنیون چلے گا (۲) بچہ کا رنج تھوڑی دیر رہتا ہے (۳) پیارے بچے کے بہت نام ہوتے ہین (۴) بچہ کا رونا ما کے آہ کرنے سے بہتر ہوتا ہے (۵) شریر بچہ کی لوری بھی سخت ہونی چاہیے (۶) اچھے بچہ کی تنبیہ کرو کہ وہ برا نہ ہوجائے اور برے بچہ کی تنبیہ کرو کہ وہ بد تر نہ ہوجائے (۷) بچے و شرابی سچ بولتے ہین (۸) بچون سے رنج پہنچنا یقینی ہے مگر خوشی کا ہونا یقینی نہین (۹) بہت سے آدمی بچہ کو دایہ کی خاطر سے پیار کرتے ہین (۱۰) جو شخص بچہ کا ہاتھ پکڑتا ہے وہ اوسکی ما کا دل ہاتھ مین لیتا ہے ۔

سپین برس بھر کا بچہ ایڑی کو دودہ کے لئے چوستا ہے

(۱) لڑکی کی محبت چھلنی مین پانی ہوتا ہے (۳) جلا ہوا بچہ
آگ سے اور کاٹا ہوا بچہ کتّے سے ڈرتا ہے (۵) بچون سے
سیکھنے کی باتین لتوجّہ کرنی چاہیے -

# بد - بُرا

فرانسیسی (۱) برا فیصلہ ثالثی کا عدالت کے اچھے فیصلہ سے اچھا
ہوتا ہے (۲) دل بُرا - معدہ قوی (سنگ دل قوی معدہ آدمی
خوش رہتا ہے (۳) بُرے کاریگر پاس اچھے اوزار نہین ہوتے
(۴) بُری خبر کے پر لگے ہوئے ہوتے ہین (۵) بُرا شبان
بھیڑئے کو خوب کھلاتا ہے (۶) وہ بُرا پرند ہے جو اپنے
گھونسلے کو ناپاک کرتا ہے -
اطالی بُری سبز گھاس سے اچھی خشک گھاس نہین بن سکتی
(۲) وہ بھیلا بُرا ہے جس مین پیوند نہین لگ سکے (۳) بُرا
جب بھلا معلوم ہوتا ہے کہ جب اوس سے زیادہ بُرا
آگے آتا ہے -
جرمنی (۱) بُری ابتدا نیک انجام کرسکتی ہے (۲) بُرا بیلا اُلٹا
ہوتا ہے (۳) بُرا پرند بُرے انڈے (۴) بُری آنکھین کبھی اچھا
نہین دیکھ سکتین (۵) بُرا کنوان ہے جسمین پانی بھرنا پڑے -
(۷) بہرون مین وعظ کہنا بُرا ہے (۸) وہ بُرا کھیل ہے جس مین
کوئی جیتے نہین (۹) وہ بُرا گھوڑا ہے جو اپنی کھلائی کی برابر
قیمت نہین رکھتا -
سپین (۱) بُرا درد زہ دختر کی ولادت (۲) بُرے آدمی کا عطیہ

بھی بُرا ہوتا ہی (۳) بُری چیز کبھی مرتی نہین (۴) بُرا ہنستا ...
بغیر تاگے کے دیتا ہی (۵) بُری خبرین اکثر سچی ہوتی ہین ...
بُرے سرکنڈے کو پالا نہین مارتا (۷) وہ بُری مُرغی جو تیرے ...
گھر کھاے اور دوسرے کے گھر مین انڈے دے۔
پرتگیز (۱) بُرا چاقو کسیکی اونگلی کاٹتا ہے لکڑی نہین کاٹتا۔
**ڈنمارک** (۱) بُرا گھوڑا اتنا ہی کھاتا ہی جتنا اچھا (۲) بُری ...
مین اچھے سیب نہین لگتے (۳) بُرے سرکنڈے جلدی بڑھتے ...
اور مدت تک رہتے ہین (۴) وہ بُرا ہاتھ جو سر نہ بچاسکے
(۵) وہ بُری بھیڑ ہی جو اپنی اون نہ اٹھا سکے (۶) وہ بُرا ...
طریقہ ہے جو کسی کا بھلا نہ کرسکے۔

# بدکاری

جیسا لوہے مین زنگ کے اور میلے کپڑون مین جوؤن کے ...
اخلاط غلیظ مین بخار پیدا کرنے کا مادہ ہوتا ہے ایسے ہی ...
ہم مین بدکاری گناہ ہونے کا مادہ پیدا کرتی ہے سیلون ...
بدھا کہتے ہین کہ جیسے کہ بیل کے قدم کے ساتھہ پہیہ چلتا ...
ایسے ہی بد کردار و بد گفتار کے ساتھہ اوسکے کیفر کردار چلتے ہین ...
انگریزی (۱) جیسا بوؤ گے ویسا کاٹو گے (۲) جیسا تمنے اپنا ...
بچھونا بچھایا ہے ویسے ہی تم لیٹو گے - جزاء اعمال کے باب
مین یہ مثلین ہین - (۱) جو ہوا مین بوئے گا وہ بگولے ...
مین آئیگا (۲) جو کانٹے بوئے گا وہ گل نہین چنے گا (۲) جو
بدکار ہوگا وہ موت کا پھل چکھے گا (۳) جو ترش میوے کھائیگا ...

کے معدے مین خلل ہوگا۔
نکال خواہ خوشی سے یا ناخوشی سے آگ مین ہاتھ رکھو تو وہ جلیگا
انی شکست خواہ آسمان کے اوپر جاؤ یا سمندر کے اندر تمھاری
نیت اور اعمال پیچھے پیچھے جیسے شخص کے ساتھ سایہ چلتا خدا
لی سامنے پیش ہونے کے لئے جائینگے۔
بلوگو آدمی کا سایہ آدمی کے ساتھ رہتا ہی۔
نکال (۱) املی سے تربوز کا رس نہین نکال سکتے (۲) جیسا گناہ
ویسا اوسکا کفارہ۔
الابار جو چوری کرنی سیکھے گا وہ پھانسی پانی بھی سیکھے گا۔
مال کوا اپنے گھونسلے مین آگ لایا اوسے گرم ہوا مگر گھونسلا
ل کر خاک ہوا۔
ترک جو کانٹے بوے گا وہ کانٹے کاٹے گا۔
فارسی گندم از گندم بروید جو ز جو ٭ از مکافات عمل غافل مشو
(۲) آن را کہ چنان کند چنین آید پیش (۳) بد خواہ جہان بہیچ
مقصد نرسد (۴) بد گہر با کسے وفا نہ کند۔
عربی السوء لا یحاف آخرہ (بدی انجام سے نہین خوف کرتی
(۲) جزاء السیئۃ سیئۃ (برائی کی جزا بری ہے)

## بدگوئی

بد گو تین آدمیون کو مجروح کرتا ہے اول اپنے تئین دوم اوسکو
جسکی بدی کرتا ہے سوم اوسکو جو بدی سنتا ہی اگر ہم اورونکا
منہ نہین بند کرسکتے اپنے کان تو بند کرسکتے ہین۔ جو شخص

بدگوئی سنکر خوش ہوتا ہی وہ بھی بدگویون مین داخل ہوتا
جو برائی کو پسند کرتے ہین وہ بڑے ہوتے ہین - قاتل
بری کرنے کے لئے جو جھوٹی گواہی دیتا ہے وہ قتل کا
ہے - جو آدمی اپنے ہمسایہ پر جھوٹی گواہی دیتا ہے وہ
تیز تلوار اور تبر ہے -
چینی اکیلے بیٹھو تو اپنے گناہون کا خیال کرو اور اورو
مین بیٹھو تو کسی کو بُرا نہ کہو -
پرنگیز بدگوئی سے خاموشی بہتر ہے -

## بُری صحبت

تیلوگو (۱) اگر لہسن نہ چھویا ہوتا تو تیری اُنگلی مین بدبو نہ
(۲) بُری صحبت اُس سانپ کی دوستی ہی جو تلوار سے گھرا
ہو (۳) اگر تم کھجور کے درخت تلے دودھ پیو تو لوگ یہی
کہ تاڑی پی -
وی من (۱) بھلے آدمی برے آدمیون سے نہین ملتے جو قطرہ
موتی ہوجاتا ہے تو کیا وہ پہلی موجون سے ملتا ہے - (۲)
گھر مین بد جہان بیٹ مین مکھی ہے جو تجھے تکلیف دئے
بغیر نہین رہے گی -
رگھوبنس مین لکھا ہی نیک عورت کی گرد بد عورتین ایسی ہین
جیسے کہ پاک مہی موسا کے گرد زہریلے درخت -
شانتی شاسنت مین لکھا ہے کہ ای دل تو مچھلی کی طرح عورتون
کے دریاء حسن مین نہ تیر عورتین جال کی مانند ہین -

بنگال. جو سیلون جاتا ہی راکھشس ہو جاتا ہے (۲) چھچوندر کو مارو گے تو ہاتھ مین بدبو آئیگی (۳) گھوڑون کے اصطبل مین مینڈھا ایسا ہی جیسا کہ عقلمندون مین احمق (۴) کوٹلون کو سیاہی جب چھوڑتی ہے کہ وہ آگ مین داخل ہوتے ہین (اچھی صحبت سے ترقی ہوتی ہے)۔

چینی بارہ سنگا اور شیر ساتھ گشت نہین کرینگے (یا ایک راہ پر نہین چلین گے)۔

پال بودھ (۱) آدمی اور سانپ ایک پنجرے مین نہین رہ سکتے۔

پال بودھ عطر فروش کے پاس خوشبو ہوتی ہے۔

افغان (۱) ریچھ کی دوستی مین سواء چیر پھاڑ کے کچھ اور نہین (۲) جو لہار کے ساتھ رہتا ہی آخر کو اوسکے کپڑے جل جائینگے

جاپانک بد آدمی کی صحبت سی بچو گو عالم ہو۔ سانپ مین گو مہرہ ہو مگر اوس سے خوف لگتا ہے۔

پوشتو مکان خریدنے سے پہلے ہمسایہ کا حال اور سفر سے پہلے ہمراہی کا حال دریافت کرو۔

تامل سور کے ساتھ جو مرغ رہینگے وہ غلاظت کھائین گے۔

ملایا پانی اور تیل آپس مین نہین ملتے۔

کرد جو لہار سے باتین کرتا ہے اوس پر پتنگے پڑتے ہین۔

چینی اُبسی مچھلی سے تم مین بساند پیدا ہوگی۔

یونانی اگر شام کو تم بھینگے پاس بیٹھو گے تو بھینگے یا گربہ چشم ہو جاؤ گے۔

یہ فارسی ضرب المثل ہی کہ پرتو نیکان نگیرد ہرکہ بنیادش بد است

بس جو اصل مین بد ہین وہ نہین بدلینگے - اونکے لئے یہہ ضرب المثلیں ہین -

روس بھیڑیا اپنے بالوں کو بدلتا ہی مگر بھیڑیا ہی رہتا ہے - درخت کو باندہو وہ اوپر ہی کو بڑہے گا - کتے کی دم مین خواہ کتنا ہی تیل ڈالو وہ ٹیڑھی ہی رہے گی - کوا پنجرے مین بند ہونے سے مینا کی طرح نہین بولے گا -

نیت سار اگر کوّے کی چونچ سونے کی ہو اور اوسکے پاؤن ہیرے کے ہون تو بہی وہ راج ہنس نہین ہوگا -

ایرانی سیاہ بلی صابن سے دہونے سے سفید نہین ہوگی -

کرد کتے کی دم سے چربی نہین نکلے گی -

وہی من کاٹھ کے بت کو کتنا ہی مارو اوسمین کوئی عمدہ صفت نہین پیدا ہوگی -

ہندی اگر مازو کو شہد دو تو وہ کھوپرے کی طرح میٹھا نہین ہوگا

سنسکرت نیم کا درخت دودہ دینے سے میٹھا نہین ہوگا - کتا

کانون کے چھیدنے اور دم کترنے سے گدھا گھوڑا نہین ہوجائیگا کتا ہی رہیگا -

بنگال کوّے کے گھونسلے مین کوئل انڈے رکھتی ہے مگر اوسکو بچے کوّے نہین ہوتے -

تامل سانپ کو دودہ پلاؤ تو زہر پیدا ہوگا -

پرتگیز بد آدمیون کے ساتھہ نماز پڑہنے سے نیک آدمیون کے ساتھ چوری کرنی اچھی ہے -

ڈچ بد آدمی حبشی کی جلد مین کبہی بدلتے نہین -

ہندی صحبت اچھی بیٹھے کھائے ناگر پان - بری صحبت بیٹھ کے کٹائے ناک اور کان

فارسی صحبت نیکان بدان را سود نیست - مگر بدی کا اثر ایسا ہوتا ہے کہ کہتے ہیں یار بد یار جان گزا سے بدتر ہوتا ہے - ایک عضو میں رنج سقاقلوس ہو تو چند روز میں وہ سارے عضا میں اثر کرتا ہے - ایسی بد صحبت اثر کرتی ہے جسکی تشبیہات یہ ہیں جیسے کہ مسجد کا صحن سرگین سے کثیف ہوتا ہے - مومن کا قلب کافر سے مکدر ہوتا ہے - چادر بینی کوئلہ سے قیرگون ہوتی ہے - شکر زہر کی شرکت سے زہر آگین - دن کا چہرہ شام سے تاریک - پیکر آفتاب کی نقاب سیاہ سحاب ہوتا ہے - گلشن کا صحن خار سے خوار و زبون ہوتا ہے صاف پانی کیچڑ سے مکدر ہوتا ہے - نور بصر گرد تیرہ سے تار ہوتا ہے - شاخ تازہ بیل سے خشک - روشن شمع صرصر کی صحبت سے بجھتی ہے دھنوئے کے بلند ہونیسے گھر سیاہ ہوتا ہے - بوستان خزان کی صحبت سے ویران ہوتا ہے - سرو تبر کی لعنت سے ابتر

عربی الصحبت موثرة (صحبت تاثیر کرنے والی ہوتی ہے)

# بھائی

عربی (۱) اخوان ہذا الزمان جواسیس العیوب (اس زمانہ کے بھائی عیب جو ہوتے ہیں) (۲) اخوک من واساک فی الشدۃ (تیرا بھائی وہ ہے جو تیری غمخواری بڑی سختی میں کرے) (۳) اخوک من واساک فی النشب لا من ساواک فی النسب (تیرا

بھائی وہ شخص ہی کہ تیرے ساتھ حسن سلوک نال ہین کرے نہ یہ کہ تیرے ساتھ نسب مین مساوات کرے (۴) استر سورۃ اخیک با تعلم انت انہا فیک (اپنے بھائی کے عیب چھپا اسواسطے کہ جو عیب تو اس مین جانتا ہے وہ تجھ مین ہے (۵) انصر اخاک ظالما او مظلوما (اپنے بھائی کی مدد کر خواہ وہ ظالم ہو یا مظلوم (۶) عند النازلۃ یعرف اخاک (مصیبت کے وقت بھائی کا امتحان ہوتا ہی (۷) دوام السرور رویۃ الاخوان (بھائیون دیکھنے سے ہمیشہ خوشی ہوتی ہے (۸) رب اخ لک لم یلدہ امک (بہت سے بھائی ہیں جنکو تیری ماںنے نہین جنا) (۱۰) فرقۃ الاخوان محرقۃ الجنان- (بھائی کی جدائی دل جلانے والی ہے)

ہندی بھائی جیسا دوست نہین بھائی جیسا دشمن نہین-

## بہتری

اس عنوان مین وہ مثلین بیان کی جاتی ہین جنمین ایک چیز دوسری چیز سے بہتر ہے-

فرانسیسی (۱) اچھا ڈنر اچھے کوٹ سے بہتر ہے (۲) پیر کی لغزش زبان کی لغزش سے بہتر ہوتی ہے (۳) اجڑ ہونے سے نامرد ہونا بہتر ہوتا ہے (۴) تنہا عاقل ہونے سے دنیا کے ساتھ دیوانہ ہونا اچھا ہوتا ہے-

انگلش (۱) دور کے ناموں سے پاس کا ہمسایہ بہتر ہوتا ہے (۲) صحبت بد سے تنہائی بہتر ہوتی ہے (۳) گمراہ چلنے سے پوچھنا بہتر ہوتا ہے (۴) جنگل کا پرند ہونا پنجرے کے پرند ہونے سے

بہتر ہوتا ہے (۵) کُتّے کا سر بنا بہ نسبت شیر کی دم ہونے کے
بہتر ہوتا ہے (۶) چھپکلی کے سر بنتے سے گر مچھ کی دُم بنا اچھا
ہے (۷) غیر ملک مین آزاد رہنا اپنے ملک مین غلام رہنے سے
بہتر ہے (۸) کیچڑ مین نفع سونے مین نقصان سے بہتر ہی
(۹) دنیا پاس رکھنے سے بہتر ہے (۱۰) نقد انڈا اُدھار
مرغی سے بہتر ہے ۔

جرمنی (۱) دوستانہ انکار نا خوشی کے اقرار سے بہتر ہوتا ہے
(۲) مردہ شیر سے زندہ کتا بہتر ہوتا ہے (۳) سوراخ سے پیوند
اچھا ہوتا ہے (۴) ناحق صلح حق لڑائی سے بہتر ہوتی ہے (۵)
مغرور پیدل چلنے سے خراب سوار ہونا بہتر ہوگا ہے ۔

سپین (۱) بہشت کی خدمتگاری دوزخ کی فرمان روائی سے بہتر
ہوتی ہے (۲) برا گدھا رکھنا خود گدہا بننے سے بہتر ہے (۳)
اپنے گھر کا دھنوان دوسرے کے گھر کی آگ سے بہتر ہے (۴)
جانی ہوئی برائی کا سہنا نا تحقیق بھلائی کی طرف جانے سے

پرتگیز (۱) دور کی بھلائی نزدیک کی برائی سے بہتر ہے (۲)
غریب گھوڑا خالی اصطبل سے اور آدہی روٹی بالکل نہ ہونے
سے تھوڑا اسباب گھر کے خالی ہونے سے بہتر ہوتا ہے ۔
(۳) گدھے کی لاتون سے مرنے سے رہزنون کے ہاتھون
سے مرنا بہتر ہوتا ہے (۴) بہت آدمیون کے ساتھ خطا مین
شریک ہونا چند آدمیون کے ساتھ صواب مین شریک ہونے
سے بہتر ہے (۵) دینے کے لئے کچھ پاس ہونا بھیک
مانگنے سے بہتر ہی (۶) نہ ہونے سے تنکے کا ہونا بہتر ہے

**ڈچ** (۱) ہاتھہ مین ایک پرند ہوا کے دس پرندون سے بہتر ہی
(کرمی بہ کفم بہ کہ کلنگے بہوا) (۲) اندھا گھوڑا خالی دہانہ سے
بہتر ہے (۳) گردن کے ٹوٹنے سے ٹانگ کا ٹوٹنا بہتر ہے
(۴) چرانے سے بھیک مانگنا بہتر ہے (۵) وقت کے ضایع
کرنے سے اجرت کا نہ ملنا بہتر ہی (۶) مشاہدہ کا ایک گواہ سمعی
دس گواہون سے بہتر ہوتا ہے (۷) عزت کے ساتھہ مفلس ہونا
بے شرم دولت مند ہونے سے بہتر ہے -

**ڈنمارک** (۱) دشمن کے بوسہ سے دوست کا کاٹنا اچھا ہوتا ہی
(۲) تھوڑا حق کے ساتھہ اس بہت سے بہتر ہے جو فکر اور جھگڑے
کے ساتھہ ہو (۳) ظاہر دشمن جھوٹے دوست سے بہتر ہوتا ہی
(۴) دو دفعہ پوچھنا ایک دفعہ رستہ بہولنے سے بہتر ہوتا ہے
(۵) آزاد پرند ہونا قیدی بادشاہ ہونے سے بہتر ہوتا ہے
(۶) گھونسے کھاکر یقین کرنے سے الفاظ سے یقین کرنا بہتر ہوتا
ہے (۷) محسود ہونا رحم کے قابل ہونے سے بہتر ہوتا ہے
(۸) ننگی ٹانگون سے موٹے کپڑے بہتر ہین (۹) گرجا مین کبھی نہ
آنے سے دیر کا آنا بہتر ہے (۱۰) خفا آدمی کے سامنے جانا
روزہ دار کے سامنے جانے سے بہتر ہے (۱۱) ترت انکار
کرنا مدت کے وعدون سے بہتر ہی (۱۲) پرانی گاڑی مین بیٹھنا
نئے جہاز مین بیٹھنے سے بہتر ہے (۱۳) سچ سے زحمت اٹھانی
جھوٹ سے راحت پانے سے بہتر ہے (۱۴) بہتر ہے کہ دنیا
تجھکو گنہگار جانے بہ نسبت اسکے کہ خدا تجھکو ریاکار جانے
(۱۵) پائے چوبین پر چلنا تابوت چوبین مین جانیسے بہتر ہے -

# بڑھاپا

جب بڈھا دو گز کے فاصلہ پر ہوتا ہے تو یہودی اوسکی تعظیم کرتے ہین - رومی اس آدمی کو مار ڈالتے تھے جو بڈھے کی تعظیم نہین کرتا تھا -

جرمن؛ سفید بالون کو موت کی کلیان کہتے ہین - راست بازکر سفید بال تاج حیات ہین - گناہگار بڈھے برتن ہین جنین بڑے شگاف ہین اور اونکے اندر کچھ نہین ہے سواے جوکون اور میل کچیل دگناہ اور جہالت کے - وہ چمنی کی مانند ہین کہ مدت کی میل اوسکو جلا دیتی ہے -

افغان ماریتول پرانا ہو مگر مرتبان توڑنے کو کافی ہے -

چینی کپڑے کی تعریف نیئے ہونے کی اور آدمی کی تعریف بڈھے ہونے کی ہے -

عرب بڑھاپے کی متانت جوانی کی نزاکت سے اچھی ہوتی ہے

عبرانی سفید بال دانائی کی نشانی ہے -

افغان (۱) بوڑھا تو مٹی کھاتا ہے (روپیہ بوڑھے آدمی کے لئے ایسا بیکار ہے جیسے مٹی (۲) گدھا بوڑھا ہوجاتا ہے تو بھی اپنے آقا کے گھر کو نہین پہچانتا -

عرب بلی اندھی ہوجائے مگر پھر بھی چوہے کی لئے بیقرار ہے

بنگالی پرانے جھوبڑے پر گوبر کا پھیرنی -

عبرانی بڑھاپا بچھو کے درخت کا تاج ہے جوانی گلونار کی تاج

سنسکرت بڈھا شہوات نفسانی سے متمتع نہین ہوسکتا ہے مگر

وہ اونکو چھوڑتا نہیں وہ بن دانتوں کا کتا ہے جو ہڈی کو چھوڑتا ہے
عربی الشیب من استعمال الطیب و ہجران الحبیب (بڑھاپا خوشبوؤں کے استعمال کرنے و جدائی محبوب سے ہے) (۲) تدارک فی آخر العمر ما فاتک فی اولہ (اول عمر مین جو فوت ہوا ہو اوسکی آخر عمر مین تدارک کرو) (۳) الشیب تدبیر الموت (پیری مرنے کی تدبیر ہے (۴) رسول الموت الشیب (پیری قاصد مرگ ہی (۵) شیبک ناعیک (مارنے والے کی خبر پہنچانے والی تیری پیری ہے (۶) شیخ یعلل نفسہ بالباطل (بڈہا ہے کہ اپنی ذات کو باطل مین مشغول کرتا ہی (۷) الشیخ فی قومہ کالنبی فی امتہ (شیخ اپنی قوم مین ایسا ہے جیسے اپنی امت مین نبی (۸) کفیٰ بالشیب داءً ازروے بیماری پیری کافی ہے۔
ہندی (۱) بوڑھے منہ مہاسے لوگ چلے تماشے (۲) بوڑھے طوطے کبھی پڑھتے ہین (۳) بوڑھی گھوڑی لال لگام۔
کتارا بڈھے کا دل بچوں کا سا ہوسکتا ہے۔ ایک غریب آدمی خالی خیال ہوسکتا ہی۔
مشرقی بڈھا پرانی شراب ہی جسکی تلچھٹ بیٹھ گئی ہے۔
سنسکرت پیری سوکھی ندی۔ درخت بجلی کے گرنے سے گرا ہوا مکان غارت ہونے سے خوف زدہ۔ بے طاقت آدمی جیسے دلدل مین پھنسا ہوا۔
جاپان دن جب ساٹھ برس کی عمر مین ہوتا ہی وہی تین برس بعد چینی سفر سے گھوڑے کی قوت معلوم ہوتی ہے آدمی کی دل کی قوت درازی عمر سے معلوم ہوتی ہے۔

جرمنی (۱) فکر و تردد سے بغیر سالوں کے بڑھاپا آجاتا ہے اور بال سفید ہوجاتے ہین (۲) کوئی ایسا بوڑھا نہین ہوسکتا کہ سیکھہ نہ سکے (۳) بوڑھے احمق بچے دانا کسی کام کے نہین ہوتے (۴) بوڑھے کوچبان کو کوڑے کی آواز کانون کو بھلی معلوم ہوتی ہے

سپین (۱) جو بڈھو لینے ہنسی کریگا وہ پیچھے ہنسے گا پھر روئے گا۔
(۲) بوڑھی لومڑی جال مین دو دفعہ نہین پھنسے گی۔

ڈنمارک (۱) عمر بہت آدمیون کو سفید کردیتی ہے مگر نیک تر نہین بناتی (۲) سب آدمی بہت دنون جینا چاہتے ہین مگر اپنے تئین بڈھا کہوانا نہین چاہتے (۳) بوڑھے آدمیون کی کہاوتین کمتر غلط ہوتی ہین (۴) بڈھون کی تعظیم بچون کی تعلیم چاہیئے (۵) بوڑھے چوہے کو بِل آسانی سے ملتا ہے (۶) بوڑھا بھیڑیا غل سے نہین ڈرتا۔

فرانسیسی بوڑھا بندر چہرہ نہین بناتا۔

اٹلی (۱) بوڑھا چوہا چوہے دان مین نہین آئیگا (۲) بوڑھا بیل سیدھی بیل لگاتا ہے۔

فارسی (۱) پیری و صد عیب چنین گفتہ اند (۲) چون چل آمد فرو ریزد پر و بال + چو شصت آمد نشست آید بدیوار (۳) در عمر ہشتاد سالگی مشق تنبور می کند کہ در گور بنوازد (۴) تار پیری و پود مرگ یک ست (۵) پیر شو بیاموز (۶) پیر کہ دم ز عشق زند بس غنیمت ست + از شاخ کہنہ میوہ نورس غنیمت ست (۷) آخر پیری وداع عمر است (۸). آخر بہ جنال مے رود عمر۔

# بادشاہ و بادشاہی و آقائی و نوکری

فرانسیسی (۱) شریف بادشاہ اپنے تئین سکہ کی مہار کبادِ نہین دیتا
سپین (۱) اگر بادشاہ ایک سیب لے تو اوسکی نوکر سارا درخت لیر
(۲) جس کے دو آقا ہون وہ ایک کا ہورہے (۳) دوزخ کی
بادشاہی بہشت کی خدمتگاری سے اچھی ہوتی ہے (۴) جیسا
بادشاہ ویسی رعیت تتھا راجا بیتھا پرجا (۵) جیسا آقا ویسا اوسکا نوکر
ڈچ (۱) سب بادشاہزادے نہین ہوتے کہ بادشاہ کے ساتھ سوار
ہون (۲) جو بادشاہ کا ہے وہ بادشاہ کو دو اور جو خدا کا
ہے وہ خدا کو دو (۳) بادشاہ کے کہنے سے پانچ کو جفت عدد
ماننا پڑتا ہے (۴) بادشاہ بننے کے لئے ہر قانون شکستہ
ہو جاتا ہے -

ڈنمارک (۱) اچھا بادشاہ اچھے قانون سے بہتر ہوتا ہے (۲)
اکثر شاہانہ دل پھٹے ہوئے کپڑون مین چھپے ہوئے ہوتے ہین
(۳) قیدی بادشاہ سے آزاد پرند اچھا ہوتا ہے (۴) سلاطین و امرا
کے ہاتھ دراز ہوتے ہین مگر وہ آسمان تک نہین پہونچتے -
(۵) ولیون سے بادشاہ اور امیر ٹھٹھا کرسکتے ہین (۶) دنیا پر چھوٹے
دماغ کے آدمی فرمان روائی کر رہے ہین

جرمن (۱) جب بادشاہ اور بادشاہزادے ستار بجائین تو رعایا
ناچے (۲) جیسا آقا ویسا اوسکا کام (ویسے اوس کے نوکر)
(۳) جیسی بیگم ویسی لونڈی -

فارسی خلاف رائے سلطان رائے جستن + بخونِ خویش باید دست شستن

(۲) دہ درویشے در گلیمے بخسپند دو بادشاہ در اقلیمے نگنجند (۳) رعیت
مصلحت خویش خسروان دانند (۴) شاہ اگر لطف بے عدد راند
بندہ باید کہ حد خود داند (۵) شاہان چہ عجب گر بنوازند گدا را
(۶) شاہان کم التفات بحال گدا کنند (۷) قرب سلطان آتش است
از بوے بترس (۸) ہر عیب کہ سلطان بہ پسندد ہنر است۔
(۹) ہرکہ سلطان مرید او باشد * گر ہمہ بد کند نکو باشد
(۱۰) ہرکہ گریزد ز خراجات شاہ * بارکش غول بیابان خواہد بود
(۱۱) ہر کہ شمشیر زند سکہ بنامش خوانند۔
عربی (۱) البلاد بالولاۃ کاللہب للذہب (بادشاہی کے لیے بلا
ایسی ہے جیسی کہ سونے کے لیے آگ) (۲) ثلاثۃ لا امان بہا
البحر و النار و السلطان (تین چیزوں سے امان نہیں۔ بحر سے
آگ سے۔ سلطان سے (۳) السلطان العادل خیر من مطر وابل
(منصف بادشاہ بسال آیندہ کے باران سے بہتر ہے) (۴) السلطان
ظل الرب و فضل البر (بادشاہ سایہ پروردگار ہے اور
فضیلت نکوکار (۵) السلطان احوج الی العقلاء من العقلاء
الی السلطان (۶) ظل السلطان ظل اللہ (۷) عز الملوک فی کثرۃ
المہالک (بادشاہوں کی عزت مہلکوں کی کثرت میں ہے) (۸)
مخالفۃ الملوک عار فی العاجل و نار فی الآجل (بادشاہوں
کی مخالفت دنیا میں ننگ ہے اور آخرت میں نار ہے) (۹)
ملازمۃ الملوک حسن السلوک (بادشاہوں کی ملازمت نیک روش
ہے (۱۰) ملک غشوم خیر من فتنۃ تدوم (ظالم بادشاہ اس فتنہ
سے بہتر ہے کہ ہمیشہ رہے (۱۱) الملک لمن غلبہ (ملک اوسکے

واسطے جو غالب ہو) (۱۲) الشریف من شرفہ السلطان (شریف وہ ہے جسکو بادشاہ شرف دے) (۱۳) طاعت الولاۃ بقاء العز (حاکمون کی فرمان برداری عزت کا باقی رہنا ہے) (۱۴) کلام الملوک ملوک الکلام (بادشاہون کا کلام بادشاہ کلامون کا ہی) (۱۵) الناس علی دین ملوکہم (آدمی اپنے بادشاہ کے دین پر ہوتے ہین) (۱۶) فعل الملوک ملوک الافعال (بادشاہ کے کام کامون کے بادشاہ ہوتے ہین)

## پرند

فرنگستانی (۱) پنجرے مین ایک پرند ہوا کے سو آزاد پرندون کی برابر قیمت رکھتا ہے (۲) پرند خواہ کیسا ہی چھوٹا ہو اپنا گھونسلا ڈھونڈھتا ہے (۳) جیسے پرند گاتے ہین ویسے ہی اونکے بچے چون چون کرتے ہین (۴) سیاہ مرغی سفید انڈا دیتی ہے (۵) اچھا پنجرا پرند کو خوراک نہین کھلاتا (۶) باز کے بیاہ مین مرغی بہتر پرند ہے (۷) ہر پرند اپنے کوڑی پر دلیر ہے (۸) اڑتا کوا ہوا مین کچھ نہ کچھ پکڑ لیتا ہے -

## پیر - مرشد - جوگی - سادھو وغیرہ

جرمن پیرون سے لڑو نہین یا لڑو تو ایسا کہ وہ مرجائین (۲) رونے والے پیر اور ہنسنے والے مہمان سے ہوشیار ہو (۳) اگر ولی کرامتین نہ کرے تو اوسکی بات کا یقین نہ کرو (۴) جوگی جوہے چوہیان کیڑے کمتر بغیر نقصان پہنچاسے جدا ہوتے ہین (۵) دیوون کی مرضی کے خلاف بہشت مین نہین جا سکتا (۶)

(۶) نوجوان عورتوں پر ہمہ خوشی سے مسکراتے ہین -
سپین کھات دلی نہین مگر جہان پڑتی ہے وہان اپنی کرامت دکھاتی ہے. (۲) اولیا حمقا معلوم ہوتے ہین (۳) جوگی کے گھر کے آگے اپنا اناج سکہانے کے لئے نہ پھیلاؤ -
پرتگیز (۱) کھلا ہوا دروازہ ولی کی نیت کو بھی ڈاواڈول کرتا ہی (۲) ولیون کے الفاظ بلی کے پنجے -
ترک گھر مین تین شیطان ہوتے ہین - پیر - بندر - جون -
ڈنمارک پیر کی جیب آسانی سے پر نہین ہوتی -
فارسی پیران سخنے پرند مریدان مے پرانند (۲) پیر من خس است اعتقاد من بس است - عربی بہلول الشریف عیار دگانو کا پیر عیار ہوتا ہے +

# پیش بینی و احتیاط و حزم

عرب جب تک گرگٹ ایک درخت کو نہین چھوڑتا کہ دوسرے پر قبضہ نہین کرلیتا -
چانک دانشمند جب ایک قدم اٹھاتا ہے کہ دوسرے قدم پر مضبوط کھڑا رہتا ہے اور اپنی جگہ کو جب تک نہین چھوڑتا جب تک یہ نہین سوچ لیتا کہ اوسکو کہان جانا ہے -
عرب اگر جھوٹون کا سر نہین پکڑ سکتے تو انکی دم ہی پکڑ لو -
روسی اچھی لومڑی کے بل کے تین دروازے ہوتے ہین -
مالابار دوڑنے سے پہلے زمین کو دیکھ لو -
افریقہ کوئی دریا کو دونو پاؤں سے نہین ناپتا -
عرب صبح کی سردی کے دھوکہ مین دن کی گرمی کے لئے پانی

کا سامان نہین کرتا -

**افغان** دشمن گو ریت کا رسہ ہی کیون نہ ہو اسکو سانپ جانو
(کسی دشمن کو حقیر نہ جانو)

**بنگالی** ہم کو جال ڈالنا چاہیے کہ مچھلیان کثرت سے کھائین

**گجراتی** پہڑھے ہاتھون سے گھی نہین نکل سکتا -

**ترک** بیوقوف کے سامنے پتھر کا ذکر نہ کرو مبادا وہ اوسکو
تمھارے سر پر نہ مارے -

**تامل** چیونٹیان بارش سے پہلے اپنے انڈون کو بلندی پر لیجا

**ترک** شہد کی مکھیون پاس بغیر سر ڈھکے نہ جاؤ -

**جرمنی** (۱) آدمیون کا آگاہ ہونا آدھی نجات ہی (۲) میخ سے نعل
بچتا ہے - نعل سے گھوڑا - گھوڑے سے آدمی - آدمی سے قلعہ -
قلعہ سے کل مملکت (۳) جب تک یہ نہ جان لو کہ روٹی ہے
یا پتھر کا لوٹ نہین (۴) اگر تم کٹوانا نہین چاہتے تو ریچھ سے مت
لڑو (۵) اپنا غلیظ پانی نہ پھیکو جب تک صاف پانی نہ ملے
(۶) جب تک پرانے جوتے نہ پھیکو کہ نئے تم کو نہین (۷) اگر
تمھارے ترکش مین تیر نہ ہون تو تیر اندازون کے ساتھ نہ
جاؤ (۹) اگر تم آگ چاہتے ہو تو خاکستر مین تلاش کرو -

**پرتگیز** (۱) بغیر دیکھے بیو نہین بغیر پڑھے دستخط نہ کرو (۲) اپنے
حکم کی آپ تعمیل کرو تو فکر و تردد سے چھوٹ جاؤ گے (۳)
حکم دو اور خود کچھ کرو تو کچھ نہین ہوگا -

**ڈچ** (۱) دو رو آدمی سے ہوشیار رہو (۲) پرند بہت اونچا
نہین اڑتا اسلیئے کہ اوسکو خوراک کے لیئے زمین پر آنا پڑتا ہے

(۳) آدمی راہ سے پھر آنا گمراہ ہونے سے بہتر ہے -
ڈنمارک (۱) مکان پر جھوٹا قفل بالکل قفل کے نہ ہونے سے بہتر ہوتا ہے (۲) جو انتقام لینا چاہتا ہے وہ اپنی حفاظت کرے
فرانسیسی ہوا کے موافق اپنے فرغل کو درست کرو -
فارسی (۱) داشتہ آید بکار گرچہ بود زہر مار (۲) در بیشہ گمان مبر کہ خالیست + شاید کہ پلنگ خفتہ باشد (۳) جائے بہ نشیں کہ بر نخیزی (۴) چرا کارے کند عاقل کہ باز آید پشیمانی (۵) راز دل جز بیار نتوان گفت (۶) راز خود با یار خود چندانکہ بتوانی مگو (۷) علاج واقعہ قبل از وقوع باید کرد (۸) مرد آخر بین مبارک بندہ ایست -
عربی اول الحزم مشورہ (اول ہوشیاری حزم ہے) (۲) الحزم سوء الظن (حزم بدگمانی ہے)

# تاجر و تجارت

عربی (۱) التاجر الجبان لا یربح و لا یخسر (ڈرپوک سوداگرون کو نہ نفع ہوتا ہے نہ نقصان) (۲) التاجر الجبان محروم (ڈرپوک سوداگر محروم ہوتے ہین) (۳) التاجر یخرج من کیسہ ہجم الذباب علی طبق ولا ینقص منہ راس بق (تاجر اپنے کسب سے خارج کردیتا ہے طباق پر مکھیون کے ہجوم کو اور اس میں سر پشہ کم نہین ہوتا) (۴) التجارۃ ینبوع المال - (سوداگری مالون کے چشمے ہین -
جرمن آج سوداگر کل فقیر -

ڈریج سوداگرون کے مال اسباب کا مدد جزو رہتا ہے -

# تجربہ

عربی (۱) تجربہ المجرب. تضیع العمر (آزمودہ را آزمودن ضائع کردن عمر است (۲) التجربتہ مراۃ العقل (تجربہ آئینہ عقل ہے) (۳) من جرب المجرب حلت بہ الندامت جس مجرب کو آزمایا اسپر شرمندگی اتری

# تربیت و تعلیم

چانک اگر ما باپ بچون کی تعلیم و تربیت نہ کرین تو وہ اونکے دشمن ہین - سوسائٹی مین یہ بچے ایسے معلوم ہون گے جیسے لم ڈھنگوون مین بگلے -

جاپان موتی بغیر پالش کے چمکتے نہین -

ملایا (۱) بھینس کے کٹڑہ کو تعلیم کی ضرورت نہین -(۲) موسل کوٹتے کوٹتے لاٹھی بن جاتا ہے (۳) بچون کو جھوٹ بولنا سکھانا ایسا ہی جیسا کہ ہمیون کو پھوڑا دکھانا (۴) بھینس کی تعلیم شیر ہے -

ڈنمارک آدمی جیسا گھر مین سکھایا جاتا ہے ویسا ہی وہ باہر کام کرتا ہے -

فارسی (۱) تربیت نا اہل را چون گردگان بر گنبد ست (۲) انچہ در طبع تو بیاید راست ہے تو نہ ہمیدہ مگو کہ خطا ست (۳) بلقمان حکمت آموختن چہ سود -

# تندرستی

ہندی ایک تندرستی ہزار نعمت ہے -
فرانسیسی (۱) تندرستی افلاس کے ساتھ آدھی دیوانگی ہے
(۲) جو دلی تندرست نہین کرتا اُس پاس لوگ کم جاتے ہین (۳)
جس پاس تندرستی نہین اوس پاس کچھ نہین -
فارسی تندرستان را نباشد درد ریش -

## تواضع و تکبر

متواضع بچے کی مانند ہی چیونٹی جو بلند نہین چڑہتا وہ گرتا نہین
روسی جیسے اندھا نہین دیکھ سکتا ایسا مغرور -
سرما جب تک زینہ پر نہ چڑہو گے چھت پر نہ پہنچو گے -
فارسی (۱) تواضع ز گردن فرازان نکوست (۲) تواضع دو سردار
(۳) تکبر عزازیل را خوار کرد (۴) تواضع کم کن در مبلغ افزا (۵)
متواضع خاک ست کہ کف پاے شاہ و گدا یکسان می بوسد (۶)
نہد شاخ پر میوہ سر بر زمین -
عربی تکبر دافع المتکبرین و تواضعوا مع المتواضعین (مغروروں سے
غرور کرو اور متواضعین سے تواضع) (۲) تواضع المرء یکرمہ (تواضع
آدمی کو بزرگ کرتی ہے) (۳) تاج المروۃ التواضع (مروت کا تاج تواضع ہی)
اٹلی مغرور گھوڑے پر جاتا ہے اور پیدل آتا ہے جرمن
معزور گرتا ہے - ڈنمارک عیبون کے عذر کی کوئی برداشت نہین کرتا
اٹلی مغرور مفلس اور دولتمند کنجوس حقیر ہوتے ہین -

## توبہ

(۱) موت کے وقت توبہ ایسی ہے جیسی کہ جنگ ہو نے لگے تو

تو تلوار بنالے۔
گجراتی جب پیاس لگے تو کنواں کھودے۔
روسی مہم کے لئے پہلے سے تیاری چاہیئے۔
تیلگو تین چیزوں سے آدمی چند روز توبہ کرتا ہے اول سفر کی محنت مین دوم وعظ کے اثر سے سوم موت کی نظر سے۔
چینی جب گھوڑا ناہموار جگہہ سے گرنے کو ہوا تو باگ کھینچی۔ جب جہاز ڈوبنے کو ہوا تو اوسکے چھید بند کئے۔
عربی (۱) اذا عرفت الحوبہ قبلت التوبۃ (جب گناہ پہچانا جاتا ہے تو توبہ قبول کی جاتی ہے) (۲) ترک الذنبہ الیسر من طلب التوبۃ (گناہ کا چھوڑنا توبہ کی طلب سے آسان ہے) (۳) توبۃ الجانی اعتذارہ (گناہ گار کی توبہ اسکا عذر چاہنا ہے)
فارسی توبہ برائے شکستن ست (۲) صدبار اگر توبہ شکستی باز آ (۳) توبہ فرمایان چرا توبہ کمتر کنند۔
ترک توبہ کے آنسو ٹھنڈے ہوتے ہین۔
جرمن توبہ دل کی دوا ہے۔
فرانسیسی توبہ بڑی گران قیمت ہے۔

# ترغیب

ترغیب سے مراد یہ ہے کہ گناہ کی طرف رغبت ہو یا برے کام کے اسباب ایسے جمع ہوجائیں کہ وہ برائی کی طرف لیجائیں گناہ کی ترغیب ٹھوکر کھانے کا پتھر۔ بے احتیاط کے پھسلانے کا جال۔ شیطان کا حیلہ۔ گوشت مین خار۔ آتش زن۔

ہم کو گناہ سے ایسا بھاگنا چاہیئے جیسے کہ سانپ کی صورت سے۔
**افغان** جوتے کا امتحان پاؤں سے ہوتا ہے آدمی کا امتحان وقت سے
**ترک** اگر بھیڑئے کے ساتھ رہو گے. تو گیدٹ نزدیک ہونگے۔
**بھاگوت گیتا** جو کچھوے کی طرح اپنے اعضا سے کام لیتا ہے کہ اپنے حواس کو بُری خواہشوں سے بچاتا ہے، اوسکی دانائی مستحکم ہے
**چینی** (۱) بتوں کے کپڑے پہن کر آگ بجھانے جانا خوفناک ہے (گناہ کرنا ایسا ہے) (۲) خوبصورت دم نہیں دیتے بلکہ آدمی اپنے تیئں آپ دم دیتا ہے -(۳) فراغت سے شہوت پرستی پیدا ہوتی ہے -
**روسی** (۱) مرشد تو چلتے ہوئے رستے پر چلتا ہے اور شیطان عضب کی پھلانگیں مارکر آتا ہے (یعنی غیر متوقع مقاموں سے آتی ہے) (۲) بھیڑیا گنہگار ہے کہ بھیڑ کو کھاتا ہے بھیڑ گنہگار نہیں جو جنگل میں آوارہ پھرتی ہے (ہمکو خود ہوشیار ہونا چاہیے کہ برے رستے میں
**ترک** (۱) دل بچہ ہے جو چیز دیکھتا ہے اوسے مانگتا ہے -
(۲) آدمی کو شیطان بہکاتا ہے مگر سست آدمی شیطان کو بہکاتا ہے

# جلدی و عجلت و تعجیل

**امثال سلیمان** جو جلدی چلتا ہے وہ ٹھوکر کھاتا ہے -
**ترک** قدم بقدم ہم زینہ پر چڑھتے ہیں -
**تیلو گو** لڑکے سے پوچھا کہ مارنے سے پہلے کیوں روتا ہے اوس نے کہا کہ تم مارو گے -
**افغان** پانی پر پہنچنے سے پہلے کپڑے اُتارے (آب ندیدہ

موزہ از پا کشیدم)

چینی احمق پرند سب سے پہلے اڑ جاتے ہیں -

روسی جلدی مکھیوں کے پکڑنے میں اچھی ہے -

سنسکرت مرض ناسور - داغ - مدت میں جائیں گے آہستہ آہستہ قدم اٹھاؤ -

عربی (۱) التاخیر من الرحمن و التعجیل من الشیطان (خدا کی طرف سے تاخیر شیطان کی طرف سے تعجیل) - (۲) العجلتہ یورث الندامت (۳) العجلتہ احنت الندامت (۴) العجلتہ آخرہا الندامت - (۵) عاقبت الصبر الی السلامت و عاقبت العجلتہ الی الندامت - سب کا مطلب یہ ہے کہ عجلت سے ندامت ہوتی ہے -

فارسی ای ز فرصت بے خبر در ہر چہ باشی زود باش -

ڈچ (۱) جلدی خرابی کرتی ہے (۲) جلدی کی ابتدا غفلت ہے اور انجام ندامت ہے (۳) جلدی کے سوالات دیر کے جوابات چاہتے ہیں (۴) جلدی میں تیز دوی اکثر کامیاب نہیں ہوتی -

فرانسیسی فرصت میں جلدی کرو -

# جھگڑا - فتنہ و فتنے

امثال سلیمان جھگڑے کا شروع ہونا بند پانی کا ٹوٹنا ہے اسلئے بہتر ہے جھگڑا شروع نہ ہونے دو - جیسے بندھ میں ایک چھوٹا سا سوراخ خود بخود بھنبھناتا بنا لیتا ہے ایسا ہی چھوٹا سا جھگڑا بڑھ جاتا ہے -

تامل (۱) جس طغیانی نے بندھ توڑا ہے کیا وہ کسی کے بلانے

سے پھر آسئے گی (۲) جہان کتے ہونگے وہان جھگڑا ہوگا۔
وی من اگر جنگل مین ایک خشک درخت ہو تو اوس کی رگڑ سے شعلہ پیدا ہوگا جو باقی درختون کو جلادے گا ایسے ہی خاندان مین ایک کمینہ مفسد اوسکو برباد کردیگا۔
بنگال جاتا ہے سوئی کے ناکہ کی برابر نکلتا ہے ہل کی برابر۔
جاپانک قرض کا چکانا۔ آگ کا بجھانا۔ بیماری کا دور کرنا جھگڑا مٹانا اچھا ہے اگر وہ بڑھ جائین تو پھر وہ دور نہین ہوسکتے۔
سرویا ایک جھگڑے سے سو گناہ پیدا ہوتے ہین۔
عرب (۱) الفتنۃ اشد من القتل (فتنہ زیادہ اشد قتل سے ہے)
فارسی فتنہ را مکن بیدار (۲) فتنہ در خواب ست بیدارش مکن۔
(۳) درختے کہ اکنون گرفت ست پاے ٭ بہ نیروے مردی برآید زجاے
ڈنمارک بڑے جھگڑے ہان و نہین سے پیدا ہوتے ہین۔
سپین بڑے جھگڑون مین سچ نہین رہتا۔

## جھوٹ - سچ

عربی الکذب اعظم الخطایا (سب سے بڑا گناہ جھوٹ ہے) (۲) الکذوب متہم و ان صدقۃ بہجتہ و صحت حجتہ (بڑے جھوٹے آدمی کی زبان کیسی ہی سچی اور دلیل صحیح ہو مگر اوس پر تہمت ہی رکھی جاتی ہے) (۳) من کذب فجر و من فجر ہلک (دروغ گو فاجر ہوتا ہے اور فاجر ہلاک ہوتا ہے (۴) لا خیر فی ما دون الصدق فی الحدیث (ہر سخن کا ندران بناشد صدق ٭ ہیچ خیر دران سخن نبود) (۵) من صدق فی مقالہ زاد فی جمالہ (جو شخص مقال مین سچا ہے

دہ جمال مین زیادہ ہی (۶) اصدق المقال مانطقت بہ صورۃ الحال
(وہ بات سچی زیادہ ہوتی ہے جو صورت حال کو کہتی ہے۔
(۷) صدق المرء نجاتہ (آدمی کی سچائی اوسکی نجات ہی) (۸) الحق مُرٌ
(سچ تلخ ہوتا ہے) (۹) حق یضر خیر من باطل یسر (سچی بات سی
ضرر پہنچے یہ بھلائی بہ نسبت اوسکے کہ جھوٹ سے خوشی ہو
(۱۰) الحق یعلو و لا یعلیٰ (سچی بات بالا ہوتی ہے، اسپر کوئی بالا
نہین ہوتا) (۱۱) جولۃ الباطل ساعۃ و جولۃ الحق الی الساعۃ
(باطل کی جولانی ایک ساعت مین اور حق کی جولانی قیامت تک ہے
فارسی راستی موجب رضای خدا ست (۲) راستی را زوال کی باشد
(۳) راستی آور کہ شوی رستگار (۴) راست گو را ہمیشہ راحت
و بہیش ست (۵) راستی کوئی در رزق خود خلل (۶) رست دروغ
بگردن راوی (۷) دروغ گو را تا بہ خانہ باید رسانید (۸) دروغ
مصلحت آمیز بہ از راستی فتنہ انگیز (۹) بیش دروغ ہرکس لا جواب
ست (۱۰) جہان دیدہ بسیار گوید دروغ —
فرانسیسی (۱) جو دور سے آتے ہین وہ بے دھڑک جھوٹ بولتی
ہین (۲) اشراف آدمی کبھی جھوٹ نہین بولتا (۳) بہت بولنے والا
بڑا جھوٹا ہوتا ہے (۴) جسکی نالش کرنے کی عادت ہوتی ہی وہ
جھوٹا ہوتا ہے (۵) خواب جھوٹے ہوتے ہین (۶) جھوٹ کیسا ہی تیز
رفتار ہو مگر سچ اوسکو گرفتار کر ہی لیتا ہے (۷) سچی ہستی سب
سے زیادہ بڑی ہوتی ہی (۸) سچ بڑے بڑے جھگڑون مین الگ
ہو جاتا ہے (۹) سچ ایسا ہوتا ہی کہ ہر شخص کو بھونکتا اور
مارتا ہے (۱۰) جو سچ ہے وہ ممکن ہے (۱۱) تمام سچی باتونکا کہنا

اچھا نہین ہوتا -
**اٹلی** (۱) بڑے جھوٹے آدمی کو بڑا حافظہ درکار ہے (۲) لنگڑے سے زیادہ جلد جھوٹا پکڑا جاتا ہے (۳) اگر جھوٹا بنا چاہتے ہو تو شیخی باز کا یقین کرو (۴) جو کچھہ نہین کہتا وہ کبھی جھوٹ نہین بولتا (۵) اگر جھوٹ کا یقین ہوجائے تو اوسکو سچ کے ساتھہ پیوند کردو (۶) ایک جھوٹ کے پیچھے دس جھوٹ لگے ہوئے ہوتے ہین (۷) تھوڑا سا سچ بڑے جھوٹ کو پاس کرادیتا ہے (۸) جب تک کسی چیز مین سچ نہین ہوتا اوسکا ذکر نہین ہوتا - (تا نباشد چیزکے مردم نہ گویند چیزہا) (۹) ہزار خیالات ایک بات کو سچ نہین کر سکتے (۱۰) سچ آدمی کو غصہ دلاتا ہے (۱۱) سچ کی ایڑی کے پیچھے ایسے لگے نہ چلو کہ وہ لات مار کر تمھارے دانت توڑ دے -
**جرمنی** (۱) جھوٹ برف کی طرح پگھل جاتا ہی (۲) جھوٹ بولنا اول قدم پھانسی کی طرف رکھنا ہی (۳) ایک جھوٹ بولو گے تو ایک سچ سنو گے (۴) عاشق - شاعر - گوئیے جھوٹ بولنے کا استحقاق رکھتے ہین (۵) ضرورت کے وقت جھوٹ بولنے مین کچھہ برائی نہین (۶) جو بہت کہتا ہی اوس مین کچھہ سچ ہوتا ہے (۷) سچ کونون مین نہین رینگتا (۸) سچ کو کہین پناہ نہین ہے (۹) سچ مختصر جواب دیتا ہی جھوٹ ہیرپھیر کرکے جواب دیتا ہے (۱۰) تا وقت سچ جھوٹ کی برابر ہوتا ہے (۱۱) جھوٹ وقت کی بیٹی ہے (۱۲) سچ زبان کو تیز کردیتا ہے (۱۳) سچے آدمی کا گھر بہت دلون کھڑا رہتا ہے -

سپین (۱) جو ہمیشہ مجھ سے جھوٹ بولتا ہے وہ مجھے دھوکا نہیں دیتا ہے (۲) جھوٹ کی چھوٹی ٹانگیں ہوتی ہیں (۳) جھوٹ ٹیکس نہیں دیتا (۴) جھوٹ وگپ ہاتھ میں ہاتھ دیکر چلتی ہیں (۵) میری بگیں مجھے پسند نہیں کرتیں اسلئے کہ میں اونکو کہتا ہوں کہ سچ ہے (۶) بری خبریں اکثر سچ ہوا کرتی ہیں (۷) سچ اور تیل ہمیشہ سطح پر آتے ہیں -

ڈنمارک جھوٹ شیطان کی بیٹی باپ کی زبان بولتی ہے (۲) جھوٹ اپنے وعدہ کرنے سے تھکتا نہیں (۳) جھوٹ آگے سفر کرتا جاتا ہے اور بڑھتا جاتا ہے (۴) جو سرگوشی کرتا ہے وہ جھوٹ بولتا ہے (۵) جھوٹ اور گپ کی اولاد بڑی کمبخت ہوتی ہیں (۶) سچے آدمی کے لئے دروازے بند ہوتے ہیں (۷) سچی عورت کے دوست کم ہوتے ہیں (۸) سچ کے لئے مصیبت سہنی جھوٹ کے راحت پانے سے بہتر ہی (۹) دیر سویر سچ ظاہر ہوجاتا ہی (۱۰) بہت آدمی سچ کے شوقین ہوتے ہیں مگر کام جھوٹے کرتے ہیں (۱۱) سچا کام کرکے پستاؤ نہیں (۱۲) سچ کے چشمہ پر جھوٹ کے خط کھنچے ہوئے ہیں -

ڈچ (۱) سچ بڑی تلخ غذا ہوتی ہے (۲) بڑے بہاختوں میں سچ جاتا رہتا ہے (۳) سچ کو ایسا سموؤ کہ بھلا معلوم ہو -

چینی جھوٹا مرد ایسا لوہا ہے کہ جس سے فولاد نہ بنے اور جھوٹی عورت بوسیدہ گیاہ اور الجھا ہوا سن ہے -

افغان جھوٹ بولنا کوٹھے پر سے گرنا ہے -

بنگال (۱) ہاتھی کے دانتوں اور بہادر کی تلوار سے زیادہ سچ

استوار ہوتا ہے (۲) جھوٹ چھڑکاؤ کا پانی ہے باقی نہین رہتا (۳) سچ ایسا ہے کہ پانی مین نہین ڈوبتا۔
مال بودھہ جھوٹ کے پاؤن نہین۔
ہندی سانچ کو آنچ نہین۔
اردو ہندی (۱) اتنا جھوٹ بولو جتنا آٹے مین نمک (۲) جھوٹے کے آگے سچا روئے۔ (۳) راست گو مفلس مجلس مین جھوٹا (۴) جھوٹے کو گھر تک پہنچانا چاہیے۔ یہ مثل (اتبع الکذاب لباب الدار) کا ترجمہ ہے

# چور و چوری

فرانسیسی (۱) جو پھیلے کو پکڑتا ہے وہ اتنا ہی گناہ کرتا ہے جو اسکو بھرتا ہے (۲) وہ بھی چور ہے (بڑا چور ہے) جو چور کے چوری کرے (۳) دزدیدہ شے معلوم ہوجاتی ہے (۴) گھر کے چورون کا کچھہ علاج نہین (۵) جنگ چور بناتی ہے صلح انکو پھانسی دیتی ہی (۶) عہدہ بغیر تنخواہ کے چور بناتا ہے۔
اٹلی (۱) اگر مین چور ہون تو میرے ہم خانہ سے پوچھو (۲) آدمی کو چرانا جاننا کافی نہین بلکہ اسکا چھپانا بھی جاننا چاہیئے (۳) چھوٹے چورون کی گردن لٹکائی جاتی اور بڑے چورون کے پیچھلے۔
جرمنی (۱) چور چرانے سے کمتر دولتمند ہوتے ہین (۲) سب چور نہین ہوتے جنپر کتّے بھونکین (۳) چور اگر دینے سے نہ دینا بہتر ہے (۴) چوری کرنے سے دغا دینا معزز ہے (۵) جب مہمان چور ہو تو اوسکا مال چرانا مشکل ہے (۶) مبادلہ چوری نہین (۷) اگر

کوئی دیکھ لے تو مین ہنسی کرتا ہون اور نہ دیکھے تو چوری۔

**سپین** (۱) اگر بھانگی نہ ہوتے تو چور بھی نہ ہوتے۔

**پرتگیز** (۱) چور کو تم دیانت دار بنانا چاہو تو اوسپر اعتبار کرو

**فرنچ** (۱) سو درزی۔ سو بورچی۔ سو جلاہے تین سو چور ہین (۲) چور اپنے موقع کی تاک مین رہتا ہے (۳) چور نے کہا کہ ہر کام کی ابتدا مشکل ہوتی ہے اور اہرن سے چرانا شروع کیا (۴) چرانے سے بھیک مانگنا بہتر ہے (۵) چھوٹے چور لوہے کی زنجیرین اور بڑے چور سونے کی زنجیرین پہنتے ہین (۶) جسکے ہان بہت نوکر ہین اوسکے ہان بہت چور ہین۔

**ڈنمارک** (۱) چور یہ خیال کرتا ہے کہ ہر آدمی چور ہے (۲) ہم چھوٹے چورون کو پھانسی دیتے ہین بڑے چورون کو بھاگنے دیتے

**فارسی** (۱) دزد از خانہ مفلس خجل آید برون (۲) دزد مشتاق تر از صاحب کالا باشد (۳) دزد باش و مرد باش (۴) دزد جوانمرد بہ از بازرگان بخیل (۵) دزد نا گرفتہ سلطان است۔ (۶) دزد دانا میکشد اول چراغ خانہ را (۷) دزد من با خانہ میدزدد متاع خانہ را۔ (۸) کہن دزد شب از مردہ نترسد و روز از زندگان ہرد (۹) آفرین بر بناش اول

**اردو ہندی** (۱) چور چوری سے گیا کیا ہیرا پھیری سے بھی گیا (۲) چور کا شاہد چراغ (۳) چور کا بھائی گٹھ کترا (۴) چور کے گھر مین مور (۵) چور کی ڈاڑھی مین تنکا (۶) چور کو چور پہچانے (۷) چوری اور سر زوری (۸) چوری کا گڑ میٹھا (۹) چور گٹھڑی لے گیا بیگاریون کو چھٹی ہوئی (۱۰) چیز نہ رکھے

آپنے اور چورون گالی دے (۱۱) الٹے چور کوتوال ڈانڈے

# حسد

حسد مین ہڈیان بوسیدہ ہوتی ہین۔ جسم کے قوا کا قیام ہڈیون پر ہے اگر انمین بوسیدگی شروع ہو تو سارے جسم مین بیماری پھیل جاتی ہے آہستہ آہستہ سخت تکلیف سے موت آتی ہے پس حسد روح کی بوسیدگی ہی۔ حسد آدمی کے خوشی کے پیالہ کو زہر سے بھرتی ہے اور اورون کی مسرت کو اپنے سینہ مین جھڑ ونکا چھتہ بناتی ہے حسد روح کا ناسور سوزان ہی۔ وہ حاسد کی شکنجہ فرسائی کا آلہ ہے وہ ایسا گناہ ہے کہ روح کو رنج و الم کا مزہ چکھاتا ہے۔ حاسد کی غذا ایسی خراب ہی کہ وہ اوسکو کھاتی ہے جو اوسکو اورون کے رنج سے خوشی ہوتی ہے وہ کانٹے دار جھاڑی ہے جیپر بچھو بیٹھتے ہین وہ نیکیون کی بد مزاج ترجمان ہی۔ ایک دبلی زرد رو مردار ہے جسکو بھتنے نے زندہ بنایا ہے۔ حسد سے اپنے تئین رنج ہوتا ہے اور اپنے لئے ایسی مضر ہی جیسے کہ لوہے کو زنگ اور کپڑے کو کیڑا اسلئے اوسکو استخوان بوسیدہ کہتے ہین وہ غرور سے پیدا ہوتی ہے طمع اور شہوات و ناراضی پر خاتمہ ہوتا ہی حسد دوسرے کی بہبودی۔ جائداد۔ تقدس۔ عزت۔ شہرت لیاقت پر ناراضی سے پیدا ہوتی ہے۔ دنیاوی چیزون مین حسد کرنا فرو مائگی ہی۔ روحانی چیزون مین شیطنت ہی۔ اول اول ہم جانورون کے ساتھ شریک ہوتے ہین جو ایک دوسرے کا شکار چھینتے ہین اور درندگی کرتے ہین۔ دوم مین ہم شیطان یا مردود ملائکہ

بنتے ہین جو خود مسرت سے محروم ہوئے ہین اور اوپنر حسد کرتے
ہین جو خوش ہوتے ہین -
**بنگال** دوسرے آدمی کی دولت دیکھنے ہین یہ اچھا نہین ہر کہ ہم
اپنی آنکھون پر زخم پہنچایئن -
**ترک** کوئی پہاڑ ایسا نہین جسپر پالا نہ پڑے کوئی بڑا آدمی نہین
جس سے کوئی حسد نہ کرے -
**مشرقی** نیکی پر حسد ہوتی ہے کوئی بے پھل درخت پر پتھر
نہین مارتا -
**تامل** حسد بجائے خود سزا ہے -
**جاپان** ناسور والون پر مجذامی حسد کرتے ہین -
**عبرانی** (۱) حسد کے کان سب چیزون کو سُنتے ہین (۲) غصہ و
حسد عمر گھٹاتے ہین - حاسد نظر بد لگاتے ہین - حسد سے موت
اپنے وقت سے پہلے آتی ہے -
**عربی** الحسد یقتل الحاسد قبل ان وصل الی المحسود (حاسد کو
اس سے پہلے قتل کرتی ہے کہ وہ محسود پر اثر کرے (۲) الحسد
للصدیق من سقم المودة (دوست پر حسد مروت کی بیماری کے سبب
سے ہوتی ہے) (۳) صحت الجسد من قلت الحسد (جسد کی صحت
حسد کی کمی سے ہوتی ہے - (۴) المحسود مهموم (حاسد غمگین ہو
**فارسی** توانم اینکہ نیازارم اندرون کسے + حسود را چہ
کو ز خود برنج درست -
**ہسپین** (۱) حسد اپنے سے حسد کرتی ہے (۲) حسد خالی گھر
نہین ہوتی (۳) حسد حرص سے بھی زیادہ ہوتی ہے (۴) حا

ہین مرتی حاسد مرتے ہین ۔
انیس (۱) حرص سے بڑھ کر حسد جاتی ہے ۔
مارک (۱) حسد خالی گھر مین نہین جاتی (۲) اگر حسد بخار ہوتا
سب آدمی بیمار ہوتے ۔

# حُسن

مثال سلیمان جاہل مین حسن ایسا ہے جیسا کہ سور کی تھوتنی مین
سونے کی نتھ ۔
انگیا ایک خوبصورت لڑکا بے علم ایسا ہے جیسا کہ پلاس کا درخت
خوشنما ہے بغیر خوشبو کے ۔
ہندوستانک پلاس کی کلیون کو خوب صورت سمجھ کر پرورش کرنی
اور آمن (جاڑے کی فصل کے چاول) کے پھولون کو چھوٹا سمجھ
پرورش سے غفلت کرنی حماقت ہے ۔
رشتک بد صورت آدمی کیسا ہی آراستہ کیا جائے وہ گوبر
رہتا ہے گو وہ زمین کو سبزہ خیز کرتا ہے مگر خود بدنما رہتا ہے
بنگال باہر نرم اور منقش اور اندر بھوسے سے بھرا ہوا جیسے
ہنڈون کے پتلے کہ اندر سے بھوسے سے بھری ہوئی ہوتی ہین
اردو اندرائن کا پھل نہ دیکھنے کا نہ کھانے کا ۔
افغان میرا دوست سیاہ مرہم کی طرح سیاہ ہے (جو زخمون کو
اچھا کرتا ہے)
تامل عورتین بھی بد صورت کو ذلیل جانتی ہین ۔
فارسی ہیرا کوڑی مین پڑنے سے قیمت مین کم نہین ہوتا ۔

گرد ہوا مین گرد اوپر چڑھنے سے ذلت سے نہین نکلتی۔
ملایا ریشم کے تاگے سے جھاڑو باندھنی۔
**عرب** کانٹے دار درخت سے گوند پیدا ہوتا ہے۔
**ترک** انسان مین حسن باطنی اور حیوان مین حسن ظاہری
**سنسکرت** کوئل کی خوبی اوسکی آواز ہے۔عورت کا حسن علم
ہے۔ بد صورت کا زیور علم ہے۔ زاہد کی خوبی صبر ہے۔
**عبرانی** مکھیون مین شہد کی مکھی چھوٹی ہے مگر سب شیرینیوں
سے زیادہ شیرین چیز پیدا کرتی ہے۔
**عرب** (۱) حسن الادب لیستر قبح النسب (حسن ادب قبح نسب کو
مخفی کردیتا ہے (۲) حسن الخلق غنیمۃ (خوبی خلق کی غلمت
(۳) حسن الخلق یوجب المودۃ (خلق سے محبت لازم ہوتی
(۴) حسن الذکر ثمرۃ العمر (ذکر کی خوبی عمر کا پھل ہے۔
(۵) حسن الصورت طلبتہ الظفر (صورت کی خوبی طلایہ پیروزی
(۶) حسن بنات الارض من کرم البذر (زمین کی روئیدگی کی خوبی
تخم کی خوبی سے ہے (۷) حسن الصورت و العقل لا یجتمعان
آواز کی اور عقل کی خوبی یکجا نہین جمع ہوتین۔
**فرانسیسی** (۱) اکثر حسن و حماقت ساتھ ہوتے ہین (۲) حسین
ہتھیلی کے لئے بڑا ہوتا ہے۔
**جرمنی** حسن سفارش کا خط ہوتا ہے۔
**سپین** حسین عورت چھچھوری ہوتی ہے یا احمق (۲) حسین آدمی
کبھی محتاج نہین ہوتا۔
**ڈنمارک** (۱) حسین چہرہ بن بولے اپنی تعریف آپ کرتا ہے

حسن جلد اکثر کچ دلی کو ڈھاک دیتا ہے (۳) حسین عورت اپنا ... اپنے چہرہ مین رکھتی ہے (۴) حسن بغیر نیکی کے ایسا ہے پھول بے خوشبو کے (۵) صرف اندھے ہی یہ پوچھتے ہین کہ ... ن کو کیون لوگ پیار کرتے ہین -

... حسین شکل کو بردہ ڈالنے کی ضرورت نہین -

... ی (۱) اندکے اجمال بہ از بسیاری مال (۲) حاجت مشاطہ ... روے دلارام را (۳) حسن چون بے پردہ شود زینہار گرد مگرد (۴) روے زیبا مرہم دلہار خستہ

# حکیم یعنی طبیب وصحت وبیماری

... مین یہ صفات ہونی چاہئے (۱) نیک نہاد (۲) تعلیم یافتہ ... سند یافتہ (۴) موفر دوائین رکھنے والا (۵) تجربہ کار (۶) متوجہ ... ریضون پر فیاض (۸) مستقل (۹) کامیاب (۱۰) رسائی اوس ... آسانی سے ہو -

... یودھ فاصلہ پر حکیم اندھا ہوتا ہے -

... ل جسکے درد ہو وہ جانتا ہے کہ کیا وہ ہے -

... دوا کا اثر اعتقاد سے ہوتا ہے -

... ن عشق و حماقت کی دوا نہین -

... بد مزاجی کی کوئی دوا ہے ؟

... بستر زرین بیمار کو اچھا نہین کرتا -

... حکیم کی دوستی دہلیز تک ہوتی ہے -

... ہزار آدمیون کے مارنے کے بعد نیم حکیم ہوتا ہے -

ترک وہم کی دارو نہین لقمان کے پاس۔
پرتگیز عیبون کی غلطیون پر زمین پردہ ڈال دیتی ہے۔
ڈنمارک فاقے اور پرہیز سے بہت سے امراض کی شکایتین
ہو جاتی ہین (۲) کوئی زخم ایسا اچھا نہین ہوتا کہ اوسکا داغ نہ
فارسی (۱) پیش طبیب مرد پیش آزمودہ کار برو (۲) تندرستان
بنود درد ریش (۳) نیم حکیم خطرہ جان نیم ملا خطرہ ایمان
تریاق از عراق آوردہ شود مار گزیدہ مردہ شود (۵) چون قضا آید
طبیب ابلہ شود (۶) درد بکش تا بدوائے رسی (۷) درد را کہ
بہر مے فزاید * دہن نفس حریص را شکر مے باید (۸) درد عا
نشود بہ ز دوائے طبیب (۹) طبیب مہربان از دیدہ بیمارے
عربی الحکماء الجہال رسل عزرائیل استعجال (جاہل حکیم عز
کے رسول ہین جلدی کے لئے) (۲) فعل الحکیم لا یخلو عن الحک
(حکیم کا فعل حکمت سے خالی نہین ہوتا) (۳) الطب للملوک
للفلوک (طب بادشاہون کے لئے ہے مفلسون کے لئے نہین
(۴) طبیب یداوی و ہو علیل (طبیب علاج کرتا ہی حالانکہ

# حیا

عربی (۱) حیاء المرء سترہ (مرد کی شرم اوسکا پردہ ہی (۲) الحیاء
الرزق (شرم مانع روزی ہے) (۳) الحیاء خیر کلہ (حیا بالکل خیر
(۴) الحیاء المرء جزء من الایمان (حیا ایمان کا جزء ہے)

# حیوان کیا کیا ہم کو سکھاتے ہیں

(۱) گدھا اپنے مالک کو جانتا ہے مگر آدمی خدا کو نہیں پہچانتا (۲) ابابیل موسم کو دیکھ کر اپنا مکان بدلتی ہے لیکن آدمی دنیا سے جدا ہونے کا وقت بھول جاتا ہے (۳) جانکیا کہتا ہے کہ کتا ہمکو یہ باتیں سکھاتا ہے - تھوڑے پر قناعت کرنی ہوشیاری سے نگہبانی کرنی - احسان ماننا - صبر و استقلال - گرمی سردی سر بے پروائی (۴) کوا چالاکی اور آیندہ کے لئے انتظام کرنا (۵) مرغ صبح کا اوٹھنا خوراک مین شریک ہونا مرغیون کو بچانا (۶) چینونٹیان یکسان خبردار رہنا - ہر لحظہ ترقی کے لئے کوشش کرنا - نہایت عمدہ ترتیب سے کام کئے جانا - اپنے گروہون مین آپسمین موافقت رکھنی - در ماندہ اور کمزورون کی مدد کے لئے جلد دوڑنا - بوجھ لدی ہوئی چینونٹیون کو بن لدی ہوئی چینونٹیون کا رستہ دینا - جب دانہ وزنی ہو تو اوسکی دو ٹکڑے کرکے اوٹھانا - یہ عجیب ائین محبت و فیاضی و موافقت کے اصول ہین - مکانون کے بنانے مین محنت و سلیقہ و ہنر ظاہر کرنا - ایسے بل بنانے کہ وہ موسم کے لئے مناسب ہون - ذخیرہ کا جمع رکھنا جو ضرورت کے وقت کام آئے -

# حیوان کے باب مین ضرب المثلین

عربی (۱) احرص من النمل ترجمہ چینونٹی سے زیادہ حریص (۲) اذا اصطلح السنور و الفار خرب دکان البقال (جسوقت گربہ و موش مین مصالحت ہو تو بقال کی دکان خراب ہوجاتی ہے (۳) الحمار یعرف طریق العلف گدھا اپنے علف کا رستہ جانتا ہے (۴) اشتر الموتان و لا تشتر الحیوان مردہ کا خریدار ہو نہ خرید حیوان کو یعنی غلام و جانور کو (۵) صنع من

النحل دمگس شہد سے زیادہ صناع ہے -
**جرمن** بلی کی ایسی نو زندگیاں ہیں جیسے پیاز کے چھلکوں کے نو پرت
**اٹلی** (۱) بلی کو پیار کرو تو وہ شیر ہوجاتی ہے (۲) جو بلی تھوک کو جانے
گوشت بریان کے لئے کب قابل اعتبار ہے (۳) غریب بھیڑ کا دودھ
ہر بھیڑ کا بچہ پیتا ہے -
**ڈچ** جو بلی میاؤں میاؤں بہت کرتی ہے وہ تھوڑے چوہے پکڑتی ہے
(۲) گائے کا سال غمگین بیل کا سال خوش (۴) بھیڑیا آخر دم تک
بھیڑ کے لئے بیقرار ہوتا ہے (شہوات نفسانی مرتے وقت زیادہ ہوجاتی ہیں)
**فرانسیسی** گائے کو دُم کی قدر جب ہوتی ہے کہ وہ جاتی رہتی ہے
(۲) دور کی گائے بہت دودھ دیتی ہے (۳) بوڑھی خچر ملمع کی
لگام (۴) سور کی زندگی چھوٹی اور شیریں ہوتی ہے -
**سپین** (۱) سور کی دم کا تیر کبھی اچھا نہیں بنتا - (۲) سور کے خواب
میں ہمیشہ بھوسی -
**ڈنمارک** (۱) سوری گلوں سے بھوسی کو اچھا جانتی ہے -
**فارسی** (۱) فیل اگرچہ مردہ سہت لیکن پوستینش بار خراست (۲) صد
گربہ و یک موش (۳) صد موش را یک گربہ بسند است (۴) گربہ کشتن
روز اول باید (۵) گربہ برائے خدا موش نمی گیرد (۶) گربہ کشنیزے خورد
(۷) گربۂ مسکین اگر پر داشتے ÷ تخم کنجشک از جہان برداشتے
**عرب** (۱) السنور المغلوب یصول علی الکلب (مغلوب بلی کتے پر
حملہ کرتی ہے -

## کُتّا

**فرانسیسی** اچھے کُتّے کو کبھی اچھی ہڈی نہیں ملتی (۲) بھیڑیے کا گوشت

کُتّے کی لذیذ غذا ہے (۳) بھوکے کُتّے کو لکڑی سے پٹنے کا خوف نہین ہوتا (۴) دیوانہ کُتا بہت دنون نہین جی سکتا (۵) جو بھونکتا ہے وہ کاٹتا نہین (۶) وہ باغبان کا کتا ہے نہ گوبھی خود کھائے نہ دوسرے کو کھانے دے (۷) شکار کا لطف بغیر ہر نسل کے کتّون کے نہین (۸) کُتّے کو دھو کنگھا کرو وہ کتا ہی رہے گا (۹) جو کتون کے ساتھ سوتا ہی وہ پسّویان لیکر اٹھتا ہے (۱۰) بھونکنے والے کُتّے کا بلا کاٹتا نہین (۱۱) بُرے کُتّے چھوٹی رسی سے باندھے جاتے ہین

اٹلی (۱) کُتّے کی پیچھے کی دُم جلد بڑھتی ہے (۲) کُتا ہڈیون کے مارنے سے خفا نہین ہوتا (۳) کتے نے کبھی کاٹا نہین مگر اوسکے بال مین لیے رکھہ چھوڑے ہین (۴) جو اورون کے کتون کو روٹی دیتا ہے تو ادہر اوسکے کتے غراتے ہین (۵) جیتی موٹی پچھڑی اوتنا دبلا کتا (۶) کُتّے کے مارنے کے لئے لکڑی جلد مل جاتی ہے (۷) بوڑھا کتا جب کوئی بات بھونکنے کی ہوتی ہے تو بھونکتا ہے (۸) بوڑھے کتے کے گلے مین پٹا نہین ڈالا جاتا —

جرمن (۱) کبھی شرمناک کتا موٹا نہین ہوتا (۲) کتے جن کو جانتے نہین اونپر بھونکتے ہین (۳) گڈریہ کا کتا کہتا ہے کہ مین کسی کتے کو کاٹنے کا نہین تاکہ میرے دانت بھیڑیئے کے کاٹنے کے لئے تیز رہین —

سپین اگر تم کُتّے کو مارنا چاہو تو کہو کہ وہ لوہا کھاتا ہے (۲) اگر کتے کو ساتھہ رکھنا چاہتے ہو تو اوس کو روٹی دو (۳) بورچی خانہ کا کتا خرگوشون کا شکار اچھا نہین کرسکتا یا اچھا شکار نہین کرتا

**پرتگیز** (١) بھونکنے والا کتا شکاری نہین ہوتا (٢) کتا نہ خود گھاس کھائے نہ کسی کو کھانے دے -

**ڈچ** (١) کتے کو پیار کرو وہ کپڑون کو خراب کرے گا -

**ڈنمارک** کتا کتا ہے خواہ اوسکا رنگ کچھہ ہی ہو (٢) کتے کو ہڈی ملے تو پھر وہ کسی کا یار نہین (٣) خود کہتے ہیں ہوشیار رہو اوسکا سایہ نہین کاٹے گا (٤) کھال کے کترنے سے کتا چمڑا کھانا سیکھتا ہے (٥) سرخ کتون اور دامادوں مین تھوڑے ہی اچھے ہوتے ہین (٦) بد مزاج کتے کی ناک زخمی ہوتی ہے -

**فارسی** (١) پس خوردہ سگ سگ را شاید (٢) اگر نام سگ بری چوبے بدست آر (٣) دہن سگ بلقمہ دوختہ بہ (٤) نہ مرگ خر بود سگ را عروسی (٥) سگ اصحاب کہف روزے چند + پے نیکان گرفت مردم شد (٦) سگ باش برادر خورد مباش (٧) سگ بدریائے ہفت گانہ بشو + چونکہ تر شد پلید تر باشد (٨) سگ حق شناس بہ از مردم ناحق شناس (٩) سگ حضور بہ از برادر دور (١٠) سگ را بہ مسجد چہ کار (١١) سگ را طوق گردن دائرۂ دولت (١٢) سگ زرد برادر شغال (١٣) سگ گزندہ ہمان بہ کہ آشنا باشد (١٤) سگ نشیند بجاے کیمیای (١٥) ظرفیکہ سگ لیسد قابل استعمال نیست (١٦) ابر را بانگ سگ ضرر نکند (١٧) اجل سگ آید نان شبان خورد (١٨) اجل سگ آید بمسجد خواب کند (١٩) استخوان سوختہ سگ نمی خورد -

**عربی** کلب عسّ خیر من کلب ربض (جو کتا کہ رات کو نگہبانی کرے وہ اوس کتے سے اچھا ہے جو بزانو بیٹھے (٢) کلب اجول خیر من

اسد ربض (کتا بسیار نافع بہتر ہے بغیر زانو زدہ سے (۳) الکلب ینبح و البدر یلوح (کتا بھوکتا ہے اور بدر چمکتا ہے)

# گدھا

**فرانسیسی** (۱) گدھے کا سر دھونا وقت اور صابن کا ضائع کرنا ہی (۲) جب گدھے پر مار پڑتی نہے وہ بھاگتا ہے (۳) گدھے سے اون مانگنا (۴) جفاکشی گدھے کی نیکی ہے (۵) جب گدھے (گھوڑے) کے سب مالک ہون وہ بہت لدتا و پٹتا ہے (۵) گدھون کے واسطے شہد نہیں ہے (۶) اگر گدھا پیاسا نہ ہو تو اوسکو پانی نہین پلا سکتے (۷) ایک پتھر پر گدھا دو دفعہ ٹھوکر نہینں کھاتا ۔

**اٹلی** بہت بولنے والا گدھا تھوڑی گھاس کھاتا ہی (۲) بھوکھا گدھا سب طرح کی گھاس اور پھوس کھالیتا ہے (۳) زندہ گدھا مردہ ڈاکٹر سے اچھا ہوتا ہے (۴) گدھے کی دم سے چھلنی نہین بنے گی (۵) گدھے کی دوڑ دیر تک نہین رہیگی ۔

**سپین** گدھے کی لاتون کے مارے جانے سے راہزنوں کے ہاتھ سے مارا جانا اچھا ہے (۲) اوسے گدھا ہونے دو جو گدھے پر ڈھیچو کرتا ہے (۳) گدھی اپنے بچے کے ساتھ سیدھی مل کو نہیں جاتی

**پرتگیز** (۱) قانع گدھے کی بڑی عمر ہوتی ہے (۲) گدھا گھر کے پاس بغیر لکڑی کے جلد چلتا ہے ۔

**ڈچ** (۱) گدھا اور بیل ایک ہل میں خوب نہین جت سکتے (۲) گدھے بھی لاد کر لے جاتے ہین اور گھوڑے کھاتے ہین (۳) جو گدھا منزل پر پہنچا اوس گھوڑے سے اچھا ہے جو گرادے (۴) گدھی بھی

عمر بھر چڑھنے سے گھوڑے پر ایک سال چڑھنا بہتر ہے (۵) سرکش گدھے کو ٹھیک بنانا اُسسے بہتر ہے کہ لکڑیون کے گٹھے کو پیٹھ پر

**فارسی** (۱) آسوده کسے کہ خر ندارد (۲) اگر خر نمی بود قاضی نمی شد (۳) خران را کسے در عروسی نخواند + مگر آن زمان کاب و ہیزم نماند (۴) خر از جل اطلس بپوشد خر است (۵) خر بار بر بہ از شیر مردم در (۶) خر بستہ بہ اگر دزد آشنا ست (۷) خر چہ داند بہائے قند و نبات (۸) خر خفتہ جَو نمی خورد (۹) خر را خدا شاخ نمے دہد (۱۰) خر عیسےٰ اگر بہ مکّہ رود + چون بیاید ہنوز خر باشد (۱۱) خر عیسےٰ بآسمان نمے رود (۱۲) خر کہ جَو دید کاہ نمے خورد (۱۳) خر ہمانست پالانش دگر (۱۴) خریکہ از خری بماند + دم و گوششش باید برید (۱۵) مسکین خر اگرچہ بے تمیز است + چون بار ہمے برد عزیز است -

## گھوڑا

**فرانسیسی** (۱) اچھے گھوڑے کو مہمیز کی ضرورت نہین ہی (۲) گھوڑوں کے ساتھ گدھے نہ باندھو (۳) گھوڑی کی لات کبھی گھوڑی کو تکلیف نہیں دیتی - (۴) گھوڑے پر گھوڑی کی لات پیار ہوتا ہے (۵) جو گھوڑا زیادہ کھینچتا ہی وہ زیادہ کوڑے کھاتا ہی (۶) بد بچھیرا اچھا گھوڑا ہوسکتا ہے

**انگلی** (۱) سونے کا دہانہ گھوڑے کو تیز گام نہین بناتا (۲) اچھے اور بڑے گھوڑے کے لئے مہمیز - اور اچھی بُری عورت کے لئے لکڑی درکار ہی (۳) اچھا گھوڑا کبھی زین سے خالی نہین رہتا (۴) گھوڑا موٹا ہوکر لاتین مارتا ہے (۵) گھوڑے کے اگرچہ چار پاؤن ہوتے ہیں

گر پھر بھی وہ ٹھوکر کھاتا ہے (۶) بچھیرا جو کودتا پھاندتا نہین وہ نکما ہوتا ہے (۷) بھاگا ہوا گھوڑا اپنے تئیں سزا دیتا ہے۔
جرمنی: اندھا گھوڑا سیدھا سپاٹ جاتا ہے۔
پرتگیز (۱) تیز گام گھوڑے کو مہمیز کی ضرورت نہین (۲) جو گھوڑا مول لیتا ہی درد سر مول لیتا ہی۔
ڈچ (۱) اچھے گھوڑے کی قیمت اوسکی کھلائی کی برابر ہوتی ہے
ڈنمارک (۱) اچھا گھوڑا بھی اتنا کھاتا ہے جتنا برا (۲) برا یا گھوڑا اور اپنی مہمیز میلون کو چھوٹا کردیتے ہین (۳) پیاسا گھوڑا۔ بھوکا کتا مار کی پروا نہین کرتا (۴) جوان بچھیرا اور بوڑھا گھوڑا دونو ملکر اچھا نہین کھینچتے (۵) کوئی دوڑتے ہوئے گھوڑے کے نعل نہین باندھ سکتا (۶) مشکل ہے کہ جو گھوڑا پیدا ہی نہین ہوا اوس کو اصطبل مین باندھے۔
سپین کھاؤ گھوڑے کے لئے چھوٹا دہانہ۔
فارسی (۱) اسپ و زن و شمشیر وفا دار کہ دید (۲) اسپ دارو غہ جو نمے خورد (۳) اسپ چوبین راہ نمے رود (۴) اسپ بدو یدہ آخر باز مے کند (۵) استر را گفتند پدرت کیست گفت مادرم اسپ است۔

# متفرق حیوانات

(۱) بھیڑ کے بچے خفتہ بھیڑیئے کے منہ مین نہین جاتے (۲) بھیڑیئے بھیڑیون کو نہین کھاتے (۳) بھیڑیئے اکثر بھیڑ کی کھال مین چھپے ہوتے ہین (۴) لنگڑی بکری کبھی دن کو نہین سوتی

(۵) بکری کو کسی نے بھوکا مرتے نہین دیکھا (۶) سور کی زندگی
چھوٹی اور میٹھی ہوتی ہے (۷) غریب بھیڑ کے بہت بچے دودھ
پیتے ہین (۸) بلی کے خواب مین چھیچھڑے (۹) سوری کے خواب
مین خرمن (۱۰) ساری بھیڑین بھیڑیون کے لئے نہین ہوتین -
(۱۱) بڑی مچھلیان چھوٹی مچھلیون کو کھاتی ہین (۱۲) بلی کو مچھلی
بھاتی ہے مگر وہ اپنے پاؤن تر کرنے سے جی چراتی ہے
(۱۳) بلی اچھی دوست ہی مگر پنجے مارتی ہے (۱۴) گائے پرائے
بچھڑے کو نہین چاہتی (۱۵) پست قد گائے دودھ کم دیتی ہے
(۱۶) جو گایئن بیلون کے ساتھ نہین کھاتین وہ اونسے پہلے یا
پیچھے کھاتی ہین (۱۷) الو روشنی کی اور بھیڑیا کتے کی تعریف کرتا
ہے (۱۸) الو اپنے بچون کو بڑا خوبصورت جانتا ہے (۱۹) بیل
جس کے گلے مین گھنٹہ نہ ہو جلد کھویا جاتا ہے (۲۰) میدان
کے بیل سے پہاڑ کی بھیڑ اونچی ہوتی ہے (۲۱) بھیڑ جو بولتی
بہت ہی وہ تھوڑا دودھ دیتی ہے (۲۲) بھیڑیا ہمیشہ بھیڑیا
نہین ہوتا (۲۳) بھیڑیون کی گنتی نہین ہوتی (۲۴) ایک ہی
کہانی مین بھیڑیا اور لومڑی ہین (۲۵) بھیڑیا ایسا بڑا نہین ہوتا
جیسا اوسکو لوگ بیان کرتے ہین (۲۶) بھیڑئے کی دانت جاتے رہتی
ہین مگر اوسکا میلان طبع نہین جاتا (۲۷) چاندنی مین بھیڑیا گدھی
کی بچھڑیان نکالتا ہی (۲۸) اپنے کھیت مین بھیڑیا شکار نہین کرتا (۲۹)
بھیڑیا اپنی کھال مین مرتا ہے (۳۰) گدھا سونے کی ڈلے لے جاتا
ہے مگر خود تنکے کھاتا ہی (۳۱) مینڈک کو سونے کی تخت پر بٹھاؤ
مگر وہ تالاب دیکھ کر اوس مین کود پڑے گا (۳۲) جب بھیڑیا

بوڑھا ہوتا ہی تو کوّے اوسپر سوار ہوتے ہین (۳۲) بیل کہیں جائے اوس کو ہل جوتنا پڑیگا

# خار

کانٹے ہین اتنی باتین ہوتی ہین جنسے تشبیہ دیتے ہین (۱) کم قیمت و نکما سوائے مینڈ باندھنے و جلانے کے کسی کام کا نہین (۲) اپنی خاصیت کو نہین بدلتا (۳) زمین کا بوجھ (۴) رذیل (۵) چبھنے سے تکلیف دینے والا (۶) اوس کی زیادہ جلنے سے احتیاط چاہیئے (۷) بعض اوقات فائدہ مند جیسے مینڈ بندی مین (۸) سخت و معقد (۹) آگ مین کانٹے - شریرون کو کانٹے سے تشبیہ دیتے ہین کیونکہ وہ مضرت رسان اور نکمے ہوتے ہین اور اکثر بڑی تکلیف پہنچاتے ہین —

اٹلی کانٹا چھوٹا ہوتا ہی مگر جسکے چبھتا ہی وہ بھولتا نہین

فرانسیسی دنیا مین کانٹا آتا ہے تو اوسکی نوک آگے ہوتی ہی

اردو ہندی پیڑ بوئے ببول کے آم کہان سے کھائے - (۲) کانٹے پر کی اوس -

# خاموشی

امثال سلیمان جہان لکڑی نہ ہو آگ بجھتی ہے ایسے ہی جہان غماز نہ ہو وہان چپ چاپ ہی -

سنسکرت (۱) جہالت کا زیور خاموشی ہی (۲) خاموشی دل کی میٹھی دوا ہی (۳) جہان مینڈک ٹرائیں وہان خاموشی مناسب ہی

**عرب** (۱) خاموشی غصہ کا علاج ہے (۲) خاموشی سے کوئی جھگڑا نہین پیدا ہوتا - بیداری سے کوئی خوف نہین -

**ترک** بڑے دریا مل شور نہین کرتے -

**ڈنمارک** (۱) جو جھگڑے مین زبان بند رکھتا ہے اسی کا نقصان کم ہوتا ہے (۲) جو اوروں کا منہ بند کرنا چاہتے ہین وہ پہلے اپنا منہ بند کرین (۳) جواب نہ دینا بھی ایک جواب ہے (۴) اوسکے پس بہت سا مکھن چاہیئے جو ہر ایک آدمی کا منہ بند کرنا چاہتا ہے

**عربی** (۱) السکوت یزید الوقار (خاموشی سے وقار بڑھتا ہے (۲) الصمت حکمۃ و قلیل فاعلہ (خاموشی حکمت ہی اور اوس کے کرنے والے تھوڑے ہین (۳) سکت الفاً و نطق خلفاً (ہزار سال خاموش رہا بولا تو باطل) (۴) ماندم من سکت (جو چپ رہتا ہی اوس کو ندامت نہین ہوتی (۵) الصمت زینت العالم و ستر الجاہل (خاموشی عالم کی زینت و جاہل کی عیب پوشی ہے) (۶) الصمت خیر الحکمت (خاموشی نیک حکمت ہی) (۷) رہا کان السکوت جواب (بہت دفعہ سکوت ہی جواب ہوتا ہے)

**فارسی** خاموشی علامت رضا (۲) الخاموشی نیم رضا (۳) ہزار جواب دیک خاموشی برابر ہست

## خودغرضی و اپنا و پرایا

**افغان** ایک شخص مر رہا ہی دوسرا اوسکی بیوی مانگ رہا ہے - (۲) پیٹ بھرا بھوکے کی حالت کو کیا جانے -

**پنجابی** بکری اپنی جان کو اور قسائی چربی کو رو رہا ہے -

عبر آتش زدگی بین اپنی مچھلی بھونی ۔
تیلگو (۱) جب ایک آدمی نے کہا کہ میری ڈاڑھی جلتی ہی تو دوسرے
نے کہا کہ مجھے شکار کے لئے روشنی چاہیئے ۔ (۲) بھیڑ کے شکار
کرنے سے بھیڑیئے کو کیا غم ہوگا ۔
تامل کہتے ہین کہ بھیڑیا رویا کہ بھیڑ تر تھی ۔
ترک ایک کی ڈاڑھی جلے دوسرا پاپ روشن کرے ۔
فارسی (۱) اول خویش بعدہ درویش (۲) اول طعام بعدہ کلام
(۳) این کشتی غرق شو من ہم بجہنم (۴) بعد از سر من کن
فیکون شد شدہ باشد ۔
فرانسیسی (۱) خود غرض دوست چھت کی ابابیل ہوتا ہی جاڑا
آیا اڑ گیا ہوا) (۲) دوسرے کی مصیبت خواب معلوم ہوتی ہے ۔
پرتگیز (۱) مین اپنے لئے چاہتا ہون اتنا اپنے رشتہ دارون کے لئے
نہین چاہتا (۲) کوئی محبت کے سبب سے کوئی عزت کے لئے
کوئی دولت کے واسطے کام کرتا ہے ۔
ڈنمارک (۱) پرایا بوجھ ہلکا معلوم ہوتا ہی (۲) پرایا گھوڑا اور اپنا
کوڑا بہت کام کرتا ہے ۔
اردو ہندی کا (۱) مردہ دوزخ مین جائے یا بہشت مین اپنے حلوے
مانڈے سے کام (۲) کسی کا گھر جلے کوئی تاپے (۳) دنیا ہے اور
مطلب ہے اور مطلب سو اپنا مطلب ہے +

## خوراک و غذا اوسکے متعلقات

عربی (۱) ثبات النفس بالغذاء وثبات الروح بالغناء (ثبات النفس غذا مین

اور ثبات روح غذاء مین ہے (۲) راحت الجسم فی قلت الطعام و راحت الروح فی قلت الکلام (جسم کی راحت کم کھانے مین اور روح کی راحت کم کلام مین ہے)۔

فارسی (۱) دست خود دہان خود گر نہ خوری زیان خود (۲) خاک بر آن لقمہ کہ تنہا خوری (۳) چو از گلو فرو رفت چہ حلوا چہ زہر (۴) اشتہا نیست جان من مرض است +

جرمنی (۱) بہت ذائقہ بہت خسارہ (۲) مچھلی تین دفعہ تیرتی ہے ایک دفعہ پانی مین دوسری دفعہ شراب مین تیسری دفعہ چٹنی و اچار مین (۳) اچھا کھانا چھینکے مین لٹکایا جاتا ہی (۴) پیٹ خالی دل بھاری (۵) ایک ہاتھ مین روٹی ایک ہاتھ مین پتھر (۶) پنیر و روٹی گالون کو سرخ کرتے ہین (۷) پنیر صبح کو سونا دوپہر کو چاندی شام کو سیسہ (۸) بہت آدمی پینے سے مرجاتے ہین پیاسا کوئی نہین مرتا

پرتگیز (۱) غریب آدمی کھانے کے بعد بھی بھوکا ہی رہتا ہے (۲) پیغمبرون کی شراب (پانی)

فرانسیس قوی معدہ - سنگ دل (بہت خوش رہتے ہین) - (۲) پیٹ بھر اصلاح اچھی دیتا ہے -

اٹلی کھانے کے ساتھ اشتہا آتی ہے -

ڈچ خوش لباس سے پیٹ بھرا اچھا ناچتا ہے -

## خوف

عرب خوف اللہ یجلی القلب (خدا کا خوف دل کو روشن کرتا ہی (۲) بغیر خوف کے مذہب نہین ہوتا -

فارسی (۱) ہرکہ از خدا نترسد ازو باید ترسید (۲) در بلا بودن بہ
از بیم بلا (۳) او از سایہ خود میترسد -

روسی (۱) خوف کی بہت سی آنکھین ہین (۲) جو بھیڑیئے سے
ڈرتا ہے وہ جنگل مین نہین جاتا -

ہندی پتے کے کھڑکے پر نوکر بھاگتے ہین -

ترک دس مردون مین نو عورتین -

کنارا مچھلیون سے ہاتھی نہین ڈرتا -

افریقہ اگر چوہا بیل کی برابر ہوجائے تو بھی بلّی سے خوف زدہ

افغان جو آدمی خوف الٰہی نہین رکھتا اوسکے لئے جھاؤ کی پناہ
پہاڑ کی پناہ کی برابر ہے (یعنے جو خوف الٰہی نہین رکھتے اونکی
لئے شرارت کے واسطے کوئی روک نہین)

فرانسیسی خوف موجد عظیم ہے -

اٹلی لڑائی کا خوف خود لڑائی سے بدتر ہوتا ہے -

ڈنمارک وادی کوہ مین ایسے کام کر کہ اُن آدمیون سے تجھے
خوف نہ ہو جو پہاڑ پر ہین -

## خوشی و رنج و عیش

اسپین (۱) میرے رنج سے تم خوش نہ ہو وہ پرانا ہوجائیگا
تم کو نیا غم لگے گا -

پرتگیز (۱) دوسرے کی مصیبت میرے رنج کو دور نہین کریگی -

ڈنمارک خوش دل آدمی آہین کم کرتا ہی مگر غم زدہ ہنستا بہت ہی
(۲) عیش کی رات کی صبح اکثر اداس ہوتی ہے (۳) خوش کرنے والی

چیز جلد نہین آتی (۲) ہر زندگی اپنی جوش رکھتی ہے اور ہر خوشی
قانون (۳) ایسا شخص ابتک نہین پیدا ہوا جو ہر شخص کو خوش
کرسکے (۴) خوشی باری کا بخار ہے کہ دو دن کے درمیان ایک
دن اچھا (۵) چھوٹے غم واویلا کرتے ہین بڑے غم خاموش ہیتے ہ

**فارسی** آزردہ دل افسردہ کند انجمنی را (۲) آن بلا نبود کہ از
آید (۳) خوش حال کسانند کہ بہر حال خوش اند (۴) خوشی با
ندارد دوستی (۵) خوش حال کسیکہ کہ یار ازدیاد کند (۶) ذکر عیش
نصف عیش است (۷) عیش را در جہان خزان دادند (۸) غم فردا
امروز نباید خورد (۹) غم نداری بز بخر – (۱۰) گر گزندت رسد از
خلق مرنج ٭ کہ نہ راحت رسد ز خلق نہ رنج (۱۱) گریہ را
دل خوش باید (۱۲) نشاط عمر باشد تا بہ سی سال ٭ چو چل
آمد فرو ریزد پر و بال (۱۳) نقل عیش پر از حلیش (۱۴) لنگے
لنگے یالا ٭ ننے غم دزد سنے غم کالا (۱۵) ہر روز عید نیست کہ حلوا
خورد کسے –

**اُردو وہندی** نہ آئے کی خوشی نہ گئے کا غم –

# خوشامد

**جرمنی** (۱) خوشامدی بلیون کی مانند ہین کہ آگے چاٹتے ہین
پیچھے نوچتے ہین –
**آئرلینڈ** خوشامدی کا منہ ہمیشہ کھلی ہوئی ہے –
**ڈنمارک** خوشامد اُن آدمیون کے لئے میٹھی غذا ہے جو اوسکو
نگل جاتے ہین –

فارسی (۱) خوشامد ہر کرا گفتی خوشامد۔ (۲) در برابر چو گوسپند سلیم در قفا ہمچو گرگ مردم در ۔

اُردو ہندی (۱) خوشامدی کا منہ کالا (۲) دنیا ہے اور خوشامد ہے

# خیر و شر

عرب (۱) خیر الاصحاب من یدلک علی الخیر (یاروں میں وہ بہتر ہے جو رہنمائی کرے نیکی کی طرف) (۲) خیر الامور اوسطہا (۳) خیر الاشیاء جدیدہا (بہترین چیزیں نئی ہیں) (۴) خیر الاخوان قدیمہا (۵) خیر الرفقاء اربعۃ (۶) خیر الرفیق فی الطریق (۷) رب خیر شر و رب شفاء فی ضر (بہت سی نیکی بدی میں ہے اور بہت سی شفا گزند میں ہے (۸) شر الاشرار من لا یقبل الاعتذار (بدوں میں بدترین وہ ہے جو عذر کو قبول نہیں کرتا) (۹) شر الامور اقربہا من الشر (کاموں میں بدتر نزدیکتر شر کے ہوتا ہے) (۱۰) شر الاخوان من تکلف لہ (بدترین بھائیوں میں وہ ہے جسکے لئے تکلف کیا جائے۔ (۱۱) شر اخوانک من لا یعاتب (بھائیوں میں بد تر وہ ہے جو عتاب نہ کرے) (۱۲) شر ایام الدیک یوم یغسل رجلاہ (مرغ کا وہ بدترین روز ہے کہ اوسکے پاؤں دھلائے جائیں (۱۳) شر المجالس قلعہ (بدترین مجلس وہ ہے جسمیں صاحب مجلس کو بار بار اٹھنا پڑے) (۱۴) شر المصائب الجہل (بدترین مصیبتوں میں جہل ہے) (۱۵) شر الناس من ینصر الظلوم و یخذل المظلوم (آدمیوں میں وہ بدتر ہے کہ ظالم کی یاری اور مظلوم کی رسوائی کرے) (۱۶) شر الناس من لا یبالی ان تراہ مسیئاً (بدتر وہ آدمی ہے جسکو بدی کرتے ہوئے

لوگ دیکھین) (۱۷) شر الناس من یتقیہ الناس (بدترین وہ آدمی ہے
جس سے لوگ پرہیز کرین) (۱۸) الشر بالشر خلیق (شر کو شر
سزاوار ہی) (۱۹) الشر کائن فی طبیعہ کل واحد فان علیہ صاحبہ بطن
ان غلب علی صاحبہ ظہر (ہر آدمی کی طبیعت مین شر پیدا ہوتا ہی پس
اگر صاحب شر غالب ہوا تو وہ چھپ گیا اور اگر شر صاحب شر پر غالب
ہوا تو وہ ظاہر ہوگیا (۲۰) شر من الموت بالتمنی معہ الموت (مرگ سے
بد تر ہے وہ چیز جسکے سبب سے موت کی آرزو کی جائے (۲۱) لا
خیر من جیبد (غلام مین خیر نہین ہوتی (۲۲) لا خیر لمن لا یضیف
(جو شخص مہمانی نہین کرتا ایس خیر نہین) (۲۳) لا خیر فی الاسراف
(۲۴) لا خیر فی راے المنفرد (ایک راے مین خیر نہین ہوتی
(۲۴) خیر الناس من فرح للناس بالخیر (جو شخص اورون کی خیر سے
خوش ہوتا ہے وہ سب سے زیادہ نیک آدمی ہے)

# دربار

جرمنی (۱) دربار مین ہاتھ بہت ہوتے ہین دل تھوڑے ہوتے ہین
سپین (۱) جو دربار مین کامیاب ہوتے ہین وہ کبھی نیچے گرتے
ہین کبھی اوپر چڑھتے ہین -
ڈنمارک (۱) دربار مین دھنوان بغیر آگ کے پہنچتے ہین (۲) جو دربار
مین جانا نہین چاہتا وہ دربار مین نہ جائے -
فرانسیسی ایک درباری بغیر فیلنگ اور عزت کے ہوتا ہے

# دشمنون کے ساتھ سلوک و احسان

**امثال سلیمان** بھوکے دشمن کو روٹی اور پیاسے دشمن کو پانی دے تو اوسکے سر پر انگاروں کا ڈھیر لگائے گا تو فوراً پگھل جائیگا اوسکے یہ معنی ہین کہ دشمن کے ساتھ مہربانی کرنی ایسی ہے جیسی کہ دھات کے سر پہ کوئلے جو اوسکی دشمنی کو گلا دینگے یا نرم کردین گے سخت سے سخت دھات سر پہ آگ رکھنے سے پگھل جاتی ہے۔

یعنی

**سنسکرت** (۱) صندل کا درخت سب درختون مین مقدس ہی وہ اس کلھاڑی کو خوشبو دار کرتا ہے جو اوسکو کاٹتی ہے۔

**تامل** جس چٹان کو لوہے کی سلاخ نہین چیر سکتے اس مین سبز درخت کی شاخ شگاف ڈال دیتی ہے ۔

**چینی** ہم دشمن کے قریب جتنا جاتے ہین اُتنا ہی دلون کو شیر اور بھیڑے کے بچے بناتے جاتے ہین ۔

**ترک** شہد کی مکھیون کو ستاؤ گے تو وہ ڈنک مارین گی۔

**عرب** (۱) جیسے گھوڑے کی عمر کی شناخت دانتون سے ہوتی ہی ایسی ہی آدمی کی شناخت اوسکی آنکھون سے ہوتی ہے۔

(۲) دشمنون کو سزا نفع پہنچانے سے دو ۔

**روسی** (۱) محبت مرشدون کو ناچ نچواتی ہے (۲) روٹی اور نمک چور کو بھی تابع کرلیتے ہین ۔

**تامل** درخت اسپر بھی سایہ ڈالتا ہے جو اوسکو کاٹتا ہے (۲) زمین اوس کو بھی سہارتی ہے جو اوس کو کھودتا ہے ۔

**ویلز** خطائین موٹی محبت پتلی ہے ۔

**مہابھارت** بدمعاش پر مہربانی سے جھوٹے پر سچ سے ظالم پر صبر سے بد پر نیکی سے فتح پاؤ ۔

سنسکرت آگ سے آگ روشن ہوتی ہے -
تامل جیسا سونے کا شگاف آگ سے جاتا رہتا ہے ایسا ہی نیک آدمی کا غصہ جاتا رہتا ہے -
تامل مہربانی کی باتون کی برابر کوئی چیز اثر نہین رکھتی -
عرب (۱) اتبع السیات بالحسنات (بدی کی پیروی نیکی سے کر -
(۲) اتبع السیئة الحسنة بحو ہا (بدی کو نیکی سے محو کر -
(۳) احب للناس ماتحب لنفسک (اور آدمیون کے لئے وہ چیز دوست رکھ جو تو اپنے نفس کے لئے دوست رکھتا ہے -
(۴) احسن کما احسن اللہ الیک (ایسا احسان کر جیسا اللہ نے تجھ احسان کیا (۵) احسن الی المسئی لتسدۃ (جو تجھ سے بدی کرے اوس سے نیکی کر تو تو سزاوار ہوگا -
اٹلی دوستون کی تعریف کرو دشمنون کو بڑا بھلا نہ کہو -
فارسی با دوستان تلطف با دشمنان مدارا (۲) بود ہم ہمیشہ باہم پیشہ دشمن (۳) با کافر و مسلمان بہ نشین و صلح کل کن (۴) بدی را بدی سہل باشد جزا + اگر مردی احسن الی من اسا

## دُنیا

بدھ رکوشنا جیسے خاک کے نیچے چنگاریون کے پیچھے جلنا لگا ہوا ہے (دھنوان نہین اُٹھتا) ایسے ہی احمقون کے پیچھے بدیان لگی لایا کھوے ہوئے دال کو دانہ کے نقصان کو دیکھتے ہین مگر کھوئے ہوے ہاتھی کو نہین ڈھونڈھتے
چینی گاے دیکر بلی لینا -(۲) ایک دن کی خوراک کے لئے سال

کی خوراک کا نقصان اٹھانا۔
تامل چوہون کے خوف سے گھر جلانا (۲) باؤن کو جوتی مین ٹھیک آنے کیلئے کٹوانا۔
شانتی شکت مین نے اپنی زندگی بے فائدہ کھوئی جواہر کو کانچ
ترک داڑھی بچانے کے لئے سر کی قربانی کی۔

# دنیا کی خوشیان

دنیا کی خوشیان ہانڈی کے نیچے کانٹون کا چٹکنا ہے (ہانڈی کے نیچے کانٹے جلاؤ تو وہ پہلے آنچ مین بہت بھڑکین گے اور بڑی گرمی پیدا کرین گے لیکن ہانڈی مین پانی ٹھنڈا رہے گا - پس یہی حال دنیا کی مسرتون کا ہی کہ اس مین آواز اور دھواں ہے گرمی نہین چاندنی کی سی سردی ہے - ایسا ہی غزالی ہوتا ہے کہ وہ ایک میٹھا زہر ہے - اطلس کی جوتی گھٹیا کو اچھا نہین کرتی - دنیاوی خوشیان تھوڑی دیر رہتی ہین - انکا حال ایسا ہے جیسے شمع کے گرد پروانہ کا -
سریا - لڑکی تو دلھن کے لباس پر ناز نہ کر اس تکلیف پر خیال کر جو آگے آنے والی ہے -
چینی چورون کو گوشت کھاتے ہوئے نہ دیکھ بلکہ انکو سزا پاتے ہوئے
بنگال دلدل کے ڈوبتے ہوئے آدمی کے کندھے پر سوار ہونا -
تامل دنیا ایک چرخ ہے جس مین . لگا ہوا ہے ڈولون کے بھرنے اور خالی ہونے کا تار لگا ہوا ہے -
بنگال عامل کی ترقی کچھ نہین ہی دو گھنٹے تک ٹھہرتی ہے -

فارسی شہد بے نوش و گل بے خار کجا است۔
تیلوگو بنارس جانا کتے کی دم لانا۔
چینی پانی مین چاند کے عکس کو جال مین پکڑنا۔
چینی درخت کو گرا کر چڑیا پکڑنی۔
پالی بودھ کانٹے جیسے جلنے مین چٹکتے ہین ایسی لکڑی جلنے
مین نہین چٹکتی۔
شانتی شکت معدہ تھوڑی غذا سے سیر ہو جاتا ہے بلکہ بہت
سے بھی مگر نفس سیر نہین ہوتا خواہ اوسکی ہزارون خواہشین کیون
نہ پوری کی جائین۔ وہ اپنی کوشش سے باز نہین رہتا۔
بندہ کو لازم ہے کہ اپنے حال کا اعتبار گذشتہ سے کرے تن کی
لئے پیراہن کب تک چاہے گا۔ تن کو چھوڑ کر پیراہن نہ چاہ کر
ایسا وارستہ رہ کہ کفن سے بھی تجھ کو عار آئے۔ عشق الہٰی چاہتا
ہے تو جام ناکامی نوش کر فقر چاہتا ہے تو کوس بدنامی بجا۔
داعی ابلیس کو دروازہ سے بھگا۔ جامہ تلبیس بدن سے اتار
روح کی تیمار داری کے لئے تن کاہ ہو۔ تن کی تیمار داری
مین جان کو مت کھپا۔ روح کو مہذب اور تن کو معذب کر
شوق جان سے ہستی ہوتا ہے نہ نان سے۔ درد دل سے
مستی ہوتی ہے نہ دُرد سے۔ غرزہ شیر ہو کر کتون کے
ساتھ کیا چرتا ہے۔ شہباز ہو کر زاغ و زغن کے ساتھ کیا اڑتا ہے
فنا آگے ہے مغرور کیا ہوتا ہے۔ شراب مت پی۔ کافور کھا
اگر دنیاوی خواہشین دیگ کی طرح جوش دین تو خام طبعی
سے دہن مین کف مت لا۔ آفتاب کی طرح ہر کاخ پہ مت دوڑ

عنکبوت کی طرح ہر سقف پر جالا مت تن - مگس کی طرح جہد کرکے شہد پی شتر کی طرح بار لے جا اور خار کھا -

**عرب** جیسے بیمار کو غذا فائدہ نہیں دیتی ایسے ہی جو دنیا کی محبت میں گرفتار ہیں نصیحت نہیں فائدہ دیتی -

**اٹلی** (۱) دنیا بلغمیوں سے علاقہ رکھتی ہے (۲) دنیا اوسکے لئے ہی جسکو صبر ہو - (۳) دنیا پر حکومت چھوٹے دماغوں سے ہوتی ہی (۴) دنیا ایک زینہ کی مانند ہے کوئی چڑھتا ہے کوئی اُترتا ہے (۵) دنیا تین چیزوں پر دوڑتی ہے کرنا نہ کرنا بہانہ بنانا (۶) دنیا رات کے اُلوؤں کو پسند کرتی ہی تاکہ ایک تعجب خیز بات پیدا ہو -

**ڈچ** دنیا کو پسند ہی کہ اوسکو دغا دی جائے (۲) دنیا کی سیج پر ہر یک اپنا پارٹ کھیلتا ہے اور اپنا حصہ لیتا ہے -

**فرانسیسی** (۱) آدھی دنیا نہیں جانتی کہ دوسری آدھی دنیا کیونکر رہتی ہے (۲) آدھی دنیا دوسری آدھی دنیا پر ہنس رہی ہے

**سپین** اس دنیا کی ساری چیزیں جو عقبے سے تعلق نہیں رکھتیں ہیچ ہیں -

**فارسی** (۱) دنیا بہ یک قرار نیست (۲) دنیا پنج روزہ ست (۳) مکن تکیہ بر ملک دنیا و پشت + کہ او چون تو بسیار پرورد و کشت

**عربی** (۱) ترک الدنیا راس کل عبادۃ (دنیا کا چھوڑنا کل عباد توں کا سردار ہے (۲) ثواب الآخرۃ خیر من نعیم الدنیا (ثواب آخرت دنیا کی نعمت سے بہتر ہے) (۳) حب الدنیا داء و لا دواء لہ - (دنیا کی محبت بیماری ہی اور اوسکی کوئی دوا نہیں) (۴) حلاوۃ الدنیا للجہلاء و مرارتہا للعقلاء (دنیا کی حلاوتیں جاہلوں کے لئے ہیں

اور اوسکی تلخیان عاقلون کے لئے) (۵) الدنیا مزرعتہ الآخرۃ - (دنیا آخرۃ کی کھیتی ہے (۶) الدنیا داحتہ لیس فیہا راحتہ (دنیا ایک نگین منقش ہے اس مین آسائیش نہین ہے) (۷) الدنیا تطلب الہارب اتہرب من الطالب (دنیا بھاگنے والے کو ڈھونڈتی ہے اور طالب سے بھاگتی ہے) (۸) دنیاک کلہا وقتک الذی انت فیہ (ساری دنیا وہ وقت ہے جس مین تو ہے) (۹) الدنیا اشبہ شیٔ باحتلام الینام و ظل الغمام (دنیا رات کے احتلام اور سایہ ابر کی مانند ہے) (۱۰) الدنیا امنیہ و الاموال عاریتہ (دنیا آرزوئین ہین اور مال عاریت ہین) (۱۱) الدنیا جیفتہ و طالبوہا کلاب - (دنیا مردار ہے اوسکے طالب کتے ہین) (۱۲) الدنیا زدرٌ لا یحصل الا بالزور (دنیا مکر ہے اور بغیر مکر کے حاصل نہین ہوتی (۱۳) الدنیا سجن المومن و جنت الکافر (دنیا مومن کا قیدخانہ اور کافر کی بہشت ہے) (۱۴) الدنیا عرض حاضر ماکل منہا البر و الفاجر (دنیا ایک متاع ہے جسکو نیک و بد کھاتے ہین) (۱۵) ضیاقت الدنیا علی المتباغضین (جو آپس مین دشمنی کرتے ہین دنیا تنگ ہے (۱۶) کفاک من عیوب الدنیا ان لا یبقیٰ (دنیا کے عیبون مین تیرے لئے یہ کافی ہے کہ تو باقی نہین رہتا) (۱۷) بیع الدنیا من الاخرۃ (دنیا کو بیچ آخرت کے عوض مین)

# دوستی و دوست و دشمن و دشمنی

ہندی یکینے سے میت ریت کی بھیت -

عرب (۱) بد آدمی کی دوستی لہار کی مانند ہے کہ اگر وہ تجھے جلا نگا

تو بھی دھنوئے سے ضرور بجھے ستائیگا (۲) احمق یا جاہل خود اپنا
دشمن ہے وہ اوردن کا دوست کیا ہوگا - (۳) تین چیزون کا امتحان
سوا ان تین موقعون کے نہین ہوتا - شجاعت کا میدان جنگ مین
دانائی کا غصہ مین - دولت کا مصیبت مین -

**افغان** خدا باقی دوست فانی - بہت دوست تھوڑی مدت کے
لئے ہوتے ہین مگر ایک دوست ہی جو ہمیشہ کے لئے دوست ہی

**ترک** دوست ایک قالب دو پوست -

**بجراتی** چوہے اور بلی کی دوستی -

**ایرانی** احمق کی دوستی ریچھ کی بغل گیری -

**بال بودہ** کوئی شخص بغیر دوست کے ایسا ہی جیسا بایان ہاتھ بغیر
داہنے ہاتھ کے ہے -

**چینی** کو اپنے تئین صرف اوردن کی آنکھون سے دیکھ (۲) جیسے کوئی
عورت اپنے چہرہ کو بغیر آئینے کے نہین دیکھ سکتے ایسے کوئی
شخص بغیر سچے دوست کے اپنے افعال سے نہین واقف ہوسکتا

**گجرات ارجن** بد آدمی کا دوست ہونا ایسے ڈھلوان کراڑی کے
نیچے بیٹھنا ہے جسکے کنارے گر رہے ہین جنکے نیچے دبکر مرجائے

**عرب** (۱) قرابت الوداد خیر من مراتبۃ الولد (دوستی کی قرابت
رشتہ کی قرابت سے زیادہ اچھی ہوتی ہے) (۲) زر غبًا تزدد
حُبًا (ایک دن بیچ کر دوستون سے ملو کہ محبّت زیادہ ہو -

**فرانسیسی** (۱) دسترخوان کے دوست بدلنے کے قابل ہین -
(۲) بڑے آدمی کی دوستی ایک چھوٹی جھاڑی کا سایہ ہے جو جلد
جلد جاتا ہے (۳) جو شخص اپنا دشمن ہو وہ کسی دوسری شخص کا

دوست نہین ہوسکتا (۴) اناج کی ایک بال پر ابابیلین دوست نہین رہ سکتین (۵) ہرجگہ دوست بنانے چاہئین (۶) دوزخ و بہشت مین دوست چاہئین (۷) وہی آدمی ہوشیار گنا جاتا ہے جو اپنے دوست کو دغا دیکر لوٹ لے (۸) منافق ہوئے دوست سے ہوشیار رہو (۹) ظاہر مین کہو کہ میرے دوست بہت ہین مگر دل مین سمجھ لو کہ وہ تھوڑے ہین (۱۰) جھوٹا دوست دھوپ گھڑی کا سایہ ہوتا ہے (۱۱) مدت کی مفارقت دوستون کو بدل دیتی ہے (۱۲) سنتہ بیر تھیلے مین سونا چاندی رکھنے سے دوست کا ساتھ رکھنا اچھا ہوتا ہے (۱۳) جو دو دوستون کے درمیان ثالث بنتا ہو ایک دوست کو کھوتا ہے (۱۵) دوستی مین شبہ زہر ہے (۱۶) دوست کے لئے کھانا جلد تیار ہوجاتا ہے (۱۷) پرانی محبت اور پرانی ایندھن سب موسمون مین خوب دہکتی ہین (۱۸) دوست کی جاسے پر اسکا حال معلوم ہوتا ہے ۔

انگلی (۱) جو بہت دوست بنانا چاہتا ہے اوسکا کوئی دوست نہین ہوگا (۲) اگر تم اپنے دوست سے راز کی بات کہدو گے تو وہ تمھاری گردن پر پاؤن رکھے گا (۳) جسکے تین دشمن ہون اوسکو دوسے دوستی پیدا کرنی چاہیے (۴) جو میرے لئے نہیں وہ میرا مخالف ہے ۔

سپین (۱) اچھا موسم ہوا کی طرح دوستون کو بدل دیتا ہے (۲) ان دوستون سے بچ جو اپنے پرون کا سایہ مجھ پر ڈالتے ہین اور جو مجھ سے مجھے کھاتے ہین (۳) دوست کا انکار زہر کے اقرار سے اچھا ہوتا ہے (۴) دشمن کے دروازہ کے سامنے

اپنے اناج کو خشک کرنے کے لئے نہ پھیلاؤ (۵) جو ایک بیوفا
دوست پر اعتماد کرتا ہے. وہ اپنے برخلاف ایک گواہ پیدا
کرتا ہے. (۶) جو شخص ہر شخص کا دوست بننا چاہئے وہ کیا
نہایت مفلس ہوگا یا بڑا دولتمند (۷) جو پیطر سے محبت کرے گا
تو اوسکے کتے کو بھی پیار کریگا یا نہین ستائیگا (۸) اگر تم میرے
دوست ہو تو تمھارے کام مجھے خود بتلادینگے کہ تم ایسے ہو (۹)
دوست سے ایک جھوٹی بات کہو اگر وہ اسکا اخفا کرے تو اوسے
سچی بات کہو (۱۰) جب ایک ہی تھیلی کے دوست ہون تو ایک
ہنسے گا دوسرا رویئگا (۱۱) کھایا ہوا لقمہ کوئی دوست نہین پیدا کرسکتا
پرتگیز اپنے. دوست سے اپنے راز کو مخفی رکھو گے تو اوسکے
مستحق ہوگے کہ تمھارا دوست دوست نہ رہے (۲) مین اوس
دوست کو پسند نہین کرتا جو میری روٹی میرے ساتھ کھائے اور
اپنی روٹی تنہا کھائے (۳) اگر ڈاکٹر تمھارا دوست ہو تو اوس کو
سلام کرو اور دشمن کے گھر بھیجو (۴) خود غرضی سے جو لقمہ کھایا
جائے وہ دوست نہین پیدا کرتا۔
ڈچ (۱) سب دوست ایسے نہین ہوتے جو تجھے دیکھ کر مسکرائین
(۲) ہر شخص اپنے سینہ مین دشمن کو لئے پھرتا ہے (۳) وراثت
کی تقسیم مین دوستی مختصر جاتی ہے۔
ڈنمارک (۱) دوست کے عیوب سے واقف ہونا چاہئے مگر اوس سے
نفرت نہین کرنی چاہئے (۲) کھلا دشمن جھوٹے دوست سے اچھا
ہوتا ہے (۳) زیادہ دوست زیادہ تردد (۴) جو بھیڑیئے کو کھلاتا ہے
وہ اپنے دشمن کو قوی کرتا ہے (۵) پرانے دوستون اور پرانے

طریقون سے نفرت نہین کرنی چاہئے (۶) یہ نامردی ہے کہ زندہ دشمن سے بھاگے مردہ دشمن کو گالیان دے (۷) جس بات کو دشمن جانتا ہو اوس کو دوست سے چھپانا بے فائدہ ہے -

**فارسی** (۱) آزردن دل دوستان جہل است و کفارہ یمین سہل (۲) حساب دوستان در دل (۳) خانہ دوستان بروب و در دشمنان (۴) دشمن اگر قوی است نگہبان قوی تر است - (۴) دشمن دانا به از دوست نادان (۵) دشمن نتوان حقیر و بیچارہ شمرد (۶) دشمن چہ کند چو مہربان باشد دوست (۷) دوستان را کجا کنی محروم تو کہ با دشمنان نظر داری (۸) رشتہ در گردنم افگندہ دوست می برد ہر جا کہ خاطر خواہ اوست (۹) رنج خود و راحت یاران طلب (۱۰) شماتت دشمن بہ از سرزنش دوست (۱۱) عدو شود سبب رزق (خیر) گر خدا خواہد (۱۲) ما ز یاران چشم یاری داشتیم خود غلط بودیم انچہ ما پنداشتیم (۱۳) گلہ از دوست خیزد (۱۴) گلہ از دوستان عیب است (۱۴) ہزار دوست کم است و یک دشمن بسیار (۱۵) ہرچہ از دوست میرسد نیکو ست (۱۶) دوست اند آں را زمانہ نوازت به دشمند آنکہ را زمانہ فگند -

**اُردو ہندی** (۱) دشمن نہ سوے نہ سونے دے (۲) دشمنون مین یون رہی جیسے کہ بتیس دانتون مین زبان (۳) یار کی یاری سے کام فعلون سے کیا کام (۴) یار مطلب کا گوڈ کی کھی -

## دولت اور اوسکی متعلقات

**ٹڈح** (۱) دولتمند مفلسون کو کھاتے ہین اور دولتمندون کو شیطان

کھاتے ہین اس طرح دونو کھائے جاتے ہین (۲) دولت مندون کے بہت دوست ہوتے ہین (۳) دولت مند بیوہ کے آنسو بہت جلد خشک ہوجاتے ہین (۴) خواہ آدمی کی کچھ ہی حالت ہو جب سب سے زیادہ دولت مند ہوگا کہ جو اوس پاس ہو اوس پر قانع ہو

فرانسیسی (۱) دولت مندون کے اتنے رشتہ دار ہوتے ہین کہ وہ جانتے نہین (۲) بڑے سے بڑا دولت مند آدمی اپنے ساتھ سواے کفنی کے کچھ اور نہین لے جاتا (۳) دولت مندی بہتونکو جلاتی ہے (۴) روپیہ گول ہوتا ہے وہ ضرور لڑکتا ہے (۵) وہ اچھی پالیسی جو پیسے کو بچاتی ہے (۶) روپیہ اچھا خادم اور برا آقا ہے (۷) صرف روپیہ کے نہ ہونے سے روپیہ ضائع جاتا ہے

سپین (۱) دولت مند قانون کے خلاف کام کرتے ہین اور مفلس آدمیون کو سزا ملتی ہے (۲) دولت مند آدمی چپکا نہین رہتا (۳) لکشمی ایک عورت ہی آج اگر تم سے بے پروائی کرو تو یہ توقع نہ رکھو کہ وہ کل تمھارے پاس آئے گی (۴) دولت اوضاع و اطوار کو بدل دیتی ہے (۵) کوئی شخص نہین جانتا کہ مین دولت کس لئے جمع کرتا ہون (۶) جب مال اسباب بڑھتا ہے تو جسم گھٹتا ہے (۷) جب شان و شکوہ حاصل ہوتی ہے تو حافظہ رخصت ہوتا ہے (۸) جسکی تھیلی بھری ہوئی ہو وہ مفلسون کو نصیحت کریگا (۹) روپیہ بچانا روپیہ کمانا ہے (۱۰) جو برس روز مین دولت مند ہونا چاہتا ہے وہ چھ مہینہ مین پھانسی پاتا ہے (۱۱) جو شخص سونے کا دروازہ بنانا چاہے وہ ہر روز ایک میخ لگائے (۱۲) چاند کی مانند موسم - ہوا - عورت - دولت

بدلتے رہتے ہیں (۱۳) جو دولت جلد آتی ہے وہ جلد جاتی ہے
(۱۴) چاندی کا ہتوڑا لوہے کے دروازہ کو توڑتا ہے (۱۵)
ایک پیسا کمانا دو پیسوں کے بچانے کی برابر ہے۔

اٹلی (۱) بھری ہتھیلی سے خوش دلی اچھی ہوتی ہے (۲) روپیہ
کا بڑی طرح ادا کرنا ساکھ کو مٹا دیتا ہے (۳) جسکا کبھی نقصان
نہ ہوا ہو وہ دولت مند نہیں ہوتا (۴) جو اپنے ہاتھوں سے
روپیہ پھینکے گا وہ اپنے پاؤں سے ڈھونڈھے گا (۵) چھوٹے ہی
چھوٹے خرچ ہتھیلی کو خالی کردیتے ہیں (۶) تم مجھے پیغمبر بنادو
میں تمھیں دولت مند بنادونگا (۷) مرد دولت پیدا کرتے ہیں
عورتیں اوس کو امانت رکھتی ہیں (۸) روپیہ اور دوستی انصاف
کے بازو توڑ ڈالتے ہیں (۹) ہر جگہ دولت مند آدمی اپنے
گھر رہتے ہیں (۱۰) جو سود کو گناہ بتاتے ہیں یقینی اُن پاس
روپیہ نہیں ہوتا (۱۱) دولت اوسکی نہیں جو جمع کرتا ہے بلکہ
اوسکی ہے جو اوسے محفوظ ہوتا ہے (۱۲) نہ کبھی اپنی ہتھیلی کی
نہ اپنے دل کی تہ دکھاؤ۔

جرمنی (۱) نیک کمائی کا ایک پیسا بڑی کمائی کے ہزار روپیہ
سے اچھا ہوتا ہے (۲) ہمیشہ نکالنے سے اور اندر نہ رکھنے سے
بہت جلد تہ پر پہنچ جاتا ہے (۳) ساکھ نقد روپیہ سے اچھی
ہوتی ہے (۴) روپئے اور ہتیاروں کے واسطے اچھے ہتیارے
چاہئیں (۵) جو چھوٹی چیزوں میں بچاتا ہے وہ بڑی چیزوں میں
فیاض ہوسکتا ہے (۶) جو دولت معرض خطر میں آجاتی ہے وہ
ساری نہیں ڈوبا کرتی (۷) جسکے پاس چار ہوں اور وہ پانچ خرچ

کرے اوسکو تھیلی کی ضرورت نہین -
سپین (۱) ہمیشہ دولت و نیکی کی پوٹون کو آدھا گھٹالیا کرو (۲) دولت مند عورت کے گھر مین عورت کا حکم چلتا ہے مرد کا نہین (۳) یہی بڑی پسندیدہ کیمیا ہے کہ آمد ہو خرچ نہ ہو (۴) دینے سے پہلے لکھو اور لکھنے سے پہلے رسید لو (۵) تم اپنی تھیلی کھولو مین اپنا منہ کھولون گا (۶) کوئی قفل نہین جس کو سونے کا اوزار کھول نہ لے -
بدنگمیز (۱) دولت بیوہ ایک آنکھ سے روتی ہے دوسری آنکھ سے ہنستی ہے (۲) تھیلی کا خالی ہونا اور مکان بن کر ختم ہونا آدمی کو دانشمند بناتا ہے مگر بہت دیر کر -
ڈچ (۱) تھیلی کے روپیہ سے ایک دوست اچھا ہوتا ہی (۲) اسی پاس آج کچھ ہوتا ہے جو کل بچاتا ہے (۳) تونگری مین تنگی کا خیال رکھو (۵) تھوڑے تھوڑے فائدے تھیلی کو بھر دیتے ہین (۶) دولت کے ہونے سے آدمی اپنے تئین بھول جاتا ہے اور دولت کے نہ ہونے سے اور اوسکو بھول جاتے ہین (۷) عزت و جائداد کے پیچھے حسد و نفرت لگی ہوئی ہے -
ڈنمارک دولت چور اور جھگڑے کا گھر ہے (۲) ایک کمانے والے کے بعد ایک اوڑانے والا آتا ہے (۳) ہمیشہ بچانا ہمیشہ مفلس رہنا ہی (۴) جیسا پانی آب شور کی طرف جاتا ہی ایسے ہی دولت مند کی ہاتھ کی طرف روپیہ جاتا ہے (۵) نقصان اٹھانے سے دولت مند کمتر ہوتا ہے مگر دانشمند ہوجاتا ہے (۶) وہی دولت مند ہے جو قرضدار نہین وہی جوان ہی جو تندرست ہی (۷) ایک ہاتھ مین روپیہ

ان دونو ہاتھون سے زیادہ زبردست ہوتا ہے جنمین راستی ہو (۸) دولت سے آگے عقل و ہنر نہین جاتے (۹) گو دولتون سے عقل بڑے ہوتے ہین مگر اونکے پینے سے کوئی انکار نہین کرتا (۱۰) جو تھیلی عزیزون کے روپیون سے بھری ہو وہ خالی ہے (۱۱) جب دولتمند کی گاڑی چلتی ہے تو شرم و حسد اوسکے پہیون سے جمکتی ہین (۱۲) جب میری تھیلی مین روپیہ ہو تو میرے منہ مین لقمہ ہے (۱۳) دوسرے کی تھیلی پر فیاض ہونا آسان ہے (پرائی دکان دادا جی کی فاتحہ) (۱۴) سونا چاندی سب کو عزیز ہے۔

**پرتگیز** (۱) ورثہ کی جائداد (دولت) کی کچھ قدر نہین ہوتی (۲) زر و پیسہ اور ہتیارون کے لئے ہنرمند ہاتھ چاہیئے۔

**جرمن** دولت جیسی ڈھونڈی جاتی ہے ویسی ہی ملتی ہے۔

**فارسی** (۱) آب تیز در خانہ در آید بہ از آنکہ دولت تیز برود۔ (۲) آرسے طریق دولت چالاکی و چستی (۳) برائے نہادن چہ سنگ و چہ زر (۴) تونگری بہ دل ہست نہ بمال (۵) دولت ندہد خدائے کس را بغلط (۶) دولت تیز را بقائے نیست (۷) دولت آن نیست کہ بے خون دل آید بکنار (۸) فراموشی ز یاران لازم افتاد ہست دولت را۔

**عربی** خیر المال ما وجہتہ وجہہ (وہ نیک مال ہے جسکا منہ مناسب طرف ہے یعنے جہان اوس کا خرچ ہونا مناسب ہے وہان خرچ کیا جاتا ہے۔

## دیانت و امانت دار

فرانسیسی (۱) دیانت کے ساتھ افلاس بھدا بولا گیا ہے (۲) دیانت
ہنر پر اپنی گلستان کھلاتی ہے (۳) دیانت دار کے مشابہ کوئی خائن
سے زیادہ نہیں ہوتا ۔
انگریز دیانت دار کا قول بادشاہ کے قول کی برابر ہوتا ہے (۲) کھلا
ہوا صندوق دیانت دار کے دل میں خلل ڈالتا ہے ۔
ڈنمارک (۱) دیانت سے کام کرو بہادرانہ جواب دو (۲) دیانت دار
آدمی ہڈی کے لئے کتا نہیں بنے گا ۔ (۳) دیانت دار پر اگر کتا
بھونکے تو اوسکا کچھ بگڑتا نہیں (۴) اگر خیالات شرعی شاہد ہوتے
تو بہت سے متدین خاین ثابت ہوتے ۔
جرمن دیانت دار ہاتھ اور پاک منہ آدمی کو ہر زمین میں لے جاتا ہے
فارسی خیانت ہر کہ ورزد دستش از حساب بلرزد ۔

## رات

افغان جب رات آتی ہے تو دروازہ پر خوف لگتا ہے جب
دن آتا ہے تو خوف پہاڑ پر چلا جاتا ہے ۔
عرب رات اندھی ہوتی ہے ۔
روسی رات کو تمام بلیان سیاہ ہوتی ہیں ۔
بنگال جہاں شیر کا خوف ہو وہاں شام ہے ۔
عرب رات کے خوف کو دن کھو دیتا ہے ۔
ترک رات فریزون کا دن ہے ۔
ڈچ (۱) تاریکی اور رات خیالات کی ما ہیں ۔
فارسی تاریکی شب سرمۂ چشم کور موش ست (۲) ہر شبے را

روز دریے بہت ۔

## رائے

**عربی** (۱) رایان خیر من الواحد (دو رائین ایک رائے سے بہتر ہوتی
(۲) الرائے السدید خیر من الاید الشدید (رائے راست بہتر ہے
توانائی سے) (۳) رائے العلیل علیل (بیمار کی رائے بیمار ہے) (۴)
الرائے قبل الشجاعت الشجعان (دلیری سے پہلے رائے دلیر ہوتی
(۵) الرائے لا یحیل (رائے حوالہ نہین کرتی ہے) (۶) الرائے نائم
والہوے یقظان (رائے سونے والی ہے اور خواہش بیداری ہے

## رائگان کرنا یا بیفائدہ کام کرنا

**انجیل** سور کے آگے موتی مت پھیکو ۔
**تامل** (۱) بیل مینگ مارے تو اُسکے آگے وید کی کتھا سُنائی ۔
(۲) اگر گدھے کے کان مین مذہبی تعلیم کی سرگوشی کی جانے گی تو
کچھ نہین ہوگا سوا اسکے کہ وہ ڈھینچو بولے گا
**عرب** جو سانپ کے بچون کو پالے گا وہ اپنے تئین کٹوائے گا ۔
**وبی من** (۱) اگر کسی بدنصیب بیوقوف کو سنگ پارس ہاتھ لگ جا
تو وہ بینہ سکے اولے کی طرح گل کر ضائع ہوجائے گا (۲) اگر گدھے
کے سارے بدن کو عطر مین معطر کرو تو وہ تمھارے شوق کو نہین
جانے گا تمھاری طرف پھر کر لات مارے گا ۔ پاک چیزین کتون
کے آگے مت ڈالو
**چانک** جن آدمی کے ہوش حواس نہ ہون اوس کو علم سے کیا

فائدہ ہے یعنے اندھے کو آئینہ سے کیا فائدہ ہے -
بنگالی کوے کے منہ مین کرمچی دینا کتے کو دال کھلانا -
تیلوگو (۱) ایک کمینہ کو حکومت دو تو وہ معزذون کو ذلیل کریگا (۲) کتا
جو جوتے کو کترتا ہے وہ گنے کی مٹھاس سے کیا مزہ لے سکتا ہے
(۳) گدھا عطر کی خوشبو کیا جانے (۴) بندر کے پنجہ مین پھولونکا ہار -
(۵) سور کو گلاب کی بوتل سے کیا کام -
سنسکرت (۱) بے پروا سے عقل کی بات کہنی بھوسہ اڑانا ہے -
(۲) کمینے پر فیاضی ریت پر لکھنا ہے -
جاپان بلی کو سونے کے سکے -
عربی (۱) لاتطرحو الدرفی افواہ الکلاب (کتون کے منہ مین موتیون
کو نہین پھینکنا چاہیئے -
فارسی باسیہ دل چہ سود گفتن وعظ -

# رزق

عربی (۱) رزقی تحت ظل رمحی (میرا رزق نیزہ کے سایہ تلے ہی)
(۲) رزقک یطلبک فاسترح (روزی تجھے ڈھونڈتی ہے بس آسائش
کر) (۳) الرزق یطلب العبد اکثر مما یطلبہ العبد (بندہ کو رزق
ڈھونڈتا ہے اسقدر زیادہ کہ بندہ اوسکو ڈھونڈتا ہے (۴) الرزق
مقسوم (روزی مقسوم ہے) (۵) الرزق بالجد ولا بالکد (روزی
نصیبے سے ہے کوشش سے نہین)
فارسی رزق را روزی رسان پر میدہد

# رسوم ظاہری کے تکلفات

پربودھ چرن اگر مُردون کے نام پر دینے سے مرگھون کی پرورش ہوتی ہے تو بجھا ہوا چراغ تیل ڈالنے سے کیون نہین روشن ہوتا
وی من جو اپنے بدن کو تکلیف دیتے ہین اور اپنے تئین ولی کہتے ہین تو کیا وہ دل کی بُرائیان دور کرسکتے ہین ؟ (۲) اگر دیمک کے پہاڑ کے باہر کی طرف کو غارت کرو تو کیا اوسکے اندر کا سانپ مرجائیگا (۳) اگر مقدس معبدون مین چور چلا جائے تو وہان کے آنے والون کی جیب نہین کتریگا۔ اوس کو خدا کے آگے سجدہ کرنے کی فرصت نہین ملیگی - اگر کتا مکان مین داخل ہو تو وہ آتش دان کی طرف نہین میل کرے گا (۴) اعضا کی حرکات و ورزش پر جو مذہب موقوف ہو وہ ایک تنکا پہلوان کی ورزش کے لئے ہے (۵) شراب کے برتن کی بو کیا سفیدی کرنے سے جاتی رہے گی (۶) کیا گلے مین جنیو ڈالنے سے دوسرا جنم ہو جاتا
تیلوگو گناہ ساتھ جاینگے خواہ آدمی پچاس کوس پر جلا جائے
کنارا کیا سانپ اوسکے بل پر زدو کوب سے مرجائے گا ؟ کیا جسم کی سزا دینے سے نجات ہو جائے گی
بنگال کوئلہ دودھ کے دھونے سے سفید نہین ہوگا -
تیلوگو (۱) جو جاترا کو اسلئے جائے تا کہ خدا کو جو اُس پاس ہے پائے - وہ اس گدڑیہ کی مانند ہے جو اپنے پاس کی بھیڑ کو کہ اوس کی بغل مین ہے ڈھونڈھتا ہے (۲) بکری تک پتے کھا کر اپنے بدن کی پرورش کرلیتی ہے تو پھر آدمی کیون وہمون مین پڑا ہے -
فرانسیس بڑی رسم اور روٹی توڑنی چاہیئے -

ریاکار کی امیدین دلدل مین ناگر موتھا ہے (ناگر موتھا دلدل مین اُگتا ہے جلدی بڑھتا ہے سورج مین اوسکے پتون کی ہراول چمکتی ہے جس جگہہ وہ پیدا ہوتا ہے اُس مین جب برسات مین پانی بھر جاتا ہے تو اوسکی نمود ہوتی ہے مگر وہ نکما درخت ہے وہ ایک دن مین آفتاب کی گرمی سے سوکھ کر کانٹا ہوجاتا ہے)

تیلوگو ریاکار کی خیالی امیدون کی تشبیہ یہ دیتے ہین کہ آئینہ مین روپیون کی تھیلیان دیکھے –

ریاکار سیفیدی کی ہوئی یا گھاس وکانٹون سے چھپی ہوئی قبرہیتا یعنے باہر سے خوب صورت اور اندر سے خراب – وہ شہر سے باہر بنائی جاتی ہین – اونکی حلق کھلی ہوئی قبرین ہین –

جانک ریاکار دوست غیبت مین نقصان پہنچاتا ہے اور منہ پر میٹھی میٹھی باتین بناتا ہے – وہ شرمندہ ہوگا – اسکا حال ایسا ہے جیسے کہ زہر کے پیالے کے اوپر دودھ –

بنگالی بگلا جب تک ولی ہے کہ مچھلی اوس کو نظر نہین آتی –

ریاکار کی امیدین مکڑی کا جالا ہے (آسانی سے ٹوٹ جاتا ہے) مکڑی اپنے جالے کو اپنی آنتون سے بناتی ہے اور اوس مین عجیب حکمتین رکھتی ہے اور ایسے جال بناتی ہے کہ آدمی نہین بناسکتا کشمیر کی شال بھی اوسکے آگے مات ہے – وہ بادشاہ کے محلون مین اور غریب کے جھونپڑون مین جالا بناتی ہے – وہ اپنے جالے کو اپنی سب حالتون کے لئے مناسب بناتی ہے – اُسنے جانورون کو شکار کرتی ہے – مگر جب مکڑی کو ذرا سا بھی جالا ٹوٹنے کا اندیشہ ہوتا ہے تو اوس کو وہ جلد درست کرتی ہے اور تار لگاتی ہے اذ

سب طرح سے درست کرکے اپنے سوراخ مین بالکل محفوظ جا بیٹھتی ہے
اوس کا گھر خوب صورت معلوم ہوتا ہے لیکن ذرا سے صدمہ سے
ٹوٹ جاتا ہے - بس یہی سارا حال ریاکار کے منصوبون کا ہوتا ہے کہ
کہ وہ اونکو خود پیدا کرتا ہے اور سب طرح سے مطلب برآری کے لئے تیار
کرتا ہے مگر وہ ذرا سے صدمہ سے شکستہ ہوجاتے ہین ــ

**بنگال** گھی طاق مین ہو تو بلی پر کیا بھروسا ہے ؎

**عرب** زمین سے زیادہ امین (ریاکار اپنے تئین دکھاتا ہے)

**تامل** کیا کھیتی کو چھوڑ دو گے کہ اوس نے کاٹا نہین ؎

**جاپان** چور کو کنجی دو گے ــ

**وینلش** بلی پاس ہو تو گوشت کو گرد رکھو گے ؎

**بنگال** کیچڑ برتن پر کیا ناچو گے ؎

اوستاد کے آگے جیسے کہ کودک نادان شرم سے سرنیچا کئے ہوئے - آنکھین جھکائے
ہوئے کان بند کئے ہوئے بیٹھتا ہے ایسے ہی صوفی: صافی اذکار کے
وقت بوزنیہ دار کبھی دو زانو بیٹھتا ہے - خرقہ کو لپیٹ کر نگون سار
ہوتا ہے - دن کو مسجد مین صف صف مین دیکھے رات کو
مدہوش - واعظ محتال منبر پر کیا جاتا ہے روبہ مکار طارم زر
پر چڑھتا ہے - دوزخ جنت کی باتین بتاتا ہے - فرط شبق سے
بم و زیر ایسی کرتا ہے جیسے کہ بلی میاؤن میاؤن - جیسے پیراہن
گل کو خار پکڑتا ہے ایسے ہی یہ واعظ طاوس خرام خار بن کر
گل پیرہنون کو پکڑتا ہے - اسکا دل طرہ مین ایسا جاتا ہے
جیسے کہ شیطان لعین دھن بار ہین - اسکے ساتھ بجاے تنفر کے
لوگون کو انس ہوتا ہی وہ گلزار مین صرصر ہوتا ہے ــ واعظ

جو نصیحت اوروں کو کرے اور خود وہ نہ کرے اوس کے
لئے منبر سے دار بہتر ہے - صدف مین جو جمع ہوتا ہے وہ گوہر
نہین ہوتا ایسے ہی مرد ریا کار زرق سے خوب نہین ہوتا -
زشت زیور سے زیبا نہین ہوتا جو کچھ کہے اس مین زبان و
دل مخالف ہون وہ مس زر اندوہی - مجمع عام مین جو وہ وعظ
ریائی کرتا ہے وہ اپنے واسطے بوجھ ہے اور خلق کے واسطے
موت ہے - واعظ کا وعظ از راہ کذب کسی کان پہ اثر نہین
کرتا - جو خود تمیز نہین رکھتا خلق اوسے کیا ثمر پاسکتی ہے -
جسکے کردار گفتار کے مطابق ہون اوسکے ہاتھ متساوی ہین خواہ
مومن ہو یا کافر -

واعظ محتال و سالوس کے ماتھے پر گٹا - ہاتھ مین تسبیح - زبان پر
و زہد کی حکایت علم فقہ و رجال کی روایت کرامت و معجزے
کی حدیث - احادیث کے اقوال مراقبہ مین سر بزانو - مکاشفہ مین
پشت بدیوار - تلاوت قرآن یا قرأت - فضیلت ابدال کا بیان
بہ فصاحت - سعادت زہد صلاح ورع کی بجاے شقاوت -
فسق و فجور و کفر و ضلالت - کبھی صوفی بن کر قطب دوران
بنتا ہے - کبھی عارف بن کر ورع کی اروغ لیتا ہے اور مشام خلق
کو بوے عرفان سے پر کرتا ہے - کبھی شیخ عام فریب عوام کے
فریب کے لئے دو سو رسالہ فرسودہ اپنے پاس رکھتا ہے - کبھی
عامل بن کر فال زنی اور غیب کی باتین بتاتا ہے - جہان سر
ایسا بیزار اپنے تیئن دکھاتا ہے کہ بوم بھی اوسکو خط غلامی لکھتا ہے
جتنم خلق مین ملال ہو مگر اوسکو ملال نہین تا کہ یہی نقصان اوسکو

کمال کا نشان ہو -

## زبان

زبان کے بیان میں اتنی ضرب المثلیں ملینگی کہ لوگ ہنسی سے ہمہ یہ مثل کہیں گے کہ زبان کے آگے خندق نہیں - زبان مُنہ کے اندر سخت دانتوں کی پڑوس میں ہے استخوان نرم گوشت ہے فارسی مثل ہے کہ زبان گوشتیست بہر طرف کہ میگردانی میگردد اگر یہ گوشت نہ ہوتا تو ہم نہ ہوتے -
عرب کی مثل ما الانسان لولا لسان - اگر زبان نباشد انسان نباشد
اسی کی گویائی ہمارے ما فی الضمیر کو بیان کرتی ہے -
عربی مثل ہے - اللسان ترجمان القلوب (اس کی باتیں نرم گرم سخت سُست شیریں نمکین آتشیں ہوتی ہیں - جب ہم کسی کو آتشیں زبان کہتے ہیں تو اس کی زبان کو تین اعتبار سے آتش قرار دیتے ہیں (۱) آگ سے حرارت نکلتی ہے جو چیزوں کو جوش میں لاتی ہے ایسی ہی زبان سے وہ باتیں نکلتی ہیں جو دل کے جذبات کو جوش میں لاتی ہیں یہاں تک کہ سرد مزاج خردمند بھی گرما دیتی ہے (۲) آگ بڑی چیزوں کو روشن کرتی ہے اس اسکو اچھا ملازم اور برا آقا کہتے ہیں یہی زبان کا حال ہے کہ اگر وہ ہماری ملازم بنے تو ہمارے کاموں کو سنوارتی ہے اور اگر آقا بنے تو بگاڑتی ہے وہ آگ کی طرح دشمن سوز و خانہ افروز ہے -
(۳) آگ جھلس جھلس کر اشیا کو خاکستر بنادیتی ہے - اسی طرح جلی کٹی باتیں سے سننے والوں کے مارے دل میں وہ جلے پھپھولے ڈال دیتی ہے
شیریں زبانی کی ضرب المثل یہ ہے - زبان شیریں ملک گیر

زبان میٹرھی ملک بانکا - جواب شیرین دل کو نرم کرتا ہے
حضرت سلیمان - ملایم زبان ہڈی کو توڑتی ہے
بنگالی آب ساکن پتھر مین شگاف ڈالتا ہے (سکوت سخت دل کو نرم کرتا ہے)
تامل بکواسی کی باتین باریک گرد ہوتی ہے (تکلیف دیتی ہے)
بکواسی ہمیشہ ڈرکا گھٹا ہوتا ہے -
افغان نیزہ کا زخم اچھا ہوسکتا ہے مگر زبان کا زخم جو دل پر لگتا ہے اچھا نہین ہوتا -
چینی آدمی کی گفتگو دل کا آئینہ ہوتی ہے -
ترکی جو شخص اپنی زبان کو اپنے اختیار مین رکھتا ہے وہ اپنا سر بچاتا ہے - زبان فطرت کے پتیہ مین آگ لگاتی ہے -
فطرت کے پہیہ سے مراد اُن طریقون سے ہے جنپر دنیا چل رہی ہے - قاعدہ ہے کہ اگر پہیہ کو تیل چربی وغیرہ چکنائی سے نہ چکنا دو تو اس مین تیز چلنے سے آگ لگ جاتی ہے پس اسی طرح اگر دل کو محبت تواضع کی چکنائی سے نہ چکنائین تو الفاظ دل مین آگ لگا دیتے ہین جذبات کے بخارات اٹھادیتے ہین - غضب کی آتش بھڑکا دیتے ہین - اور زندگی کو بالکل غارت کردیتے ہین -
یونانی - زبان مین ہڈی نہین مگر وہ ہڈی کو توڑ ڈالتی ہے
ترکی (۱) زبان تلوار سے زیادہ آدمیون کو مارتی ہے (۲) کان دو زبان ایک ہی جب دو سنو تو ایک کہو (۳) لدا ہوا گدھا نہین بولتا (۴) جو اپنی زبان کو محکوم کرتا ہے وہ اپنے سر کو بچاتا ہے (۵) کانٹے کا زخم اچھا ہوسکتا ہے مگر زبان کا زخم نہین اچھا ہوسکتا -

افغانی بد زبانی کرنا پہاڑ کی ڈلی کھانا ہے۔
چینی ایک دفعہ کا بولا ہوا لفظ رتھوں کے لشکر کے ہاتھ نہین آتا
اُردو (۱) ہاتھ پکڑا جاتا ہے زبان نہین پکڑی جاتی -(۲) زبان ہی
ہاتھی پر چڑھاوے زبان ہی سر کٹوادے۔
جاپانی انگل برابر زبان پانچ فیٹ لمبے آدمی پر خفا ہوتی ہے۔
تیلوگو اگر تمھارے پاؤن مین لغزش ہو تو سنبھل سکتے ہو لیکن
اگر زبان مین لغزش ہو تو اپنے الفاظ کو واپس نہین لے سکتے
سریا آدمیون کی بد زبانی موچی کی قینچی ہوتی ہے کہ سوائے ناپاک
چمڑے کے کچھ اور نہین قطع کرتی۔
بنگالی (۱) وقت جاتا رہتا ہے بات رہ جاتی ہے (۲) تحفہ کی یاد
جاتی رہتی ہے مگر برے لفظ ہمیشہ یاد رہتے ہین۔
عبرانی فرش پر لغزش زبان کی لغزش سے اچھی ہوتی ہے۔
کوراک جلا ہوا اچھا ہوتا ہے مگر آتش زبانی سے جو گھاؤ پڑتا
ہے وہ اچھا نہین ہوتا۔
بداگا کنوے کو بند کرسکتے ہین مگر کسی کا منہ نہین بند کرسکتے۔
تامل زبان کی لغزش پاؤن کی لغزش سے زیادہ بری ہے۔
فارسی (۱) زبان پاسبان سر ہست (۲) زبان بریدہ بکنجے نشست صم بکم
بہ از کسے کہ نباشد زبانش اندر حکم (۳) زبان خوش مار را از
سوراخ بر مے آرد (۴) از صد زبان زبان خموش نیکو بود۔
عربی (۱) ذلاقۃ اللسان راس المال (زبان کی تیزی مال کی اصل ہی
(۲) رب راس حصید لسان (بہت سے سر زبان سے کٹے ہوئے ہین
(۳) جراحات السنان لہا التیام و لا یلتام ما جرح اللسان (سنان کی

زخموں کا التیام ہوسکتا ہے مگر جو زخم زبان ڈالے وہ اچھا نہیں ہوتا
(۴) جرح الکلام اصعب من جرح الحسام (کلام کا زخم زیادہ سخت تلوار
کے زخم سے ہوتا ہے (۵) حموضات الطعام خیر من حموضات
الکلام (کلام کی ترشیوں سے طعام کی ترشیاں اچھی ہوتی ہیں۔
(۶) سکوت اللسان سلامت الانسان (زبان کا سکوت انسان کی
سلامتی ہے (۷) سلامت الانسان فی حفظ اللسان (زبان کی حفاظت
میں انسان کی سلامتی ہے (۸) طعن اللسان اشد من طعن السنان
(زبان کی نیزہ زنی زیادہ سخت نیزہ کے طعن سے ہوتی ہے۔
(۹) قلب الاحمق فی لسانہ یا قلب الاحمق و راء لسانہ لسان العاقل
فی قلبہ لسان الجاہل (غافل) و راء قلبہ (عاقل کی زبان اوس کے
دل میں ہوتی ہے احمق یا جاہل یا غافل کی زبان دل کے سوا ہوتی ہے
(۱۰) لسان الجاہل مفتاح حتفہ (جاہل کی زبان اوس کی ہلاکت کی
کنجی ہے (۱۱) اللسان سیف قاطع لا یومن حدہ و الکلام سہم نافذة
لا یملک ردہ (زبان سیف قاطع ہے جسکی دہار امن نہیں دیتی
اور کلام تیر نافذ ہے جسکے رد کرنے پر کوئی قادر نہیں (۱۲) المرء
فی طی لسانہ لا فی طیلسانہ (آدمی زبان کی پیچیدگی میں ہے
چادر میں نہیں لپٹا ہوا ہے (۱۳) المرء مخفی تحت لسانہ (آدمی
زبان کے نیچے چھپا ہوا ہے (۱۴) المرء مخبوء لدی طے اللسان۔
(آدمی زبان کے قریب چھپا ہوا ہے (۱۵) کلام العاقل اکثرہ لہ
و کلام الجاہل اکثرہ وبال (عاقل کا کلام اکثر اوس کا مال ہوتا ہے
اور جاہل کا کلام اکثر اوسکا وبال ہوتا ہے (۱۶) کلام المرء بیان
فضلہ و ترجمان عقلہ (آدمی کا کلام اوسکے فضل کا بیان اور اوسکی

عقل کا ترجمان ہوتا ہے (۱۷) زلۃ الرجل عظیم یجبر و زلۃ اللسان
لا یبقے لا تذر (آدمی کی لغزش ہڈی ہے جو ٹوٹ کر جڑ جاتی ہے
مگر زبان کی لغزش باقی نہین رہتی اور نہین چھوڑتی (۱۹) کلام اللیل
یمحوہ النہار (رات کا کلام دن کو محو ہوجاتا ہے - (۲۰) کلام المجانین
لا یعتبر (پاگلون کی بات کا اعتبار نہین کیا جاتا (۲۱) السلام یجیر الے
الکلام (ایک کلام دوسرے کلام کی طرف جارنی ہوتا ہے) (۲۲)
قلت الکلام یستر العیوب (کلام کی قلت عیب پوشی کرتی ہے) (۲۳)
الفرق بین النطق و السکوت کالضفدع و الحوت (نطق و سکوت کے
درمیان ایسا فرق ہے جیسا کہ مینڈک اور مچھلی کے درمیان (۲۴) عیب
الکلام تطویلہ (کلام کا عیب اوسکی طوالت ہے) (۲۵) احسن الاشیاء
کلام صحیح من لسان فصیح من وجہ صبیح (کلام صحیح فصیح زبان خوبصورت
آدمی کے منہ مین سب سے زیادہ اچھی چیز ہے) (۲۶) خیر الکلام ما قل و دل
(نیک کلام وہ ہے جو تھوڑا سا دلیل کے ساتھ ہو) (۲۷) قبیح الکلام مدح
اللیام (کلام قبیح تر کنجوسون کی مدح ہے) (۲۸) اللسان زینۃ الانسان -
(انسان کی زینت زبان ہی) (۲۹) رب قول اشد من صول (بہت دفعہ
ایک بات حملہ کرنے سے زیادہ سخت ہوتی ہے) (۳۰) راحت الروح
فی قلت الکلام (روح کی راحت قلت کلام مین ہے) (۳۱) ایاک ان
یضرب لسانک عنقک (نگہدار ہو کہ زبان تیری گردن نہ کٹوا دے)
(۳۲) بلاء الانسان من اللسان و سلامتہ فی حبس اللسان (انسان کی بلا
زبان ہے - زبان کا بند رکھنا اوسکی سلامتی ہے (۳۳) البلاء موکل بالقول
(قول کی موکل بلا ہوتی ہے) (۳۴) منقبتہ المرء تحت لسانہ (زبان
کے نیچے مرد کی بزرگی ہے) (۳۵) لو کان اللسان مخزونا لم یکن

القلب محزونا (اگر زبان مخزون ہو تو دل محزون نہ ہو۔
(۳۶) لسانک لفیقک باعودتہ (زبان عادت کے موافق کام کرتی ہے
(۳۷) جرمھا صغیر و جرمھا کبیر (اسکا جرم چھوٹا جرم بڑا) (۳۸) اذا
ایئس الانسان طال لسانہ (جسوقت آدمی مایوس ہوتا ہے اسکی
زبان لمبی ہوتی ہے) (۳۹) اللسان عدو القفا (زبان قفا کی دشمن
ہے (زبان کے سبب گدی پر ضربین لگتی ہین۔
غرض ہماری زبان مین ہماری دین دنیا کی ساری مصلحتین ہین ہمارے
کل مسائل حکیمانہ۔ اور تزہات ندیمانہ افسانہ قصص و حکایات تاریخ
کی روایات زمانہ گذشتہ و حال و آیندہ کے حالات کی نگاہداشت نظم و
نثر یہ سب زبان کے نطق سے وابستہ ہین اس کے سبب سے ہم
حیوان ناطق ہین اگر وہ نہ ہوتی ہم اور حیوان برابر ہو تے۔

# زر

زر کا نام فارسی زبان مین درست اس لئے رکھا گیا ہے کہ دنیا
کے بہت سے کام اسی کے ذریعہ سے درست ہوتے ہین۔ خدا
نے اوسکو عجیب پایہ و سرمایہ عطا کیا ہے کہ ہمارے سامانون کی
آرایش و مکانون کی نمود و نمایش۔ رعایا و لشکر کی آسایش۔ اگر
وہ نہ ہو تو ملک نہ ہو لا ملک الا بالرجال ولا رجال الا بالمال۔ وہ
کس کس روپ کے بہروپ بھرتا ہے کس کس چمن مین جنم لیتا
ہے۔ سلاطین کا مقصود۔ اساطین کا محمود۔ جو شوخ کسی کی پرواہ
نہ کرے وہ اس کے آگے سجدے مین سر دھرے۔ خود پتھر سے
پیدا ہو مگر سنگ دلون کو مسخر کرکے موم کرے بغیر اسکی یاد کے

زاہد محراب کی طرف رخ نہ کرے - اس کی محبت بغیر واعظ منبر پا
باذن نہ رکھے - اسکی محبت فرزند اور مادر مین عداوت کرادے - جس
کے نام کے اول زر لگا کے زرین بنادین وہی سب پر فایق ہے
زمانہ کو زرین زمانہ کہئے تو ست جگ سمجھا جاے قاعدہ کو زر
کہئے تو اسکی برابر بکار آمد کوئی اور قاعدہ نہ جانا جائے - اِدھر
بے زر بے پر مشہور ہے اُودھر بقدر زر سرگرانی - غرض دونوں
طرح حیرانی اِس مین یہ افسون ہے کہ جتنا اُس کو چھپائے
اُتنا ہی وہ سر پر چڑھ کے بولے -

## اشعار

زر نہان داشتن بود مشکل ❋ گرچہ دارندہ حیلہا سازد
زر گر در زمین کنی پنہان ❋ سر بر آورد کنعت بیافرازد
دولت یافتہ ز دست مدہ ❋ کہ بدان آن دولتت نہ باز

انگریزی (۱) زر کی قیمت زر ہے اس ضرب المثل سے پولٹ
نکل اکونومی کا یہ مسئلہ قائم و مسلم ہوا کہ ہر چیز جو زر کو خریدتی
ہے وہ بجاے خود زر ہوتی ہے (۲) جو بُری طرح روپیہ
بچائے گا وہ اوسکے مالک کو شرماے گا (۳) دولت نیکیوں
کے چھپنے ہین (۴) دولت مند ہونے کی جلدی وسائل ناجائز
پر لے جاتی ہے -

اسپین (۱) جو تم غیر کا مال مارو گے - وہ مال اپنے مالک پاس
جانے کا شایق رہے گا - بہت آدمی یہ سمجھتے ہین کہ خدا
ایسے معاملات مین دخل نہین دیتا - مگر خدا اپنے عدالت
قوانین کے موافق لیتا ہے اور دیتا ہے (۲) حرام کا مال

